يا ايها الرسول بلّغ ما انزل اليك من ربك



الحمد لله والمنة که کتاب لاجواب از تصنيفات حضرت سلطان عالم




الحمد لله والمنة که کتاب لاجواب از تصنيفات حضرت سلطان عالم

در شهر رمضان المبارک ۱۲۹۲ سنه هجری بدار الحکومت کلکته

در مطبع سلطانی باهتمام رئیس الدوله زیور طبع آراست

وہی خالقِ خاک و آب و ہوا ــ وہی خالقِ برگ و بار و دوا

وہی خالقِ آتش و دود و نور ــ وہی خالقِ روح غلمان و حور

وہی خالقِ مور و مار و مگس ــ وہی خالقِ ہمّ و غم داد رس

وہی خالقِ سرو شمشاد و گل ــ وہی خالقِ معدن جزو کُل

وہی خالقِ عشق و حُسن و حسین ــ وہی خالقِ جلوۂ مہ جبین

وہی خالقِ ارض و آفاق و کوہ ــ وہی خالقِ خوب و زشت و شکوہ

وہی خالقِ نخلبندِ چمن ــ وہ خلّاقِ ہر طوطی خوش سخن

وہی خالقِ برق و آب و سحاب ــ وہی خالقِ مرد و زن شیخ و شاب

وہ خلّاقِ نور و ضیائی قمر ــ وہ خلّاقِ شمس و صفائی قمر

وہ خلّاقِ صورت گرِ اسپ و فیل ــ وہی خالقِ قلزم و رود نیل

جو خواہش ہوئی سامنے دھر دیا ــ نیا رنگ پھولوں میں بھر بھر دیا



 بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 

## حمدِ حضرتِ کردگار عزّ اسمہٗ

شروعِ سخن صاف ہی حمدِ رب — دُرِ لعلِ تن صاف ہی حمدِ رب

خداوندِ دُنیا و دین و زمین — ضیا بندِ دُنیا و دین و زمین

وہی خالقِ عرش و ماہ و سپہر — وہی خالقِ اختر و روئے مہر

وہی خالقِ شمس و افلاک و طور — وہی خالقِ جنّ و انس و طیور

فرشتہ وہ ہی مثلِ انگشتِ زر | خفا ہوتا ہی وہ ملک ابر پر

اوس آواز سی خوف کرتی ہین سب | وہی رعد ہی جس سی ڈرتی ہین سب

خدائی کہا کُن ہوئی آشکار | زمین آسمان نجم و کُوہ و بحار

کہین بہوت پیدا کئی شور پشت | کہین دیو ظاہر کئی ہین درشت

عجب وسنی پیدا کئی نازنین | کوئی خوبصورت کوئی بتقرین

کوئی ماہ پیکر کوئی زشت رو | کوئی نیکخو اور کوئی تند خو

کوئی سانولا اور کوئی سبزہ رنگ | کوئی سرخرو اور کوئی قوم زنگ

کوئی چینیئ اور کوئی گندمی | بہشتی کوئی دوزخی ہی کوئی

کوئی نیکدامن کوئی زشت بخت | کوئی موم دل اور کوئی سنگ سخت

کوئی مرد خوشرو کوئی نیک زن | ہر اک کو دیا اک نیا پیرہن

علالت مین کوئی کوئی تندرست | کوئی تیز چالاک اور کوئی سست

ہر اک پہول اوسنی ترا شیا عجیب — شجر ہی بنائی عجیب و غریب

نہ ساکن نہ مسکن ہی گہ کہین — نرالی طرح آبرو ہر کہین

بنایا ہی بی پایہ ہر آسمان — مدوّر رُخ بیضۂ طائران

فلک سی فلک تک اگر ہو گُذر — نہو پانسو سال تک طی وہ گہر

ہر اک چرخ کا حجم ہی اسقدر — فلک ایک اک ایسا ہی گُندہ تر

اوڑی آدمی پانچ سَو سال تک — نہ پائی پر اوس چرخ کا حال تک

فلک پر ملک اوسنی پیدا کئی — ستاری بہی اوسپر ہویدا کئی

کہین بحر مَوّاج و ذخّار ہی — کہین ابر و برقِ شرر بار ہی

جو سُنتی ہین سامع گرجنی کی دُہوم — جو ہوتی ہی بادلکی بجنی کی دُہوم

تڑپتی ہی اور تیز ہوتی ہی برق — چہپا رہتا ہی ابر سی غرب و شرق

یہہ مشہور ہی اک فرشتہ ہی سعد — فرشتو نمین کہتی ہین سب اوسکو رعد

مناسب ہی نعت محمدؐ کرون ‏ سعادت ہی تعریف احمدؐ کرون

سیاہی سفیدی کی ہون رنگ فق ‏ ملی صفحۂ صبح شب کی ورق

پڑہائین ملک نعت خیر الانام ‏ نہو تا قیامت وہ جب بہی تمام

بہم سات دریا سیاہی کی ہون ‏ بہم تختۂ و تخت شاہی کی ہون

اگر صفحۂ ہفت افلاک ہو ‏ نہ کافی یئی مدحت پاک ہو

یہہ بڑہجائی گہٹجائین ہفت آسمان ‏ مجال قلم نعت احمدؐ کہان

اک ادنا سا یہہ رتبۂ شاہ ہی ‏ کہ اوس شاہ کی عرش تک راہ ہی

اوسکی تو تابع ہین ساتون سپہر ‏ اوسیکی تو فرمانین ہین ماہ و مہر

جدا ہو الف اسم احمد سی گر ‏ فقط حمد رہجائی ای خوش سیر

الف کی جدائی ہی وحدت یہ دال ‏ احد سی ملا ہی شہ خوش خصال

فقط حمد ہی حمد رہجائینگے ‏ محمدؐ سی حمد آبرو پائینگے

| | |
|---|---|
| کوئی تن کوئی اور کوئی نازنین | کوئی کوہ تن اور کوئی مہ جبین |
| کوئی صاحب علم و فہم و ذکا | کوئی مالکِ تخت و تاج و لوا |
| کوئی مہ تن اور کوئی ماہرو | کوئی بدصدا اور کوئی خوش گلو |
| کوئی عابد و زاہد و نیک بخت | کوئی دزد خونریز اور کوئی سخت |
| کوئی شاد اور کوئی غمگین ہے | یہہ ہی رسم دنیا یہہ آئین ہے |
| وہی خالقِ نور و ظلمات ہی | بڑی کنہ اوسکی بڑی ذات ہی |
| وہ اوّل بہی ہی اور آخر بہی ہے | وہ باطن بہی ہی اور ظاہر بہی ہے |
| حکیم و علیم و حلیم و قدیم | وَدُود و رؤف و غفور و رحیم |
| عَلِیّ و عَظِیم و سَمِیع و بَصِیر | کَرِیم و عَزِیز و جَلِیل و خَبِیر |
| کہانتک کرون حمدِ ربّ العباد | بڑہی دین و ایمان وحدت زیاد |

## نعت جناب رسالتمآب سیّد عالم اشرف اولاد آدم محمد مصطفےٰ صلعم

سزاوار سرّ خفیّ و جلی ‏— علیؓ ہی علیؓ ہی علیؓ ہی علی

کہان منقبت اور کہان یہہ زبان ‏— علیؓ ہی یداللہ خوش رو جوان

کہانتک کرون مدحِ حیدر نہان ‏— عیان ہی عیان ہی عیان ہی عیان

تری راہ تکتا ہون مین دیر سی ‏— بچایا ہی سلمانکو شیر سی

## مناجات بدرگاہ خالقِ زمین و زمان قاضی حاجات انس و جان

زمانیسی بندہ جو واقف ہوا ‏— تری حُسن عظمت سی خائف ہوا

قرین جب ہوا مجھسی سنِّ تمیز ‏— نگہبان رہی میری ساری عزیز

بظاہر اگر وہ نگہبان تہی ‏— بباطن کرم تیری ہر آن تہی

توہی ای خدا مجھکو پالا کیا ‏— دو بالا تن و قدّ و بالا کیا

وہ دی عقل باقی رہی جس سی ہوش ‏— عنایت کئی دست و پا چشم و گوش

بشر کو بہائم سی افضل کیا ‏— کہ اشرف کیا جزو اوّل کیا

## منقبت حضرت ولایت مرتبت مظہر عجائب علی ابن ابی طالبؑ

بس اب منقبت لازم دین سمجھ — یہی گردشِ چرخ آئین سمجھ

علیؑ سی ملا جو علیؑ ہی سے علےؑ — وہ شیرِ خدا ابنِ عمِ نبیؐ

علیؑ شیرِ حق ہی علیؑ شاہِ حق — علیؑ مہرِ حق ہی علیؑ ماہِ حق

علیؑ اسمِ اعلیٰ سی مشتق ہوا — یداللہ نامِ علےؑ حق ہوا

جو عقل گران مایہ کی اسمین صرف — تو لفظ علی مین ملی تین حرف

اشارہ ثلاثہ پہ لعنت کا ہی — علی پر یقین صاف بیعت کا ہی

یہہ ثابت ہی ایمانِ عینِ علی — عمر نی بگاڑی رہِ پیروی

ابوبکر و عثمان و غاصب عمر — تبرّی کی قابل ہین ای ذی ہنر

علیؑ ولی شاہِ خیبر کشا — علی ابن عمِ رسولؐ خدا

علیؑ مالکِ خانۂ احمدی — علیؑ وارث و ابنِ عمِ نبیؐ

پئی حشمت جعفرؑ پاک دین — عدالتسی میری بہری ہر زمین

پئی موسیٰ کاظمؑ ای بی نیاز — بنا میری کامونکو ہو کارساز

خدایا بحق امام رضاؑ — عنایت ہو میرا دلی مدعا

خدایا محمد تقیؑ کی لئی — خدایا علی النقی کی لئی

خدایا طفیل شہ عسکریؑ — بہ مہدیؑ بروح نبیؐ و علیؑ

مجہی عقل اور ہوش دی اسقدر — کہ ہو ہفت اقلیم پیش نظر

خدایا کرین مہدی دین ظہور — دکہا دی مری آنکہہ کو اونکا نور

ولای ائمہ مجہی دی خدا — جہان مین ہمیشہ رہی مرتبا

مدد گار ہوون میری بارہ امام — بحق محمدؐ علیہ السلام

مجہی صحت اور تندرستی ملی — مری قبح بینون کو سستی ملی

علالتسی ہوون آشنا روز و شب — حرارتین ہون مبتلا روز و شب

کرم مجھ پہ سبسی زیادہ ہوا | مسلمان مرا باپ دادا ہوا
مجھی دینِ احمد مین پیدا کیا | وہ سب دینِ روشن ہویدا کیا
کیا شیر پستانِ دایہ مین خلق | کہ وہ ترکری خردسالیمین حلق
مجھی ہاتہہ اوٹہانیکی طاقت نتھی | نوالہ بنانیکی عادت نتھی
سجہائی جہانکی نشیب و فراز | توہی ہی توہی خالقِ بی نیاز
مگر سال بھرسی مین ناچار ہون | حمایت کا تجہسی طلبگار ہون
الٰہی طفیلِ رسولؐ کبار | الٰہی طفیلِ شہِ نامدار
الٰہی طفیلِ علیؑ ولی | الٰہی بروحِ وصیؑ و نبیؐ
الٰہی بروحِ بتولؑ ہدیٰ | الٰہی طفیلِ شہِ مجتبیٰؑ
الٰہی بروحِ حسینؑ شہید | بہ سیدالساجدینؑ ای سعید
بجاہِ شہِ پاک باقرؑ امام | رہون عمر بھر عدل مین نیکنام

گنہہ از من و عفو باید ترا
ز خوردان خطا و ز بزرگان عطا

بس اب بخشدی رب گنہگار ہون
گرفتار زنجیر اقرار ہون

ہر آغاز بد کا ہو انجام نیک
زمانیمین مشہور ہو نام نیک

رعایا کا دل مجہسی خورسند رکہہ
گروہ عدو قلعہ مین بند رکہہ

عدالت کی راہین دکہادی مجہے
لب گور ہون اب بچادی مجہے

رعایا دلونمین رہی مجہسی شاد
بہ نیکی ہمیشہ رہون اونکو یاد

مصیبت مین اس قلب کو صبر دے
سر کشت امید پر ابر دے

عبادت کرونمین تری تا حیات
زکوٰۃ و دعا تسبحہ صوم و صلوٰۃ

کرون بی ضرر سیر دو رائی ہیب
سکندر کی مانند ہوئی نصیب

مرا جاہ و اقبال صد چند ہو
ہر اک دل محبت سی خورسند ہو

## سبب تالیف اس کتاب مستطاب کا اور بیان مختصر ناظم عفی عنہ

تجھی علم ہی ای سمیع و بصیر | تری ذات تو ہی علیم و خبیر
ہوئی مجھسی کب ترک صوم و صلوٰۃ | مین ہر سال دیتا ہون خمس و زکوٰۃ
تو ہی عالمِ غیب ای کبریا | نہین مجھپہ ہرگز نمازین قضا
مگر کیا کرون سخت ناچار ہون | کہ زنجیرِ غم مین گرفتار ہون
کبھی صبح کی اور کبھی شام کی | نمازین قضا ہین ان ایّام کی
نہین رکّھی روزی کئی سال سے | تو واقف ہی ای رب مری حال سے
غم جرم دل کسکا سہتا نہین | مرض مین تو کچھہ ہوش رہتا نہین
خطا بخشدی میری ای میری رب | جو طاقت ملیگی ادا ہوگا سب
گنہگار ہون ہیچ کارا ہون مین | خطا ہی عیان آشکارا ہون مین
اسی بخشدی ای کریم و رحیم | مسلّط نہو مجھہ پہ دیو رجیم
برآرندۂ جملہ حاجات ہے | شفا بخشِ عالم تری ذات ہے

مجھی دوستی اسّی حاصل نہ تھی
طبیعت حکومت پہ مائل نہ تھی

بجا رہتا تھا اسّی اکثر فقیر
کہ ہی جائی دنیا فقط دار و گیر

مقدّر نہ سمجھا جہان مین حقیر
نہ دستِ تحسّر سی چھوٹی لکیر

جو طالع ہمارا عیان ہو گیا
وہ سب فقر چوری ہوئی کھو گیا

نچھوڑا ذرا مجھکو تقدیر نے
دیا ساتھ ہرگز نہ تدبیر نے

فقیری کا جُبّہ دکھایا بہت
حکومت سی مونھکو چھپایا بہت

مقدّر کیا تھا جو اللہ نے
لیا نُورِ خور سی رُخِ ماہ نے

عنایت ہوا جسّی تھا احتراز
عطا ہو گیا عدلِ کُنجشک و باز

مقرّر جو تھا وقت وہ آ گیا
پکڑ کر سرِ تخت پہنچا گیا

بنا میری زیرِ قلم سب اودہ
ہوا قبضۂ ملک مین اب اودہ

خدائی مری سر پہ رکھا یہ بار
مگر دیکھئی اسکا انجامِ کار

ادہر آول نوجوان سخن — وہ پیر مغان قدردان سخن

سن ای میری سرمایۂ زندگی — ہمیشہ خدا کو ہی پائندگی

نوشتی کا ہی حشر تک نام ہی — اس آغاز کا نیک انجام ہی

کچھہ احوال آبا و اجداد کا — عماد السعادتمین بہی ہی لکہا

مری اب جو تہی ابن سلطان تہی وہ — خدا کی قسم اہل ایمان تہی وہ

خدا انکو بخشی اونہین دی جنان — او د وہین ہین مشہور جنت مکان

اونہین کا پسر یہہ سراپا قصور — بسلطان ہی مشہور نزدیک و دور

زمانہ مصنف سی خرم رہی — لقب اسکا سلطان عالم رہی

جو واجد علیشاہ ہی میرا نام — تو اختر تخلص ہی ای خوش کلام

غلام حسین و حسن دلسی ہون — نثار رہ پنجتن دلسی ہون

یہہ دنیا ہی مشہور نخوت سرا — نہین بلکہ ہی کہنی مصیبت سرا

نہ کچہہ ملک کی فکر نہ مال کی
نہ تہی کچہہ خبر اپنی احوال کی

شب و روز بیہوش گردشمین تہا
فلک مثل سرپوش گردشمین تہا

نہ کہاتا تہا کہانا نہ پیتا تہا آب
حرارتسی دلکی جگر تہا کباب

مری یار روتی تہی اوس حال پر
جوانی پہ میری سن و سال پر

کوئی لخلخہ کی سنگہاتا تہا بو
دعا مانگتا تہا کوئی با وضو

کوئی ہاتہہ سی پاؤن سہلاتا تہا
کہانیسی قصّی سی بہلاتا تہا

پلاتا تہا کیوڑا کوئی گلبدن
طلا کی جوارش کوئی سیم تن

کوئی کہولتا تہا کلام مجید
تفاولسی لیتا تہا نام مجید

نجومیّ و رمّال بی انتہا
ہوئی صاحب ملک و مال عطا

کوئی کہتا تہا میری مشکلکشا
گرہ غم کی کہولو ملی مدعا

مرا شاہ عادل سلامت رہی
سلامت رہی با کرامت رہی

مقدر سی اسد رنجہ ناچار ہون
کہ زنجیر غم مین گرفتار ہون

مگر شکر ہی شکر ہی ای خدا
ابہی تک ہی حاصل وہی مرتبا

ہوئی جب یہہ تالیف ای نکتہ سنج
تو ہجری تہی بارہ سو شصت و پنج

طبیعت مری تہی نہایت علیل
نکلتی نہی بسط کی کچہہ سبیل

بہت دل الٹتا تہا اور رنج تہا
کہ کانٹا سا نظرونمین ہر گنج تہا

نہ لگتا تہا دل بوستانمین کبہی
نہ گلچین رہا گلستانمین کبہی

طبیعت کا بیرنگ سامان تہا
کہ آنکہونمین صحرا گلستان تہا

عناصر مین تہا اسقدر اختلاف
نہ آتا تہا گلشن نظر مجہکو صاف

نہ کچہہ لطف باقی ترانمین تہا
نہ نغمہ سرائونکی گانیمین تہا

کہانیسی قصّی سہی مین بد مزاج
مفرّح اوامر سی ور اختلاج

نہ محسن تہا یار جانی کوئی
نہ کہتا تہا شبکو کہانی کوئی

یقین ہی خدا اسی مسرور ہو
جو یہہ نظم دُنیا مین مشہور ہو
غلط گر کہین ہو چہپا نا اسی
کسی سی نہ کہنا بنانا اسی

## آغاز داستان مبعوث ہونا سرور کائنات کا ہدایتِ خلقکیواسطے

نگارندۂ داستانِ کہن
خوش انداز و خوشخلق شیرین دہن
جو لکہتی ہین مین بہی اوسیکو لکہون
نبی کلک فوّارہ سرنگون
وہ قصّہ سُناؤن کہ ہو جسمین رنگ
طبیعت مین ہو دوستونکی اُمنگ
وہ قصّہ کہ دل جسسی مسرور ہو
وہ قصّہ سراسر جو پُر نُور ہو
وہ قصّہ جسنکی دکہائی بہار
وہ قصّہ جہانمین رہی یادگار
یہہ عادت تہی شہِ دین و دُنیا کی،
نہ رہتی تہی دولتسرامین کبہی
پہاڑ ایک تہا اوسکا حرّا تہا نام
وہان جاتی تہی شاہِ گردون مقام
سرِ کوہ مثلِ مہِ آسمان
نگاہِ کرم آفتابِ جہان

اسطرح جب کٹ گئی ہفت ماہ　　طبیعت ہی کچھہ ہو چلی رو براہ
لگا تاتہا مین نظم مین اپنا دل　　کہ یہہ ہونجاتی کہین مضمحل
اوسی فکر مین اور ہجان طپان　　خیال آگیا دلمین یہہ ناگہان
کہ وہ کر جو ہو بعد نام آوری　　لگا دیکہنی حملۂ حیدری
زبس فارسی نظم تہی بیشمار　　دکہاتا تہا باغ امامت بہار
مری دلمین تجویز یہہ آگئی　　الم سی طبیعت جو گہبرا گئی
مضامین خوش جنکی بہر لیجئی　　اسی نظم اردو مین کر لیجئی
خلاصہ ہو اور رنگ تمہید ہو　　خدائی حقیقی کی تائید ہو
مروّج زمانیمین ہو یہہ کلام　　مراجب ہی اسکو پڑہین خاص و عام
فراموش ہون داستان دروغ　　نہ ہو جہوٹ باتونسی دلکو فروغ
مجہی نام کے فکر جب آگئی　　کہا دلنی کہہ ہیبت حیدری

بروی زمین وسعتِ بیحد و ار — دد و گرگس و کرگدن مور و مار

وہ نور و ضیای رخِ مہر و ماہ — زمین و زمان ابر تاریک راہ

سریع و بطی سیرِ سیّارگان — فلک نصف ظاہر بشکل کمان

دو رنگی کہین صبح اور شام کے — بلندی و پستی در و بام کے

کہین کوہ و دریا کا پست و بلند — کہین تندرستی کوئی دردمند

عناصر کی اجزا کا باہم ملاپ — کہین اُمِّ حیوان کہین اونکا باپ

کہین بارشِ ابرِ تر لطف خیز — نباتات اکثر کہین رنج بیز

کبہی جستجو نطق حیوانکی تہی — کبہی فکر تن کی کبہی جان کی تہی

کبہی خیر و شر سی زمانیکی رنگ — کبہی جمع اضداد سی دلمین تنگ

کوئی نرم دیکہا تو کوئی کرخت — کہین نازنین اور کہین دیو سخت

کہا دل سی تشنہی کہ ربِّ عظیم — ضرور انکا ہوگا نہ کر خوف و بیم

زحل سی وہ ثریا مکان | منقل نسبوئی مہ و مہر وجان
ستارون کی ضو سی تحیر طلب | ہلالونکی جانبسی حیرتکا ڈہب
درخت اور پہاڑ اور رخ سبزہ زار | وہ چشمی وہ جہیلین وہ ابر بہار
وہ مینہہ کا برسنا کڑکنی کی دہوم | چمک برق کی ہوشونکا ہجوم
خرامان خرامان کہین جانور | گل اور بوٹی اونیر بہی بیشتر
کسی جا پہ تالاب چہقر کہین | زراعت مین آب روان ہر کہین
سمان شام کا گاہ اور گاہ دن | کہین شکل حیوان کہین ترس جن
درختونپہ گہہ بلبلون کی صدا | چمن مین نمایان گلونکی ہوا
فلک کی صفائی وہ شان و شکوہ | بیابان کہین گاہ دامان کوہ
نئی قسم کی ہر جگہہ جانور | پہاڑون پہ ہر جا شجر پر ثمر
نشیب روز اک گردش آسمان | وہانکی یہان اور یہانکی وہان

سنو وقتِ بعثت جب آیا قریب — تو آثار ظاہر ہوئی یہہ عجیب

کہ جسجا پہ چلتی تہی وہ شاہِ دین — اک آواز سُنتی تہی مہرِ مبین

شجر اور حجر اور درخت و ثمر — صدا اوسی سُنتا تہا یہہ وادگر

سلامٌ علیک ای رسولِ خدا — سلامٌ علیک ای شہِ رہنما

وہین فکر کرتا تہا وہ شاہِ دین — نہو قومِ جن سی صدائی زمین

کبہی اتفاق اسطرح کا ہوا — کہ اسمِ مبارک کسینی لیا

توجہہ جو فرمائی پایا نہ کچہہ — سوائی عجب ہاتہہ آیا نہ کچہہ

نیاتی تہی جب کچہہ شہِ انبیا — تو دلین تحیّر کو دیتی تہی جا

یہہ کہتی تہی اسجا گذاری ہین دن — نہ انسان ہی یہان نہ کوئی ہی جن

پہر آتی تہی جب سوئی دولتسرا — حرم سی یہہ کہتی تہی سب ماجرا

وہ اہلِ حرم بانوئی نامور — خدیجہ مہِ برجِ رشکِ قمر

نہ دیکھتی تہی تامّل کی ساتہہ گلو نکی نمائش تہی بلبل کی ساتہہ

نہ خالق کو دیکھا شہنشاہ نی نہ تاریکی پائی رخِ ماہ نی

متفکر ہوئی اپنی دلمین رسوّل تحیّر سی جیب مثلِ غنچہ ملول

کہ ہی صانعِ پاک اس گلکا کون نگہبان ہی جانِ بلبل کا کون

بنایا ہی کسنی مہ و مہر کو حسین کردیا ہی سپہر کو

مقامِ فلک کسنی برتر کیا رخِ مہر کو کسنی انور کیا

شبستانِ چرخ خوش اُسلوب پر کیا کسنی روشن چراغِ سحر

کہی کون کیفیتِ حادثا بتا کسّی پوچہون مین اس حال کا

اسی فکر مین وہ شہ پرشکوہ سرِ صبح جاتی تہی بالائی کوہ

وہ مہرِ عرب فکر سی وقتِ شب پہر آتا تہا گہر مین برنج و تعب

تو پہر دوسری روز وقتِ سحر اوسی فکر مین تہی شہ بحر و بر

سب ادیان و ملت کو کہوئیگا وہ
جو اگلی نوشتی ہین دہوئیگا وہ

بتائیگا سبکو وہ اسلام و دین
بڑا رتبہ ہوگا خدا کی قرین

بڑی دیر کی بعد آئیگا وہ
بہت دوری نامہ لائیگا وہ

نبوّت ہی اوس شاہ کی بعد ختم
شب غم ہی اوس ماہ کی بعد ختم

وہ پیغمبر آخر زمانیکا ہے
یہہ دین گذشتہ و کہانیکا ہے

نظر آیا وہ امر مجہکو درست
کروگی تمہین سبکی دینونکو سست

خبر یہہ تمہاری نبوّت کی ہی
علامت یہہ بالکل رسالت کی ہی

نہ جن اور نہ دیو و پریکا ہی کام
فرشتی یہہ کرتی ہین تمپر سلام

## کیفیت نزول روح الامین بفرمان حضرت رب العالمین اور مبعوث ہونا سید الانبیاء علیہ افضل التحیۃ والثنا کا

لگا آتشی ایسا تیر شہاب
کہ ہو مرغ روح معاند کباب

وہ تہین زوجۂ پاک اوس شاہ کی ‌‌ ‌ وہ تہین بندۂ نیک اللہ کی

حبیب خدا کی وہ محبوبہ تہین ‌ ‌ ‌ پیمبر کی وہ خاص مطلوبہ تہین

وہ یہہ عرض کرتی تہین اوس شاہ سے ‌ ‌ ‌ یہہ آوازین آتی جو ہین راہ سے

نہ آپ اسکو جن کی صدا جانئے ‌ ‌ ‌ نہ دیو و پری نہ ہوا جانئے

شہا عہد آدم سی اس دم تلک ‌ ‌ ‌ پہنچتی ہین اخباریون ہم تلک

زمانیسی عیسیٰ کی سُنتی ہین ہم ‌ ‌ ‌ تواتر یہہ اخبار صحت بہم

کہ ہوگا اک آخرین پیغام بر ‌ ‌ ‌ خدا کا نبی قاصد نامور

زمانہ مین ہی یہہ جو بطحا زمین ‌ ‌ ‌ حقیقت مین ہی خوب زیبا زمین

اسی سرزمین مین پہ ہوئیگا گُل ‌ ‌ ‌ کہین گی ہم اوس گلکو ختم الرُّسل

وہ خلاق اور قادر ذوالجلال ‌ ‌ ‌ کریگا پہر اوس مہ کو بدر کمال

کہ وہ ناسخ دین شاہ جہان ‌ ‌ ‌ نیا دین جاری کریگا یہان

نظر باز تھی کار خلاق پر　　تعجب کنان خلق و آفاق پر

کہ ناگاہ اک مرد روشن جمال　　ستارہ جبین و خجستہ خصال

محمدؐ کی آگی نمایان ہوا　　دل پاک شہ اوسی حیران ہوا

جو گذرا پیمبر پہ یہہ حادثا　　وہین نام یزدان زبان پر لیا

کہا دلمین ای مالک نیک و بد　　فنا سب ہین باقی ہی تو تا ابد

عجب ہی یہہ ہی کون صاحب جمال　　مجھی وہم ہی یا یہہ ہی کچھہ خیال

وہ اتنی مین آیا قریب رسولؐ　　سفیر و کلیم و حبیب رسولؐ

تبسم کنان با دل مہربان　　کشادہ جبین اور خندہ دہان

کہا ای نبیؐ زمان و زمین　　مری شہریار اور خدا کی امین

اٹھو میری ہمراہ آؤ چلو　　کھڑی ہو مری شاہ آؤ چلو

لکھا ہی کہ یہہ مرتبا جب ہوا　　تو تہا شاہ ذیشان چہل سال کا

مئی پاک ایسی پلا ساقیا — دکہا دی رخِ دینِ شاہ ہدا

بس اک جرعۂ حوضِ کوثر پلا — ملی آبرو رشکِ گوہر پلا

بہشتی ہین ہم ایسی مینوش ہین — غمِ دین و دُنیا فراموش ہین

مکرم ہین خمخانۂ دہر مین — پہنسا تو نہ پیرِ مغان قہر مین

نہین ہمکو دم بہر بہی غفلت پسند — نہ غم بی زری کا نہ ثروت پسند

توصّل ہی عشقِ شہِ پاک سی — نہین کام انگور کی تاک سی

نہ مشغول عیش و طرب اور سی — نہ کچہہ عیش باقی ہی اب ور سی

طپش قلب مین لب پہ نامِ خدا — منقش جگر پر کلامِ خدا

ادہر آ ادہر آ دلِ دردمند — سخنگوئی سی گوش سامع ہو قند

یہہ لکہتا ہی وہ راویِ خوش نہاد — تو میری زبانی سی رکہہ اب اسکو یاد

شرف بخشِ کونین خیر البشر — روا رکہین قتلہ کو ہ پر

ہر اک عضو مین قدرت حق نمود
جو دیکھی پڑہی اوسپہ بیشک درود

ثریا جبین تہا وہ نجم فلک
جسی روز و شب دیکھتی تہی ملک

عجب صاف ماتہا تہا اوس ماہ کا
ویا عکس خوش تہا رخِ شاہ کا

کہدا تہا جبین پر بخطِ جلے
اک اللہ اور ایک نامِ نبی

ہوئی جب جنابِ رسالتمآب
کہ مین جاگتا ہون ویا ہی یہہ خواب

ہوئی دنگ شکل و شمائل کو دیکہ
ہچک رہگئی ہاتہہ سی دلکو دیکہ

تعجب سی اور فکر سی غور سی
خیال آیا پوچہون کسی طور سی

کہ نایاب گوہر ہی کس درج کا
ستارہ ہی تو کونسی برج کا

نہ یہہ قد و قامت نہ یہہ شکل و بال
نہ ایسی جبین اور نہ ایسا جمال

نہ یہہ عارضِ صاف مثلِ قمر
نہ یہہ رخ نہ یہہ لب نہ یہہ بال و پر

نہ یہہ چشم و ابرو سنی کانسی
مگر اسکو دیکہا ہی اس شانسی

گئی خیر سی مہ کو چالیس سال — یہہ ظاہر ہوا آخر اوسکا کمال

روان آگی آگی تو وہ خوش سیر — چلا پیچھی پیچھی یہہ رشک قمر

نمایان ہوا خانۂ کعبہ سبہی — قرین کوہِ مروہ کے پہنچی نبی

نہتا وہ جوان ایک ذرہ ستوہ — کہ احمدؐ سا ہمراہ تہا پرشکوہ

مگر اوسنی اک طرفہ سامان کیا — قد و قامت اپنا نمایان کیا

کیا اسقدر اپنی قد کو دراز — کہ دنیا کا دیکہا نشیب و فراز

زمین پر کفِ پا سر افلاک پر — پڑا اوسکا سایہ شہِ پاک پر

زمرد کی پر دونون بازو پہ تہی — کہ وہ طعنہ زن باغ خوشبو پہ تہی

دراز یمین تہی شرق سی غرب تک — زمانی پہ پڑتی تہی اونکی چمک

اور اک پرچۂ لعل زیبِ گلو — وہ تہا کانِ یاقوت کی آبرو

گلی پر عجب عالم نور تہا — وہ سینہ نہ تہا سینۂ طور تہا

تمہین حق تعالیٰ نی پیدا کیا ‏ ‏ نیا دین تمسی ہویدا کیا

تمہین خلق کا رہنما کر دیا ‏ ‏ مین کیا کیا بتاؤن کہ کیا کر دیا

یہی حکم پہنچا ہی ای نامور ‏ ‏ کہون تمسی احکام دینکی خبر

ہر اک شی کی پہنچاؤن تمکو خبر ‏ ‏ کرون روز آگاہ ای خوش سیر

تمامی پہ آیا یہہ جب دم کلام ‏ ‏ کہا یا محمدؐ پڑہو سب تمام

جواب اونکو حضرت نی ایسا دیا ‏ ‏ کہ مین کیا پڑہون مین نہین جانتا

کسی حرف سی آشنا مین نہین ‏ ‏ لڑکپن مین بہی کچھہ پڑہا مین نہین

یہہ سنتی ہی روح الامین نی کلام ‏ ‏ نبی کو دبوچا بزور تمام

یہانتک دبوچا ملی دونون پر ‏ ‏ جو پر شرق اور غرب کی تہی سپر

نہوتا یہان گر نبوت کا زور ‏ ‏ تو سرمہ سی بنجاتی ہر ایک پور

نہین بلکہ پانی سا ہوتا بدن ‏ ‏ نہوتا نبوت کا گر پیرہن

کہا شہ نی نام اپنا بتلائیی | مجھی لائی کیون اتنا فرمائیی
کہان مین کہان صورتِ دلربا | کہان مہرِ عالم کہان مہ لقا
سرِ کوہِ مروہ پہ ای باصفا | کوئی آدمی اسطرح کا نتہا
جہاندیدہ احباب دیکہی بہت | رخِ شیخ اور شاب دیکہی بہت
یہہ صورت تو دیکہی نہین خواب مین | نہ آتش مین نہ خاک نہ آب مین
یہہ شہ کو دیا اوس ملک نی جواب | مرا نام جبریل ہی ایجناب
مری معرفت آیا حق کا پیام | رسولونکو مینی کیا نیکنام
وہ مین ہون کہ آدم کو سکہلائی کام | مسیحا کی تا عہد لایا پیام
خدا نی تمہین برگزیدہ کیا | ہر اک شخص کا نور دیدہ کیا
نبوت کی تمپر تمامی ہوئی | مری واسطی نیکنامی ہوئی
رسالت کا ہی خاتمہ تمپہ ہی | نبوت کا ہی خاتمہ تمپہ ہی

وہیں چشمۂ آب پیدا ہوا
وضو کا قرینہ ہویدا ہوا

وضو پہلی روح الامین نی کیا
بہ آئین نیک اور با قاعدا

ہوا اوسی جسطرح صادر وضو
اوسی وضع سی پہر شہ نیکخو

بہ ترتیب کر کی وضو سی فراغ
سوئی قبلہ استادہ تہی باغ باغ

بتایا وہ جس سی جلی سب حسود
قیام و قعود و رکوع و سجود

کہوں کیا کہ آگی تو روح الامین
پس پشت ختم الرّسل شاہِ دین

دو رکعت جو جبریل نی کی ادا
ہوئی مقتدی اونکی خیرالورا

ادا کر چکی جب شہ دین نماز
کہا شکر ای خالقِ بی نیاز

امامت سکہائی ہی جبریل نی
رسالت بتائی ہی جبریل نی

بکر یہ بجالائی سب شاہِ دین
تو روح الامین چہپ گئی پہر وہین

## اظہار کرنا سیّد انبیا صلی اللہ علیہ وآلہ کا صورت حالکو حضرت

غرض وی چکی جب پرو نسی فشاں
ہوی پہر نبی سی الگ ایکبار

کہا پہر پڑہو ای شہ شیخ و شاب
نبی نی دیا وہ ہی پہلا جواب

اوسیطرح پہر زور بازو کیا
بہم شہ سی اپنا ہراک مو کیا

الگ پہر ہوی دوسری بار جب
کہا پہر پڑہو ای شہ خوش لقب

ہوا تین کرۃ جو ایسا سبب
شہنشاہ عالم تہی چپ بی تعب

ہوی چوتہی باری تو روح الامین
نبی سی الگ تہی مگر تہی قرین

سکہایا نبی کو بلطف تمام
وہین سورۃ اقرا ای نیکنام

بتایا او نہین آیۂ اولین
نہ اوترا تہا وہ بیش ازین زین

یہہ لکہتا ہی راوی شیرین مقال
کہ جب کہل چکا شاہ دین پر یہہ حال

اوٹہایا نون جبریل نی ناگہان
زمین پر لگا یا بتاب و توان

زمین پر لگا پای روح الامین
لگی گاپنی جس سی گاو زمین

رخِ مہر کھولا سرِ ماہ نی | بڑا اونکو مژدہ دیا شاہ نی

کہا جو کہ گذرا تہا امرِ غریب | وہ سب سانحہ تہا لطیف و عجیب

یہہ مژدہ خدیجہ نی سنکر کہا | مبارک تمہین ای شہِ انبیا

کلاہِ تفاخر کہان پر گئی | مری عزت اب آسمان پر گئی

سنا حال جبریل جب جزو کل | شگفتہ ہوا چہرہ مانندِ گل

ہوا اونکا فرطِ خوشی سی یہہ حال | کہڑی ہو گئی جسم پر ساری بال

وہ نورانی چہرہ درخشان ہوا | وہ نجمِ فلک ماہِ تابان ہوا

خدیجہ کا بہائی چچازادہ تہا | وہ نامِ محمد پہ دلدادہ تہا

اوسی ورقہ کہتی تہی دنیا تمام | وہ تہا علمِ انجیل مین نیکنام

وہ ماہر تہا احوالِ جبریل کا | وہ سب علم رکہتا تہا انجیل کا

اوسیکی مکانمین روانا ہوئین | خدیجہ وہین رونق افزا ہوئین

خدیجہ کبریٰ سی اور ظاہر کرنا بانوی محترم کا ورقہ
اپنی چچا کی بیٹی سی اور پانا خوشخبری رسالت اور حقیقت
جبرئیل کی اوس عالم علم انجیل یعنی ورقہ سی

کدہری تو ای ساقی مہروش
چہ داری برون آر کن پیشکش

کری آج دوزخ شرار ونکو بند
کری روی مہراب ستار ونکو بند

زلال مصفا پلا دی مجہی
رہ خانۂ دین بتا دی مجہی

جو ہیکون تو ہو جائی وہ رہنما
علیؑ شیر ابن عم مصطفےٰ

ملا مجہسی معشوق وہ رشک حور
جو بہر بہر کی دیوی شراب طہور

یہان راویان صداقت شعار
رقم کر گئی ہین یہہ انجام کار

جہی جبکہ نظر و نسی روح الامین
چلی شاہ دولت سرا کو وہین

خدیجہ جو تہین بانوئی محترم
نبی کی وہ زوجہ بہت ذی کرم

حضور شہنشاہ گردون مقام　　خدیجہ گئین باد ل شاد کام

یہہ کیعرض چلئی شہ خوشخطاب　　ذرا ورقہ کی پاس عالیجناب

قرین ورقہ کی جب روانہ ہوئی　　فرحناک شاہ یگانہ ہوئی

جوآئی شہنشاہ گردون اساس　　پہراگرد شہ ورقہ خوش قیاس

بتعظیم اوٹہا کر غبار قدم　　لگاتاتہا آنکہونسی وہ دمبدم

بچہایا پہر اک مسند پاک کو　　بٹہایا وہان شاہ لولاک کو

یہہ کیعرض بعد از درود و سلام　　بیان کیجئی ای شہ نیکنام

جوتہا حادثہ گذرا اوس شاہ پر　　بیان پیش ورقہ کیا سربسر

تواوسوقت ورقہ اوٹہا نیم قد　　درود اونپہ بہیجا کیا لاتعد

لیا قدمونکا بوسہ اور عرضکی　　حقیقت مین ہین آپ حقکی نبی

حبیب خدا بالیقین آپ ہین　　یہہ دین آپکا اور امین آپ ہین

خبر ورقہ سی موبمو وہ کہے ۔ جو گذری تہی رالکہا ہوبہو وہ کہی

تبسم کیا اوسنی بولا کہ واہ ۔ خوشا سرزمین جسپہ ہوا اوتری یہہ شاہ

خوشا وہ زمین جسپہ جبریل ہو ۔ خوشا وہ زمین جسپہ تنزیل ہو

خوشا وہ زمین اور خوشا اوسکی قدر ۔ کہ جبریل سا جسپہ طالع ہو بدر

وہ ناموس اکبر ہی اللہ کا ۔ برادر ہی وہ شاہ ذیجاہ کا

فرشتہ مقرب ہی درگاہ کا ۔ بڑا رازدان ہی وہ اللہ کا

نبیون کو پیغام اوسنی دیا ۔ وہی کہدیا حکم حق جو ہوا

خدیجہ تم اسکا کرو افتخار ۔ محمدؐ ہوئی حق کی مختار کار

یہہ تہی فخر آدم نبیؐ ہو گئی ۔ یہہ اب باعث خرمی ہو گئی

محمدؐ ہوئی راز دار خدا ۔ محمدؐ ہوئی خاتم الانبیا

محمدؐ کو لی آؤ تم میری پاس ۔ کہی خود زبانسی شہ حق شناس

وطن مین بہت رنج دینگی تمہین | بہت زغۂ غم مین لین گی تمہین

کرینگی ستم تمپہ ای شاہِ پاک | یہہ مخبر نہوئیگا روحی فداک

صد افسوس ورقہ بہی جیتا اگر | فدا کرتا جانِ حزین شاہ پر

ستم حد سی زائد یہہ ہو جائینگے | کہ ترکِ وطن آپ فرمائینگے

اندہیر مین سلطان و شاہِ زمن | کرینگی صد افسوس ترکِ وطن

ادہر قصدِ یثرب کرینگی حضور | اودہر اہلِ یثرب ملینگی ضرور

تعجب نہین جان نثاری کرین | کہ سر سہ و گردِ سواری کرین

خدا دیگا پہر شہ کو حکمِ جہاد | سزا پائیگی قومِ اہلِ عناد

یقین ہی پہنچ جائی نوبت بجنگ | کرین قتل اعدا کو شہ بیدرنگ

یقین ہی کہ شمشیر حیدر کہنچی | یقین ہی کہ نوبت بہ خیبر کہنچی

یقین ہی کہ رہ کفر سی پاک ہو | عدوِ نبی خار و خاشاک ہو

خدا کی قسم ای شہ نیکذات ۔ ہو تم علت غائی ممکنات

تمہین کو خدا نی یہہ رتبا دیا ۔ ہوئی تم بس اب خاتم الانبیا

بنائی زمین آسمان تمسی ہی ۔ سرشت و آب روان تمسی ہی

یہہ دین گذشتہ مٹاؤ گی تم ۔ نیا دین اپنا بتاؤ گے تم

یہہ گذری جو ہین انبیا ذی شرف ۔ مٹی دین ہی اونکی سب لا تخف

جو ہی دین عیسائیا نکا رواج ۔ پرستش بتونکی جو کرتی ہین آج

وہ موسائیون کا جو آئین ہی ۔ وہ باطل ہی سب بس یہی دین ہے

مٹاؤ گی سب دین آئین کو ۔ مروج کرو گی نئی دین کو

قیامت تلک اب یہی دین ہی ۔ یہی رسم و رہ یہہ ہی آئین ہی

مگر دو گی جب سبکو تکلیف دین ۔ تو ہوینگی در پی تمہاری لعین

منافق عداوت سی اور بغض سی ۔ لعین سب شقاوت سی اور بغض سی

چراغِ ہدایت ہو ماہِ منیر
شبِ قدر ہو مثلِ خورِ بی نظیر

یہہ لکھتی ہین ارباب اخبار کل
ہوئی جبکہ مبعوث ختم الرّسل

ہوا ساتہہ فرمانِ ربّ جلیل
نبی سی کہو جا کی ای جبرئیل

کہ پوشیدہ دعوت کرو خلق کو
چہپا اور ہدایت کرو خلق کو

زمانیمین ہین اہلِ جور و جفا
نہون دربئ طینتِ باوفا

روادار ہون وہ نہ آزار کی
نہ گل پر تعب ہون زخمِ خار کی

خدیجہ جو تہین بانوئ ارجمند
وہ فرمانِ شہ سی ہوئین مستمند

خدیجہ کو دی شہنی تکلیفِ دین
وہ خود منتظر اسکی مدتسی تہین

بصدقِ دل ایمان حاصل کیا
رخِ کلک کو مہ پہ مائل کیا

یداللہ خیبر شکن نامور
نبی سی شب و روز شیر و شکر

وہ پروانہ شمعِ ہدایت کی پاس
کشادہ جبین حیدرِ حق شناس

مُرَوَّج ہو دنیا مین دین آپکا | جہا مین ہو تاج و نگین آپکا
بتدریج جاری ہون احکامِ شرع | رہین تا قیامت یہہ ایامِ شرع
محیطِ زمانہ ہو دین آپ کا | بجا لائی فرمان زمین آپ کا
یہہ احکام جو جو بیان کردئی | مطابق ہین سب قولِ انجیل کی
سُنا آپنی بہی یہہ جبریل سے | بیان جو کیا مینی انجیل سی
وہانسی جو رخصت ہوا شاہِ دین | ضیا بخشِ خانہ بنامہ جبین

مامور ہونا سیّد عالم کا بندونکی رہنمائی کیواسطی چہپکر اہل عناد سی اور کیفیت اسلام لانی حضرت خدیجہ کبریٰ اور علیٔ مرتضیٰ اور کتنی اور اصحاب بیوفا اور باوفا کے

مئی پاک و اطہر پلا ساقیا | کفِ آبِ کوثر پلا ساقیا
دلا فکر خمخانہ و دیر سے | بہت لاؤ بالی پہرا سیر کے

قرین تہکی سیری یہہ حالت رہے | نماز و دعا و عبادت رہے

ابو طالب نامور مہ لقا | وہ عم محمد تہی مہر سما

وہ تہی والد شیر حق بالیقین | وہ عالی نسب تہی وہ ذی تمکین

اونہین مانتی تہی سب اہل عرب | جری تہی بہادر تہی عالی نسب

لکہاہی کہ اکروز خیر البشر | عبادت مین مصروف تہی بخیر

پہاڑونمین مشہور تہا ایک غار | نماز اوسجگہہ پڑہتی تہی شہریار

علی پیچہی پڑہتی تہی اونکی نماز | خدا سی تہی مشغول راز و نیاز

ابی طالب نامور نی یہہ حال | جو دیکہا تو خرم ہوئی خوشخصال

علی کی بڑی بہائی جعفر جو تہی | ابیطالب اونسی یہہ کہنی لگی

تمہین بہی اجازت یہی ہی مرے | اطاعت کرو ابن عم کی یونہی

کرو پیروی مصطفی کی ضرور | ملین تاکہ جنت مین غلمان حور

وہ تہا نسل فرزند خیر الانام ۔ تہمتن جری حیدر نیکنام

امیر عرب پر بہی احکام دین ۔ کئی جاری شہہ نی بصدق و یقین

علی نی بدل وہ کئی سب قبول ۔ ہوئی دولت دین و دنیا حصول

یہہ ڈو کیون نہون ایک مشہور ہے ۔ علی اور محمدؐ کا اک نور ہے

یہہ فرماتی ہین شاہ شیر خدا ۔ ہوئی جب کہ مبعوث خیر الورا

کہ پہلی طاعت پہ جسنی کسی ۔ ہمین ہین ہمین ابن عم نبی

وہ ہم ہین کہ اوس دن سی تا ہفت سال ۔ چہپی کیک ہم تہی وہ بدر کمال

جو سجّادی پر ہوتی تہی شہ مکین ۔ مین پروانہ سان گرد شمع جبین

قرین جب کہ ہوتا تہا وقت نماز ۔ پس پشت شہ مین سوئی بی نیاز

عبادت جو کرتا تہا وہ مقتدا ۔ نبی کو سمجہتا تہا مین پیشوا

اوسی جا پہ ہوتا تہا مین مقتدی ۔ سوا نیکی کی تہی نہ دل مین بدی

دعائے نبیؐ ہو گئی جو قبول
تو بعد شہادت ہوا یہ حصول

ہوئے جب وہ دونوں کہ جعفر شہید
گئے سوئے خلد بریں وہ سعید

بہشت بریں میں ملے اونکو پر
وہ پر کیوں نہوں اونکی حق میں سپر

اسی سے لقب اوسکا طیار ہے
وہی طائر خلد سردار ہے

ہوا زید پہر تابع شاہ دین
غلام نبی تہا عبادت قرین

مگر مثل فرزند تہا وہ پلا
پسر خواندہ شاہ تہا مہ لقا

ابابکر تہا جو گدہون کا پدر
قحافہ کا بیٹا ملامت کا گہر

سُنا تہا یہ کاہن سے جو بوم فنی
نبی کا دیا ساتہ اوس شوم نی

اوسی تہا جو زور کہانت سے علم
پیمبر کی رکہتا تہا بعثت سے علم

کہ بطحا میں ہوگا نبی نامور
محمدؐ کہیں گے اوسے سب بشر

وہ مبعوث ہوگا نبوت کی ساتہ
تحکم کریگا وہ حکمت کی ساتہ

مثال برادر تم ای خوش سیر | نبی کی کرو پیروی بی خطر
بحکم پدر جعفرِ خوش نہاد | لگی کرنے احکام دین دلمین یاد
برادر کی خدمتمین حاضر ہوے | رہ و رسم و آئین سی ماہر ہوے
وضو بہی کیا اور ادا کی نماز | تو راضی ہوا خالقِ بی نیاز
فراغت عبادت سی جب ہو چکی | نبی نی دعا اونکی حق مین یہہ کی
کہ پروردگارا خدای کریم | عبادت سی جعفر کی ہی تو علیم
مری بازو کو جیسی قوت ہوئی | برادر سی صادر اطاعت ہوئی
کیا اسنی تیرِ اطاعت کو تیز | رُخ خنجرِ مہر و الفت کو تیز
اسیطرح اسکو صلہ دی خدا | بہشتِ برین مین ملی اسکو جا
اسی بازو و نپر عنایت ہون پر | کری سیرِ خُلدِ برین نامور
پرونسی اڑی خُلد مین یہہ مدام | یہہ فرد و سمین بہی رہی نیکنام

پلا ساقیا بادهٔ مشکفام — کہ خالی ہین سبھی پرستونکی جام

مئی حبِّ حیدر پلا ساقیا — شرابِ سخنور پلا ساقیا

پلا ساغرِ عشقِ شیرِ خدا — مئی الفتِ پاک خیر الورا

سرِ دست پیرِ مغانکی قدم — نچھوٹین جوانو نپہ ہو گر کرم

صبوحی پلا دین کی دمبدم — ہو اُمّت پہ شاہِ ہدیٰ کا کرم

بہت چھپکی دُنیا کی سب سیر کے — شباہت نمایان ہوا ب خیر کے

کئی سال مخفی رہا شہریار — کہ ناگہہ ہوا حکمِ پروردگار

کہ احکام ظاہر کرو مصطفےٰ — نماز و عبادت کرو بی ریا

مناسب ہی بندونپہ افشائی راز — محافظ ہی خود خالق بی نیاز

رہین فائدہ مند سب خاص و عام — زمانیمین مشہور ہو نیکنام

سب ایمان ظاہر سی ہون کامیاب — بہلونسی ہو نیکی بدونپر عذاب

قلم گنگ ہی اوسکی اوصاف مین | درود ین پڑہیگی پری قاف مین
وہ ہی رحمت کبریا خلق پر | وہ ہی نور مہر خدا خلق پر
ابا بکر ہمراہ ہوگا ضرور | اور احکام حق مین کریگا قصور
جو دنیا سی رحلت وہ فرمائیگا | حکومت ابا بکر سے پائیگا
کہانت پہ نازاں تہا وہ بیخرد | ہر اکدم پہ شیطان کی تہی مدد
جو حاضر ہوا خدمت پاک مین | نہی شرم کچہہ چشم سفاک مین
پڑہا آکی کلمہ حضور نبی | ہوا رنج سی کم سرور نبی
بہ تدریج پہر چند اشخاص اور | مشرف ہوئی دین سی بیفکر و غور
ہدایت کئی سال مخفی رہی | نہ ظاہر کیا دین نہ تاکید کی

پہنچنا حکم خداوند عالم کا اظہار دعوتکی واسطی اہل ضلالکی اور کمر باندہنا سید انبیا کا ارشاد اہل جور و جفا اور صاحبان دغا کی واسطی

بوبکر و ہمراہ نبی

یہی تہا کلامِ شہِ تاجدار | گرو تم مرادین اب اختیار

جو آتا تہا گہر مین کوئی اونکی پاس | تو فرماتی تہی شاہِ گردون اساس

کہ چہوڑو صنم خانۂ دہر کو | ملاؤ نہ تم شہد مین زہر کو

کرو ترک اب بت پرستی کا رنگ | نہ پوجو زمانہ مین تم چوب و سنگ

جہنم نتیجہ جہالت کا ہی | سقر مژدہ ایسی عبادت کا ہی

بتو نسی تبرّا کرو مارو لات | نکام آئینگی ایسی لات و منات

صُواع و ہُبل جملہ بد رنگ ہین | یہہ سب سنگ ہین سنگ ہین سنگ ہین

پرستش سی انکی نہین کچہہ حصول | نہ حق اسکو ذرّہ کریگا قبول

بناتی ہو پتّہر کو اپنا خدا | کرو جسکی تم دست و پا خود جدا

اوٹہالاکی کاندہی پہ پتہر کی سل | دلون کو کیا اوسطرف مضمحل

لب و دست و ابرو و پا چشم و گوش | بنا کر کیا قلب مین اپنی جوش

شہنشہ جنابِ رسالتمآب | رسولِ خدا پر توِ آفتاب

جو بیخوف جور و جفا سی ہوئی | قرین مردمِ با وفا سی ہوئی

بظاہر بتانی لگی حکمِ حق | گلون کو دیا بلبلون کا سبق

عبادت کی آئین سکہانی لگی | موحّد بتون کو بنانی لگے

نکرتا تہا کوئی اطاعت قبول | ملول اس سے ہتا تہا وہ با اُصول

سنو دوستو دشمنِ جان تہی وہ | کہ سب بت پرست اور نادان تہی وہ

غرض کافر و مشرک و بت پرست | خصومت سی کرنی لگی بند و بست

چچا اک محمّد کا تہا بولہب | ہوا دشمنِ جانِ شہ بی سبب

وہ سب سی زیادہ عدو ہوگیا | تخالف کیا تُندخو ہوگیا

عداوت پہ باندہی شقی نی کمر | ہوا اوسکو مطلق نہ خوف و خطر

بدل مستعد تہی بشرِ انبیا | خدا پر تہی شاکر رسولِ خدا

پرستش اوسیکو سزاوار ہی — وہی خالق یار و اغیار ہی

کہ اکقطرۂ آب سی جسم و جان — وجود عناصر رگ و پی زبان

کئی اوسنی ظاہر بنا آدمی — عنایت سی حیوان ہوا آدمی

کیا جسم مین رنگِ خون اوسنی خلق — کیا سب درون برون اوسنی خلق

مسلسل ہوئین جسم مین استخوان — ہوئی ہڈیون مین کرختی عیان

عنایت ہوی ہوش و عقل و ذکا — ملا گریۂ و خندہ آہ و بکا

کوئی بدنما کوئی شکلِ حسین — کوئی مہر صورت کوئی مہ جبین

وہ بانیِ شکل و شمائل ہوا — وہی مہربان خالقِ دل ہوا

عنایت سی اوسکی ملی والدین — ادا ہو نہ محشر تلک جنکا دین

ولد پر بڑہی الفتِ والدین — کہ دم بہر نہین ہوتا بی اوسکی چین

دلونمین یہہ مان باپکی مہر دے — کہ تا زیست اولاد سب پال لے

یہہ تبہر کب آسان کرین مشکلین
سلین کسطرح اپنی جاسی ہلین

ان اشکالون سی کیا ملی مدّعا
یہان نیست کیونکر نہو جو صلا

نباتات قدرت نمائی کرین
جمادات عقدہ کشائی کرین

صد افسوس تبہر خدائی کرین
یہہ اشکال حاجت روائی کرین

وہ پاؤن کہان جو کہ ہون رہنما
کہان جائین کیونکر ہو حاجت روا

ان آنکہون کی بینائی ثابت کرو
جو کثرت ہو یکتائی ثابت کرو

تمہاری سُنین گی یہہ کسطرح راز
بت سنگ کس نہجسی ہون گداز

نہ سُننی کی لایق نہ ہی جسم و جان
یہہ تبہر سماعت کی قابل کہان

یہہ ممکن نہین آہ و زاری سُنین
کوئی بات میری تمہاری سُنین

مناسب یہہ ہی دلمین اب کرکی غور
یہہ سمجہو کہ خلاق ہی کوئی اور

پرستش کی لائق وہی ہی وہی
زمانیکا خالق وہی ہی وہی

نباتی ہو تیشی سی اک سنگ کو ۔ اگاتی ہو پھر اوسمین ہر رنگ کو

نہ کچھ فکر پر سر کو دہنتا ہی وہ ۔ نہ کہتا ہی کچھ اور نہ سنتا ہی وہ

خدا سی تمہین شرم آتی نہین ۔ یہہ بیہودگی دلسی جاتی نہین

تتونسی نہ حل ہوگی مشکل کوئی ۔ یہہ پتھر کدہر پھیریگا دل کوئی

یہہ پتھر بھلا کیا کریگا تمیز ۔ نہ بیگانہ سمجھی نہ اپنا عزیز

نہ پہچانیگا یہہ کبھی خوب و زشت ۔ نہ جوتی نہ بوئی نہو کار کشت

یہہ اعمال مین کیا کریگا تمیز ۔ یہہ پتھر یہان کسکو دیگا تمیز

عوض اس سی نیکی کا ہرگز نہو ۔ اسی توڑ ڈالو تو اچھی رہو

بدی کی سزا اس سی ہرگز نہین ۔ یہہ پتھر کہین ہی عمارت کہین

کرو چشمِ انصاف سی گر نظر ۔ یہی حرف ہی مانعِ خشک و تر

کہ جس شیکی تم آپ خالق نہو ۔ اگادنی سی پتھر کی عاشق نہو

تمہین چٹپنی مین لیاقت نہ تہی | غذا مخزنِ شیر مین تمکو دی
کسیطرحکی تم مین طاقت نہ تہی | نوالہ نبانیکی عادت نہ تہی
کیا شیر پستانِ مادر مین خلق | غذا قبل خلقت ہوئی گہر مین خلق
سبب شیر نشو ونما کا ہوا | وہ باعث تمہاری غذا کا ہوا
ضرور ہاب تمہین شکرِ حق چاہئے | اطاعت کا تمکو سبق چاہئی
اوسی ایک پہچانو سوچا کرو | تمہین چاہئی روز سجدا کرو
کرو ترک اب پارۂ سنگ کو | کرو پاش پاش ایسی بدرنگ کو
کہ رکہتی ہین ناپاک سیر قدم | اور اسکا ہی یکسان وجود و عدم
زمین کی جو اک خاک ناپاک ہو | تم اوسپر روان روز بیباک ہو
اوسی اپنا معبود سمجہو غضب | سمجہکر کرو دل مین رنج و تعب
جو ہاتہون سی اپنا بنائی خدا | تو خود اوس سی کیونکر نبی واہ وا

جب آیات پڑہتی تہی اوس قوم پر
کبہی ہوتی تہی ایک دو کو خبر

سمجہہ لیتی تہی ایک دو گاہ گاہ
یہہ مصروف اندر ز شام و پگاہ

خبر بہی نتہی راہِ اسلام سے
تنفر او نہین دین کی نام سی

بہرا تہا دلونمین جو کینہ سوا
بہلی کو سمجہتی تہی بالکل بُرا

مذمّت بتونکی جو کرتی تہی شاہ
پریشان ہوتی تہی سب روسیاہ

جو کرتی تہی شہ بت پرستونپہ طعن
خفا ہوتی تہی کینہ جو بہر لعن

دلونمین تہی جنکی محبت بسی
مسلمان ہوتی تہی بعضی کبہی

محبّت سی دُنیا کی بعضی پہر
مسلمان ہوئی بزم مین آنکر

کری گر کوئی اعتراضِ قوی
کبہی از رہِ طعن ہو مُدّعی

محمّد نہ تہی کچہہ امیرِ کبیر
جو لالچ سی بعضی ہوئی جانگیر

تو یہہ شبہہ بیجا ہی اوس شخص کا
سراسر تو ہم غلط ہی دلا

بنو آپ مخلوق مخلوق کے ... بدن سینے پڑے ہوں صندوق کے
تراشو جو ہاتھوں سے اپنا خدا ... اوسے سجدہ کرنا نہیں ہے روا
کرو لعنت اسپر یہہ ہے حکم رب ... نہوتا گرفتار لعن و غضب
اسیطرح وعظ و نصایح کے بعد ... بصد حُسن کشفِ قبایح کے بعد
یہہ فرماتے تھے شاہِ خیرالانام ... بُتِ سنگ ہین انسے کچھو نہ کام
جو حقّانہ احکام فرماتے تھے ... جواب ایکسے بہی نہ کچھہ پاتے تھے
سیہ تھے ازبسے دلِ مشرکان ... نتھا مہرِ رازاونپہ ذرّہ عیان
دلون مین نہوتا تہا کچھہ کارگر ... وہ بیدین تھے دین سے بیخبر
سمجھتے تھے بدبیانِ سعید ... نفاق اون دلونمین تہا ہوتا مزید
زبانِ مبارک خبر دیتی تھی ... نصایح کو کانونمین بہر دیتی تھی
اثر کچھہ نہ اون سخت قلبونپہ تہا ... نبیؐ کو سمجھتے تھے دل مین بُرا

وہ دیندارونکی زمرہ مین دلسی تہی ‏ ‏ وہ اس دینمین جان مائل سی تہی

بدل شہکی کرتی تہی طاعت قبول ‏ ‏ اونہین وہ جہانکی تہی نعمت حصول

گروہ ضلالت کا یہہ حال تہا ‏ ‏ کہ دین نبیؐ اونکو جنجال تہا

زبان مبارک سی احمدؐ کی وہ ‏ ‏ دہانِ مبارک سی احمدؐ کی وہ

ثنا کرتی تہی بت پرستونپہ طعن ‏ ‏ ہمیشہ نبیؐ اونپہ کرتی تہی لعن

جلا کرتی تہی اپنی آتش مین خود ‏ ‏ وہ بیہوش تہی رنجکی غش مین خود

حقیقت مین غول بیابان تہی وہ ‏ ‏ وہ شیطان تہی ابنِ شیطان تہی وہ

کئی وابسہون نی مصیبت سی لب ‏ ‏ نچہوڑین گی ہم دین آباکو اب

نچہوٹی کا اب جدّ وآبا کا دین ‏ ‏ نہ آئین گی ہم دینِ شہ کی قرین

کہا شاہ نی تم کو کیا یاد ہی ‏ ‏ جو احوالِ آبا و اجداد ہی

نہین تمکو معلوم انجام کار ‏ ‏ کہ مان باپ دادا کی لیٹی ہین مار

خبر کاہنونسی یہہ سُنتی تہی لوگ
بہت دل ہی مین اپنی ہنستی تہی لوگ

یہہ ثابت تہا دین نبی سی جو آج
یہہ پائیگا روی زمین پر رواج

زمین ہو گی دنیا کی زیر نگین
نہ باقی رہی گی جہان مین کہین

اسی وجہہ سی دین کیا اختیار
نبی یار اغیار تہی تین یار

اسی وجہہ سی قرب حاصل کیا
زبردستی سی دلکو مائل کیا

نبا کوئی داماد سُسرا کوئی
کوئی یار غار اور خلیفا کوئی

کیا اختیار اس سی اسلام کو
کہ سنتی تہی احمدؐ کی وہ نام کو

خلاف انکی تہی اور بہی نیکذات
سمجہتی تہی دنیا کو جو بی ثبات

وہ لذّاتِ عقبیٰ سی مسرور تہے
خدا کی قسم وہ بہت دور تہی

سمجہتی تہی دُنیا کو نقش سراب
نمایان تہا انپر عذاب و ثواب

وہ نہین اسقدر تہا عبادتکا شوق
کہ دین کو سمجہتی تہی دنیا پہ فوق

وہ نعماتِ خلدِ بریں سی ہیں سیر | نہ ترسِ گزندہ نہ کچھ خوفِ شیر
سنی جب کلامِ شہنشاہِ دین | ہوئی تشنۂ خون وہ سب مشرکین
ابوطالب وسجا تھی سردارِ قوم | اسی وجہہ سی کٹ گئی چند یوم
کہ وہ حافظِ شاہِ لولاک تھی | تہمتن جری مردِ چالاک تھی
اونہین کی سبب سی نہ پہنچی گزند | ہوئی بندشہ کی نہ اندرز و پند
ندیتی تہی تکلیف احمد کو پر | براجانتی تہی وہ اونکو مگر

## شکایت کرنا قریش کا ابوطالب سی حالِ جنابِ رسالتمآب سی اور جواب سنانا خیر البشر سی خلافِ مدعا اور مستعد ہونا ایذا دہیِ حضرت وغیرہ پر

گلابی وہ دی مجھ جو دلین اُمنگ | دکھاؤن بہارِ نبوّت کا رنگ
کرون سیرِ خمخانۂ خلد کی | تمنا ہی پیمانۂ خلد کی
پلا ساغرِ پاکِ حبِّ علیؑ | شرابِ ولائی وصیّ و نبی

ہر اک باپ دادا جو بیدم ہوا | مقام اونکا قعرِ جہنم ہوا

غذا انکا ضین تہوہر کی کہاتی ہین وہ | بہت آبِ گرم اوسیہ پاتی ہین وہ

ملاہی لباسِ بدن رال کا | بنا سانپ ہر رونگٹہ کہال کا

وہ سب نارِ دوزخ سی جلتی ہین روز | تن و عضو و روا ونکی گلتی ہین روز

مصاحب ہین اونکی جو اژدر بدن | وہ آتش کی پہنی ہین سب پیرہن

عقارب سیہ سانپ اور اژدہی | وہ دریای آتش مین ہین بہ رہی

وہ آتش جہنم کی بحرِ بلا | دہن اپنا کہولی ہوئی اژدہا

محیط اونکی آتش ہی وہ بیچ مین | ملا کرتی ہی پیپ اونہین پیچ مین

مطوّق ہین اور پاؤنمین بیڑیان | پڑا کرتی ہین اونپہ گرز گران

یہہ انجام اس بت پرستی کا ہے | یہہ بعدِ فنا حال ہستی کا ہے

نتیجہ ہی اسلام والونکا خوب | منزہ ہین اونمین نہین ہین عیوب

محمدؐ نی ارشاد اونسی کیا
که ای عم عجب عذر ہی یہہ نیا

بدی انسی کیا کی جو آزردہ ہین
مثال گل خشک پژمردہ ہین

وہ انداز و آئین سو نچاہون آج
پڑہی جسکا ہوگا فیوگا رواج

گروہ عرب اور اہل عجم
بجالائین احکام دین دمبدم

رسول اور خدا کی ہو فرمان بر
اور او نبی و اعلی کی ہو جانبر

ابوجہل بولا که کیا امر ہے
بتاؤ که وہ کونسا امر ہی

کہو ہمسی اوسکو بجالائین ہم
جو کچہہ ہو سکی ہمسی دکہلائین ہم

کہا شہہ نی کلمہ پڑہو پاک ہو
ملی تمکو جنّت جو تم خاک ہو

وہ معبود ہی خالق انس و جان
کریم و رحیم و عزیز جہان

یہہ کہیو ضل اون سینی بالاتفاق
یہہ کلمہ پڑہا ئیگا شر و نفاق

نہ چہوڑینگا ہمسی تو دین قدیم
نہ ہوئیگا متروک امر عظیم

وہ بس ہمسی اب دست بردار ہون | نہ ہم اونکی پابندِ رفتار ہون

جو مذہب وہ چاہین کرین اختیار | کہ موسیٰ بفرعون و عیسیٰ بدار

ہمین کیا غرض اونکی آئین سی | نہ مطلب ہمین اونکی دین سی

اگر یوہین ہمکو ستائینگی وہ | اور ادیان مین فتنی اوٹھائینگی وہ

عجب کیا کہ ہو آتشِ فتنہ تیز | لپک جسکے تا چرخ ہو ناریز

نہ ہوئیگا پہر بحرِ آتش خموش | یہہ امواجِ قلزم مین ڈالیگا جوش

یہہ ہی مذہبی امر کیجئی نظر | بہت طول ہوئیگا ای نامور

ابیطالبِ خوش لقب نی کہا | بہت بہتر اچھا چہ خوش مرحبا

مین اظہار کرتا ہون پیش رسولؐ | جو کچہ حکم ہوگا کرونگا قبول

بلایا وہین شاہِ لولاک کو | درِ بحرِ عرفان فرخناک کو

بیان سب کیا حال قوم و سبب | وہ آزردگی ہور وہ رنج و تعب

تہنی سینی اور دل برشتہ چلی — بد اطوار تہی بی سر رشتہ چلی

چلی جب وہ اوس مجلس پاک سی — تیا کا اونکو حاصل ہوا خاک سی

رخِ صوت خوش سی ہوئی کان بند — کہلا باب شیطان تہا ایمان بند

لگی مشورے کرنی آپس مین وہ — ذلیل و نگون ہوگئی دین مین وہ

یہہ تدبیر سوچی لعین بیوفا — ستاؤ کہ ناراض ہو مصطفٰے

وہ بیدین جو تہا بولہب عمّ شاہ — وہ سبسی زیادہ ہوا تہا تباہ

مقدّر جو بدبخت کا سوگیا — وہ برخاش پر مستعد ہوگیا

کہین جاتی تہی جب رسالتمآب — یہہ کہاتا تہا افعی سا خود پیچ و تاب

کبہی خار رہ سی ستاتا تہا وہ — کبہی تن پہ پتّہر لگاتا تہا وہ

سرِ رہ نجس چیزین رکہتا تہا وہ — رخِ شہد سی زہر چکہتا تہا وہ

جو کہتا تہا کاہن تو ساحر کبہی — بداطوار و مجنون و شاعر کبہی

سوا اسکی ارشاد عالی جو ہو | سر و چشم پر ہی بجا لی جو ہو

سنا جب شہنشاہ نی یہہ سخن | ہوئی ترش رو شاہ شیرین دہن

یہہ غم طبع اقدس پہ طاری ہوا | کہ پیک تنفّس کناری ہوا

کہا نذر لاؤ اگر قرص مہر | مہیّا کرو سیم دور سپہر

روا رکھّون ہرگز نہ ایسا طریق | کہ پہر بحر عصیان مین تم ہو غریق

پہرونگا نہ مین حکم اللہ سی | کبہی ہونگا کجرو نہ اس راہ سی

زیادہ کرونگا مین اب لعن و طعن | سنوگی مری مونہہ سی وقت لعن

علیم و حکیم و احد ایک ہے | بشیر و حلیم و صمد ایک ہے

وہی خالق ارض و آفاق ہی | صفت اوسکی تم پر بہت شاق ہی

یہہ کلمی سنی جب کہ گفتار نی | تو ٹیکا سر نحس ہر مار نی

اوٹہی اپنی اپنی جگہہ سی وہ سب | ملول و مفکّر برنج و تعب

نپاتا تہا کوئی رخِ شاہ کو  حفاظت سی رکہتی تہی اوس ماہ کو

مگر باخداؤ نکو کرتی تہی تنگ  ستاتی تہی گاہی لگاتی تہی سنگ

جہان پاتی تہی راتکو دِنکو وہ  بہت تنگ کرتی تہی مومنکو وہ

کوئی شخص گر اہلِ دینسی وہان  گذرتا تہا بازار مین ناگہان

ہجوم اوسپہ کرتی تہی وہ بیدرنگ  لگاتی تہی بیخوف وغم ضرب سنگ

کبہی پہینکتی تہی سرو پیر وہ خاک  کہ مومنکی ایذا مین ہو جان پاک

مسلمان کو کرتی تہی بی پیرہن  کہ ہوتا تہا اوسکا برہنہ بدن

بٹہاتی تہی گہہ آگ کی ریت پر  لگاتی تہی کوڑی بہی بہرضرر

کچلتی تہی اوسکو پس و پیش سے  عداوت تہی اونکو اسی کیش سے

کبہی اونکو کرتی تہی زندانمین قید  ستم کرتی تہی گاہ بامکر وکید

کبہی بند کرتی تہی آب و طعام  ستاتی تہی ہر روز ہر صبح و شام

ملاقات کرتی تہی جب خاص و عام
وہ ثناکی تہا سبہی یہی تہا کلام

سوائی بدی کچہہ نہتہا اور کام
رقیبانہ دیتا تہا سبکو پیام

سیہ خانمین اوسکی زوجہ جو تہی
عداوت سی کرنی لگی سرکشی

خس و خار جاروب وہ جیفہ خوار
مہیا تہی رکہتی پئی شہریار

وہ مرغی کریدا جو کرتی تہی روز
نجاست سی پنجونکو بہرتی تہی روز

گذرتی تہی جب سرور کائنات
رسول خدا اشرف الممکنات

وہ جاہل اوسپر پہینکدیتا تہا خاک
کہ ہوجائی آلودہ سب جسم پاک

اسی طرح سب دشمنان لعین
عدو نبی اور اعدائی دین

روادار ایذائی احمد رہی
حفاظت مین لاکن محمد رہی

ابیطالب ذی ہمم باکرم
نگہبان سرور رہی دمبدم

بہت وہ حفاظت مین مشغول تہی
نبی کی محبت مین مشغول تہی

دمادم پلا ساغرِ مشکناب  پری شیشی مین ہو رخِ آفتاب

قدح جام می رشکِ بحر گلاب  شرابِ حلال اور سیخِ کباب

یہہ لکھتی ہین راویِ شیرین دہن  بڑہی حد سی جب شکلِ ظلم و محن

ہوئی جو رجب فرقۂ دین پہ خوب  جو ایّام گذری اس آئین پہ خوب

ہوا جیب دل سرورِ کائنات  کڑہی بہرِ اصحاب وہ نیکذات

ہی اک شہر مشہور جو زنگبار  وہ اک ملک ہی مثلِ چین و تتار

ہوا چند اصحاب کو حکمِ شاہ  کہ اوس ملک مین جاکی لو تم پناہ

رہو جاکی چندی تم اوس شہر مین  یہہ جور و جفا کم ہوا اس دہر مین

یہہ احکامِ والا تہا مخفی مگر  ز روئی تجسّس کہلا شہر پر

اگرچہ بااخفا ہوا تہا یہہ کام  مگر کہل گیا مشرکون پر تمام

بظاہر موافق جو تہی شاہ سی  بہ باطن منافق تہی گمراہ تہی

ستمہائی پر غم ہلاکت مآل | وہ کرتی تہی ہو جس سی دلکو ملال
بیان کرنی سی اوسکی ای مومنین | دل خامہ شق ہو نجائی کہین
تہی عمار یاسر جو اک نیک بخت | گئی اونکی مان باپ پر ظلم سخت
شہید اونکی مان باپ بہی ہوگئی | وہ خواب عداوت مین سب سوگئی
کیا اونکو اعدائی دین نی شہید | خوش اقبالون کو اہل کین نی شہید

بہیجنا سیّد ابرار کا شدت ایذائی اشرار سی ایک جماعت اصحاب اخیار کو طرف حبشہ اور زنگبار کی اور کوشش فرمانا آپکا بیچ دعوت کفّار کی اور پہر آنا مہاجرو نکا

کدہر ہی تو ای زاہد خم شکن | کدہر ہی تو ای مہروش مہ بدن
کدہر ہی تو ای ساقی می پرست | کدہر ہی تو ای عابد بت شکست
سر بزم خوش ساغر پاک دی | نہ ڈر محتسب سی تو بیباک دی

بتاتی تھی گمکردہ راہونکو راہ
وہ غول بیابان خضر حکم شاہ

لکھا ہی یہہ اکدن ہوا اتفاق
کہ تھا مجمع عام اہل نفاق

ادہر شاہ دین رہنمائیمین تھی
جماعت کی وہ پیشوائیمین تھی

کہ ابلیس مردود نی ناگہان
کیا کانونمین کافرونکی بیان

کہ کرتی ہین تعریف بت شاہ دین
دلونمین نہ تم لوگ ہو کچہہ حزین

کلام ایسا سنکی وہ شیطانکا
یہہ سمجھی کہ ہی وصف ایمانکا

محمدؐ بتون کی صفت کرتی ہین
ہماری ہی مذہب کا دم بھرتی ہین

ہوئی شاد مشرک وہ حد سی زیاد
بہ نیکی وہ کرنی لگی شہ کو یاد

کیا شہ نی سجدہ جو بہر خدا
نزول ثریا زمین پر ہوا

جھکایا جو سر شاہ وسردار نی
تو تقلید کی جملہ کفار نی

جھکی بہر سجدہ سب اہل نفاق
ہوا ایک ذرہ دلونپر نہ شاق

کیا اون سبہون نی یہہ افشار راز ‏ نہ خوف نبی نہ غم بی نیاز

کہا ملکی او رونسی سب ماجرا ‏ نبی کا جو اصحاب کو حکم تہا

سرِ راز سی سبکو آگہہ کیا ‏ وہ بیدین تو تہی او رگمرہ کیا

ہوئی مُطّلع جب شہِ انس و جان ‏ غمِ کشفِ سر نی کیا نیمجان

جو بد باطنو نسی کہلی شکل کین ‏ ملول اپنی دلمین ہوئی شاہِ دین

جمالِ مبارک رہا غمسی مُور ‏ وہ شمسِ ہدایت ہوا چرخِ نُور

بطون معلّے رہا غم پسند ‏ بظاہر مفرّح رُخِ ارجمند

وہین شاہ نی ایسی تدبیر کی ‏ کہ چیدہ کیا اک گروہِ شقی

او سیجا بنا کر او نہین راز دار ‏ روانہ کیا جانبِ زنگبار

موافق منافق چلی ساتہہ ساتہہ ‏ رُخ انکی منور سیہ اونکی ہاتہہ

ہدایت نصایح یہان صبح و شام ‏ سوالعن تبکی نتہا اور کام

وہین جانب حق سی روح الامین ۔ یہہ پڑہنی لگی آیہ شہ کی قرین

معانی کرون التماس اب سنو ۔ ذرا گوش دل سی اسی سب سنو

بظاہر معانی محبّت کی ہین ۔ سراسر اشاری یہہ آیت کی ہین

کہ فرماتا ہی یون خدائے جلیل ۔ کہو جا کی احمد سی ای جبرئیل

جسی تم سی ہی آگی پیدا کیا ۔ جو مرسل جہا مین ہویدا کیا

جو بہرِ ہدایت روانہ ہوا ۔ وہ تیرِ قزح کا نشانہ ہوا

عداوت عزازیل نی اوسی کے ۔ عجب کہلبلی قوم مین ڈالدے

ولاکن محمد تمہاری لئے ۔ نہین تاب و طاقت یہہ کچہہ کر سکے

نہوگا کبہی پیش یہہ مکر و فن ۔ کہ آگاہِ تزویر ہی ذوالمنن

نبی نی پڑہا جب بصوت بلند ۔ یہہ آیہ جلے سب مثال سپند

جو اوس قومِ بد نی یہہ آیہ سنا ۔ بہت او جہلی کو دی بہت سر دہنا

جو مسجد سی اوٹھکر گھرو نمین گئی — وہ سب مکر پیکر گھرو نمین گئی

وہان جاکی کی مشورت بالیقین — ہماری ہی مذہب مین ہی شاہ دین

بصحت ملی ہمکو اسکی خبر — کہ مشکور بت مین شہ بحر و بر

جو مسجد سی اوٹھکر روانہ ہوئی — وہ شہ سی دلو نمین یگانہ ہوئی

کہا اب ہمین کھل گیا راز دور — نہ طاعت مین ہرگز کرینگی قصور

ہماری تبو نسی موافق ہین شاہ — عزیز اب ہوئی اور مطابق ہین شاہ

جو داخل ہوئی گھر مین شاہ جلیل — اوسی وقت دیکھا رخ جبرئیل

اونہون نی کہا حال ایمان کا — وہ سب مکر و فن حیل شیطان کا

کہا ای شہ ذیخرد حق شناس — مہ چرخ حشمت ثریا اساس

منافق یہہ سب یون موافق ہوئے — وہ اس زعم سی شہکی شایق ہوئے

سنا جب محمد نی اونکا یہہ حال — دل پاک سرور مین آیا ملال

مجہی پہر دکہا غنچہ و گُل کی سیر | میسر ہو گلشن مین بلبل کی سیر
کرون چہچہی کہل کی اس باغ مین | جلین زاغ غم آتشِ داغ مین
دکہاؤن وہ رنگین گلونکی بہار | کہ ہون دامنِ دشت سی دور خار
ہوا گوش زد شاہ کی یہہ کلام | مہاجر پہر آئی حبش سی تمام
نبی کو نہ خوش آیا یہہ اضطراب | کہا ہو گیا کام بالکل خراب
پہر اوس جعد مشکین مین شانہ کیا | حبش کو او نہین پہر روانہ کیا
کیا ساتہہ پہر فرقۂ دین اک اور | کہ سرزد ہو و نونسی اک نیک طور
پئی فرقہ جعفر ہوئی سرگروہ | بن عم احمد تہی وہ پُر شکوہ
کری تا نکوئی کبہی خودسری | نہو حکمِ جعفر سی بہر سرکشی
نجاشی جو تہا بادشاہِ حبش | جسی لوگ کہتی تہی ماہِ حبش
یہہ معلوم تہا اوسکی کردار سی | خوشی ہو گا جعفر کی گفتار سی

وہ سابق سی زائد عدو ہو گئی
وہ مشرک تو تہی تند خو ہو گئی

جو ملکِ حبش تک گئی یہہ خبر
قریقین آگہہ ہوئی سر بسر

نہ و یندار و نسی ضبط اسکا ہوا
ہوا گوش زد لفظ جب صلح کا

ہوا اونکا فرطِ خوشی سی یہہ حال
کیا قصد بطحا وہین بی ملال

نہ اونسی ہوا صبر اوس شہر مین
چلی آئی بطحا اسی لہر مین

وہ نزدیک بطحا کی جب آ گئی
تو حیلی سی شیطان کی شرما گئی

جو یہہ مکرِ ابلیس ظاہر ہوا
ہر اک دل ندامت سی ماہر ہوا

خجالت سی پوشیدہ داخل ہوئے
بہت دشمنون سی وہ بیدل ہوئے

بہیجنا دوبارہ جماعت اصحابکو جعفر طیار کے ساتہہ زنگبار کی طرف اور روانہ کرنا قریش کا اک گروہ کو تعاقب اہل اسلام مین شاہِ زنگبار کی پاس معہ ہدایہ وغیرہ

کہان ہی تو ای راوی خوش بیان
ادہر ہی نگار ندہ داستان

گروہِ مسلمان کو لی لیجی | او نہین لا کی بطحا مین ترک کیجی

کئی شخص آخر کئی اختصاص | چہٹی اونمین عمّار او رعمرِ عاص

عرب مین وہی دو نو اشرار تہی | وہی دینِ احمد سی بیزار تہی

ہوئی اپنی عہد پہ ماموروہ | ہوئی او رہی اسپہ مغرورہ

وہ بیدین نہ کچہہ دلمین خائف ہوئے | روانہ وہ لیکر تحائف ہوئے

بتعجیل پہنچی وہ اوس شہر مین | نہ ٹہری کہین وہ اسی لہر مین

یہانتک کہ پہنچی وہ دونو فریق | ہوئی بوم جوقِ ہما کی رفیق

جو دریا سی اصحابِ ہجرت گئے | تو پیچہی سی اہلِ شقاوت گئی

غریب الوطن ناشناسا یہہ تہی | نہ لوگ انسی آگاہ تہی شہر کی

موافق کناری ہی پہ تہی مقیم | کہ داخل ہوئی شہر مین سب لئیم

وہ شب باش یا تحفہا ہو گئی | وہ شہرِ حبش مین بلا ہو گئی

یقین تہا مشرف ہوا اسلام سی — وہ محظوظ ہو شاہ کی نام سی

خبر عام جسدم ہوئی شہر مین — ہوا تذکرہ جابجا دہر مین

حبش کو روانہ ہوا اک گروہ — اور افسرہ ہوی جعفر پر شکوہ

کیا مشرکون نی بہی باہم یہہ طور — نہ آئی جو کچہہ ہاتہہ تدبیر اور

کہ ہم بہی کچہہ ایسا بہانہ کرین — منافق اودہر کو روانہ کرین

وہین سب جلیسونسی چرچا کیا — گروہ شقی ایک پیدا کیا

پہر آپسمین یہہ مشوری ہی کئی — ہمارا بہی فرقہ وہان پر رہی

حبش کو یہانسی چلی جائی — نجاشیکو ہر طرح سمجہائی

تحائف عجائب اوسی دیجئی — بظاہر اطاعت بہت کیجئی

ملی روغن قاز کچہہ یہہ گروہ — نہ گنجشک ہو پیش بُلبل ستوہ

کچہہ اسطرحکا مکر اب کیجئی — کہ شاہ حبش کو ملا لیجئی

جہان مین تری عدل کی دہوم ہو | زمانہ شہنشہ کا محکوم ہو

بخواہش رہی گردشِ آسمان | رہی تابعِ حکم سارا جہان

جو بدخواہ ہو سرمہ سان آج ہو | فلک سی بہی اونچا ترا تاج ہو

سرِ چتر ہو مہر و مہ سی بلند | کہ ہی تو دوائی دلِ دردمند

قوی پشتِ دُنیا رُخِ تخت سی | فریدون بہی محسود ہو بخت سی

ہی جبتک کہ ارض و سما برقرار | چمن مین عیان ہی جمالِ بہار

یہہ افسر یہہ تاج اور یہہ تخت و نگین | رہی تجہسی آباد ای مہ جبین

ترا عہدِ دولت نہ بہائی جسی | یہہ لطفِ حکومت نہ بہائے جسی

دلِ شاد اوسکو نہوئی نصیب | عدو اوسکی ہون جو ہین اوسکی حبیب

رہی خاکِ دشمن کا تیری لباس | نہ چرخِ خوشی ہو کبہی آس پاس

سُن ای شاہ بطحا کی سب نامدار | تمنا مین تیری ہین لیل و نہار

عیان صبحکو شاہِ خاور ہوا | نمایان رخِ مہرِ انور ہوا

کہلا جب کہ دروازۂ قصرِ شاہ | ہوئی بہلی در پر یہی دادخواہ

ہوئی عرض حاضر ہین وہ دادخواہ | بزرگان بطلجاسی ہین خوش کلاہ

بہت تحفہ ہای فراوان ہین ساتہہ | بہت پیشکشکے بہی سامان ہین ساتہہ

طلب اونکو شاہِ حبش نی کیا | یہی حکم اوس ماہ وش نی کیا

کہ لی آؤ دونونکو باعزّ و جاہ | ستاری نمایان ہوئی پیشِ ماہ

یہی رسم جاری تہا اوس ملک کا | جو آتا تہا پیشِ نظر مہ لقا

جو کرتا تہا وہان قصدِ بارِ شاہ | وہ کرتا تہا سجدہ بہی عزّ و جاہ

جو آیا وہان فرقۂ بدجمال | جہکا بہرِ سجدہ وہ مثلِ ہلال

دعا دیکی کی مدح تاج و نگین | کہا ای شہنشاہِ روئی زمین

نگین نامسی تیری خالی نہو | کبہی رنج مین طبعِ عالی نہو

ہوئی ہم سب آمادۂ حرب و جنگ
نہ دیکھا گیا یاوہ گوئی کا رنگ

نہ لائی لڑائیکی وہ ہمسی تاب
یہاں آچھپی ہین وہ بی برگ و آب

جو بطحاکی ہین نامور اور رئیس
وہ شہ کی تصدق سی ہین اونپہ بیس

بظاہر کچہہ ایسا بہانہ کیا
ہمین پہ جہکی سبنی روانہ کیا

یہہ بہیجی ہین نذرین ملک کی حضور
کہاہی کہ ہم ہین بہت بیقصور

یہہ تحفی یہہ نذرین تو مقبول ہون
عواطف فقط ہمپہ مبذول ہون

وہ جاہل جو ہمکو ہماری ملین
مطالب لی جو ہین ساری ملین

نجاشی نی جسدم سُنا یہہ کلام
کہڑی بہر وہ سونچا بغورِ تمام

اوٹہایا جو سر فکر سی شاہ نی
دیا حکم یہہ شاہِ ذیجاہ نی

کہ اب اہلِ ایمان بہی تشریف لائین
جو کچہہ این و آن ہو زبانسی سنائین

دیا حکم انجیل دانون کو بہی
حکیمونکو بہی اور سیانونکو بہی

بہر و سا فقط اس حکومت کا ہی — اونہین آسرا تیری ثروت کا ہی

وہ ہین تابعِ حکم اور خیر خواہ — اطاعت کی رکہتی ہین سر پر کلاہ

اونہون نی کیا ہی یہی التماس — رعایا کو ایشاہ ہی تیری آس

کئی شخص ہین جاہلانِ عرب — ہماری یگانی قریشی نسب

پہری ہین وہ آبا کی سب دین سی — نہین باز آتی وہ توہین سی

پیمبر بنایا ہی اک شخص کو — وہ کہتا ہی جو ہم کہین وہ کرو

نیا دین جاری کیا ہی وہان — بتونکو بُرا کہتی ہین ہر زمان

خداؤنپہ کرتی ہین تشنیع و طعن — زبانونپہ رہتی ہی ہر اک کی لعن

ہمین روز مشرک بناتی ہین وہ — نبی اپنی کو اب بتاتی ہین وہ

تری ذات کو بہی سُن ای بادشاہ — وہ دشنام دیتی ہین شام و پگاہ

سُنا ہمنی جسدم یہ اونسی کلام — تری واسطی ای شہِ نیکنام

اگر یہ لگی بہی ہین زیرِ تیغ
بنا ہم کرینگی اوسی بید ریغ

تکلّف کی پوشاک عمدہ کلاہ
پہنکر روانہ ہوئی سوئی شاہ

حکم کرنا نجاشیکا اہل اسلام کی حاضر کرنیکیواسطی اور مباحثہ جعفر طیّار کا فرستادہائی قریشکی ساتہہ اور غالب ہونا اہل ضلال اوپر اور مطرود ہونا کفار کا

پلا ساقیِ سیم تن وہ شراب
لگی جسسی ونکو زرِ آفتاب

وہ دی ساغرِ پاک و طاہر مجہی
کہ کیفیّتِ دین ہو ظاہر مجہی

شرابِ طہورا پلادی ذرا
مزا دینِ خوشکا چکہادی ذرا

تفنگِ مضامین سی ای فیکرم
اُڑا دون بطِ مِی کو مین اقلم

وہ ساغر عطا کر کہ سرشار ہون
تمام اہلِ دین کا مددگار ہون

وہ ساغر پلا جو رُخِ نو زدی
بدنکو توان پہلو مین جو زدی

وہ ساغر پلا ہو جو دل مین اُمنگ
دکہادی وہ دینِ محمد کا رنگ

کہ حاضر ہون اور ساتھہ انجیل ہو ۔ بس اس حکم کی جلد تعمیل ہو

جو عالم سرِ علم مین طاق تہی ۔ وہ سب حکمِ حاکم کی مشتاق تہی

سغار اہبِ دیر حاضر ہوئی ۔ معلّم جو تہی متنِ انجیل کی

بغل مین نہان اونکی انجیل تہی ۔ عدو کی لئی شکلِ تذلیل تہی

وہ صف بستہ سب بیٹھی دربار مین ۔ کہ جسطرح ڈورا ہوا کہار مین

طلب جبکہ اصحابِ ہجرت ہوئی ۔ یہہ بیخود ہوئی ایسی کہو گئی

حواس اونکی جاتی رہی خوف سی ۔ صدا بہی نہ نکلی ذرا جوف سی

اس آغاز کا سونچتی تہی مآل ۔ کہ کیا کرتا ہی دیکہی وہ سوال

کہا سبسی جعفر نی طیار ہو ۔ اوٹہو بس خبردار ہشیار ہو

ولو مین نہو تم ذرا بہی ملول ۔ ہمین یاد ہین سب فروع و اصول

رسولِ خدا نی جو فرمایا ہی ۔ خدا کی طرفسی جو کچہہ آیا ہی

تو دی جعفرِ پاک نی یہہ صدا
کہ غیر از خدا سجدہ کب ہی روا

یہہ کیا رسم ہی کیسا آئین ہی
بہلا کچہہ نہین یہہ برا دین ہی

نجاشی نی جسدم سنا یہہ کلام
تو ہیبت سی دلکو لیا اپنی تہام

بہچک رہ گیا انکی اطوار سی
اوڑا طائرِ رنگ رخسار سی

بہت دلمین سہما جو تہا دہاک سی
مخاطب ہوا جعفرِ پاک سی

کہا آئی ہین دادخواہِ عرب
کہ وہ ہمسی کرتی ہین تمکو طلب

عنایت طلب ہین وہ سب ذی شعور
بہت تحفی لائین ہین میری حضور

دیا جعفرِ پاک نی یہہ جواب
خطا کیا ہی ای خسروِ کامیاب

نہ بہاگی نہ ڈرکر ہوئی ہین مقیم
نہ بہوکہی نہ ہم ہین بحالِ سقیم

نہ مقروض ہین اور نہ مفلس ہین ہم
نہ وزد اور نہ رہزن ہین ہمسی بہم

نہ چوریکی ڈرسی چہپایا ہی رو
نہ خونی نہ ظالم نہ ہین تندخو

وہ ساغر پلا جسّی ہو آبرو
وہ دی شیشہ جسّی کروں مین وضو

وہ ساغر پلا جو زمستان کری
فقط گرمیٔ دین و ایمان کری

وہ ساغر پلا جسّی مین پاک ہون
وہ دی جام جسّی فرحناک ہون

جو خمّار مینوش ہین بی وضو
کرون اونسی کہل کہلکی مین گفتگو

اونہین کی ہو کفش اور اونہینکا ہو سر
اونہینکا ہو سر اونکی حق مین سپر

بفضل خدا و بلطف نبیؐ
بہمین ولائی علیؑ ولی

روانہ ہوئی جعفرؑ پاک دین
خدیو حبش سی ہوئی جب قرین

بجالائی آئین سی وہ سلام
جو ہی دین احمد مین پہلا کلام

کہی ایک خادم نی بڑہکر یہہ بات
کہ کسطرح آتی ہوا ای نیکذات

یہہ بی موقع آنا نہ ہوگا روا
کرو سجدہ تم چاہئی مرتبا

نہ کیجی خلاف آپ اس دین کے
رہین ہاتہہ پابند آئین کے

نماز و عبادات و حج و زکوٰۃ — ادا کرتی ہین وہ شہ خوش صفات

عدالت کی ہر لحظہ پابند ہین — نماز و عبادت سی خرسند ہین

بُری ہین یہہ نزدیک اونکی ضرور — شراب و قمار و زنا و غرور

نہین کی کوئی بات بیجا عیان — رحیم و کریم و سخی خوش بیان

جنہین شک کچہہ اونکی نبوتمین ہی — جنہین وہم اونکی رسالتمین ہی

کئی معجزی اونکی آگی عیان — نہین یہہ عرب مین کسی پر نہان

کلام خدا جو اونہین آتا ہے — زبان اوسکی کوئی نہین پاتا ہے

نبوّت کی اثبات کی واسطی — کلام خدا مین ہین سب معجزی

زبان وہ مشابہ بشر کی نہین — مطابق وہ اہل ہنر کی نہین

عربکی فصیحون نی کی جستجو — کہ اوس طرح ہم بہی کہین موبمو

زباندانون نی قصد اسکا کیا — نہ اک لفظ ویسا ادا ہو سکا

کبھی نور مین جرم دیکھا نہین — خدائی کیا ہی اونہین مہ جبین

رخِ سیم واموال تاکا نہین — جھکی آنکھہ کیا دخل اونکی کہین

نہین مال کچھہ جمع اپنا کیا — رہِ حق مین جو پاس تھا دیدیا

نہین مونہہ سی کہتی کبھی کچھہ دروغ — نہین جھوٹ کو اونکی آگی فروغ

زبان پر کبھی سحر آیا نہین — خطابِ کہانت بھی پایا نہین

وہ واقف نہین ایسی آئین سی — مگر خوب آگاہ ہین دین سی

چہل سالکی سنمین یہہ ہین کمال — کسی سی نہین اونکی دلمین ملال

شریعت کی حکمونسی رکھتی ہین کام — سوا اسکی کرتی نہین کچھہ کلام

وہ مصروفِ دعوت ہین ہر جہان — وہ بہرِ اطاعت ہین ہر جہان

بتاتی ہین وہ دین واسلام سب — خدا کی لئی کرتی ہین کام سب

وہ تلقین کرتی ہین دینِ مبین — سکھاتی ہین اقوام کو اپنا دین

شکم مین جو مریم کے آئی وہ روح — خدا نی خود اونکی بنائی وہ روح

اسی سی ہی روحِ خدا اونکا نام — کہ بالکل نمایان تہا خالق کا کام

نجاشی نی یہہ ماجرا جب سُنا — کہا ہی وہ بیشک رسولِ خدا

کہ جسکی خبر ہمکو عیسیٰ نی دے — نبیؐ ہی نبیؐ ہی نبیؐ ہی نبیؐ

اسیکی تو بعثت کی دی ہی خبر — کتابون مین لکہی جو ہی سر بسر

سُنا مینی یہہ محو مین ہو گیا — یہہ بی شبہہ ہی سب کلام خدا

مطابق ہی توریت کی سب کلام — محمدؐ کا لکہا ہی پہلی سی نام

جو سب راہبِ دیر تہی رتبہ دان — وہ تصدیق شہ پر تہی رطب اللسان

ہوا بادشاہِ حبش خشمگین — چڑہی تا فلک اوسکی چینِ جبین

بقہر و غضب اور بہ طیش تمام — ہوا کافرون سی وہ یون ہمکلام

اگر کوہ ہاتی طلا لاؤ گی — و یا گوہرِ بی بہا لاؤ گی

نہ انشا ہوتی اور نہ املا ہوا | کہین کیا عدو تسی کیا کیا ہوا

نجاشی نی سُنکر دیا یہہ جواب | کلام خدا ہی پڑہو کچہہ شتاب

مہیا ہوئی جعفری ریا | پڑہا سامنی سورۂ کاف ہا

ہوا معجزہ صاف اوسدم عیان | فصاحت سی حیران تہی خوش بیان

ہوئی تہی یہہ محوِ سخن خاص و عام | کہ گویا دلونمین تہا لطفِ کلام

گُلی واشری کا جو آیا مقام | نجاشی نی رو کر لیا حق کا نام

عرب راہب دیر رونی لگی | سما پر فلک سیر رونی لگی

کہا سبنی جعفر سی ای خوش نہاد | کہ عیسیٰ کی حق مین ہی کیا اعتقاد

دیا اونکو جعفر نی ایسا جواب | بنایا سخن رشکِ قند و گلاب

کہ عیسیٰ نبی تہی روح حق بی پدر | پیمبر ہی تہی اور خیر البشر

ہوئی بطنِ مریم سی وہ آشکار | رسولِ خدا تاجِ فرقِ دیار

کرو یاد حق کی ہوا و ہوس
کسیکا نہین تمپہ اب دسترس

تمہارا تو ہمسن کہین پاؤنگا
سزا خوب اوسکو مین دلواؤنگا

جو دیکھی تمہین کج نگہہ سی اگر
وہ دیدہ نکالون مین ہین بیخطر

سُنا حکم جب اہلِ اسلام نی
تو مجرا کیا جہک کی خدّام نی

ہوا پادشاہِ حبش شاد و شاد
مسرّت بڑہی خرّمی تہی زیاد

سب اپنی عبادت سرا مین گئی
منافق مکانِ بلا مین گئی

منافق تہی ناچار و محروم و تنگ
اوڑا تہا ندامت سی چہرونکا رنگ

وہ نکبت سرا مین گئی شرمسار
شکستہ دل و شرمگین سوگوار

کوشش کرنا حضرت خیر البشر کا دعوت مین اور بیان ایذا و دشمنی
اہلِ نخوت کی بہ نسبت سیدِ عالم اشرفِ اولاد آدم علیہ السّلام

پلا ساقیا جام شیرین مجھے
کری تلخیِ غم نہ غمگین مجھے

نہ انکا سرِ مو بہی پاؤ گے تم | مگر قید خانہ مین جاؤ گے تم

عبث مکر سی مجھکو دہوکہا دیا | نہین اپنہ اثبات جرم و خطا

کہلا مومنون پر جو باطب ب | وہ مشرک لرزنی لگی ڈر کی سب

وہ راندی گئی آگیسی مثلِ سگ | خدا جانی کسجا ہوئی پہر الگ

مخاطب ہوا بادشہ اور کہا | خوشا تم خوشا دین صلّ علیٰ

تبسّم کنان اور رحمیّت کے ساتھ | بصدق و صفا اور مروّتکی ساتھ

کہا اے جوانان صافی نہاد | خدا دو جہانمین رکہی تمکو شاد

زہی بخت و طالع مری خوش نصیب | محمدؐ خدا کی ہین بیشک حبیب

رہِ راست پر تم ہو کفّار گم | خوشا وہ زمین جسپہ چلتی ہو تم

مری جان ہو میرے مہمان ہو | رہو گر یہان اچہا سامان ہو

پسند آئی اسجا تمہین جو مقام | بصد عیش او سیر کرو تم قیام

مگر آتی تھی جب کہ ایام حج
اور آپس مین ہوتی تھی پیغام حج

جو بھر جاتا تھا اونسی بیت الحرام
رسول خدا کا یہی تھا کلام

کہ باز آؤ اب بھی نہین کچھ گیا
بتون پر کرو لعن اک ہی خدا

جواب اونکو دیتی تھی شاعر ہو تم
کہ مجنون ہو اور ساحر ہو تم

## حضرت سیّد الشہدا حمزہ عمّ رسول خدا کی ایمان لانی کی کیفیت

روایت ہی اک روز شاہ ہدیٰ
رسول خدا اشرف الانبیا

تشہ دین پی طاعت بی نیاز
قرین کعبہ کی پڑہ رہی تھی نماز

ابو جہل ملعون تھا عمّ رسول
وہان وہ بھی وارد ہوا دل ملول

زبان یاوہ گوئی پہ کر کی دراز
شقاوت سی وہ بندۂ حرص و آز

جو کینہ بھرا تھا دل نحس مین
خمیر شقاوت گل نحس مین

یہہ سونچا کہ پیغمبری ہو عیان
غم خار سی گل ہو پژمردہ یہان

سر موج کوثر رہی دل اسیر | رُخ حور مین جان مائل اسیر

لب غنچۂ دل کہلا باغبان | نظر آہی روئی بہار جنان

اری ساقی مہر تن دی وہ آب | زُلال مُصفّا ہو جسکا شراب

دکہایا ہی کیا لطف تاریخ نی | مزا بزم مین دیا سیخ نی

لکہا ہی یہہ احوال خیر البشر | روانہ ہوئی جب صحابہ اودہر

ادہر روز جاری تہی احکام دین | بیان کرتی تہی طرز دین مبین

نہ غافل تہی شہ پند و ارشاد سی | مگر تنگ تہی کید کیتا دسی

جو پڑہتی تہی آیات قہر و عذاب | تو ہوتی تہی دل مشرکونکی کباب

جو نازل وہ آیات ہونی لگی | یہہ بی موت جان اپنی کہونیلگی

جہانتک چلی اونکی دست و زبان | نہ باز آئی وہ مشرک بدگمان

اونہین بیم و یاس اور نہ امید تہی | انہین حقکی امداد و تائید تہی

تو غیرت سی خون آگیا جوش مین — گل رنگ مرجھا گیا جوش مین

نبی کی طرف اشجعِ خوشخصال — ہوا تیز رو حمزۂ نیک فال

کہا جان عم اب نہ غمگین ہو — تمہاری عدو و نپہ نفرین ہو

کہ دم مین جا ئینگی دشمنِ خستہ جان — تمہارا چچا آن پہنچا یہان

سزا دونگا مین دشمنونکو ضرور — تمہاری لئی اور تمہاری حضور

کہا شاہ نی حمزۂ نیک سی — ابوجہل نی جو کہ صدمی دئی

کہا ای چچا کوئی یاور نہین — مرا باپ دادا برادر نہین

مدد کون سختی مین میری کری — سوائی خدا کون حامی ہی

حسد تہا حسد تہا حسد تہا بجا — ابوجہل نے مجہپہ جو جو کیا

سنا جب یہ حمزہ نی طرزِ مقال — ہوا اونکا غصّی سی مونہہ لال لال

ہوئی آتشِ غمسی وہ سرخرو — بہتیجی سی اسطرح کی گفتگو

بریدہ دہن مین زبان اوسکی ہو ہلاکت مین تاحشر جان اوسکی ہو
حسد تھا حسد تھا حسد تھا حسد وہ دشنام دینی لگا بی خرد
پیمبر نی دیکھا یہ انداز و حال دلِ خسروِ دین مین آیا ملال
نہ اوسکو دیا شاہ نی کچھ جواب حرم مین گئی رہبرِ کامیاب
کسی گوشہ مین شاہِ گردون مقام امان گیر کعبہ ہوئی خوشخرام
اسی فکر سی شاہ نی لی پناہ کری تا نہ وہ خانۂ دین تباہ
وہان دیکھتی تہی بصد کرب و طیش پریرو حسین اک کنیز قریش
چچا اک محمد کی تہی حمزہ نام بہت نیک سیرت بڑی خوشکلام
گئی تہی وہ صحرا مین بہر شکار پہری جسگھڑی حمزۂ نامدار
ستم ہائی بوجہل باخستہ جان کنیزک نی اونسی کئی سب بیان
سُنا جب ابوجہل کا ماجرا وہ صبر و تحمل شہِ پاک کا

جو دشمن کی سر پر روانہ ہوئی — عدو تیر عزم کا نشانہ ہوئی

بقصد عوض حمزہ پاک دین — چلی جانب دشمن شرمگین

جہان جمع تہی وہ عداوت شعار — کیا راویون نی جو اونکا شمار

وہ نشتر لعین ایک دل تہی وہان — سب اک قول تہا اور سب اک زبان

جسی لوگ کہتی ہین بیت الحرام — وہان جمع تہی اہل بدعت تمام

یہہ سرو گلستان روانہ ہوئے — خرامان خرامان روانہ ہوئے

پکاری کہ مین بہی مسلمان ہوا — مری جیش ایمان کا سامان ہوا

سنا جب یہہ حمزہ کا سبنی کلام — ہوا غلغلہ بیدلی کا تمام

مسلمان جو شیر زیان ہو گئی — توسب زرد رو زعفران ہو گئی

حرارتسی غم کی ہوئی روسیاہ — تب رنج سی جان و دل تہی تباہ

کہا حمزہ نی یون ابوجہل سی — شقی باز آیا نہ تو جہل سی

کہا یجان عم اب نہ غم کہاؤ تم ‎ ‎ نہ شرماؤ تم اب نہ شرماؤ تم

تبون کی قسم آج آب و طعام ‎ ‎ بغیر از عوض مجہپہ ہی سب حرام

کہا شہ نی ای عم عالی نہاد ‎ ‎ مجہی ایک بات آئی اسوقت یاد

لہو دشمنونکا بہایا تو کیا ‎ ‎ جو تلوار تک خون آیا تو کیا

نہ اسلام کیجی گا جب تک قبول ‎ ‎ لہو کا بہانا بہی ہی بیحصول

نہ کوشش سی حاصل نہ غم کا مزا ‎ ‎ مسلمان ہو بس تم اب ای چچا

کہا حمزۂ پاک نی مرحبا ‎ ‎ فدا ہو چچا تجہپہ ای باوفا

مسلمان وہ شیر بیشہ ہوا ‎ ‎ تبون پر تبرا کیا خوب سا

مشرف باسلام جب ہو گئی ‎ ‎ عدو عین بیداری مین سو گئی

بہت غیظ مین حمزۂ پاک تہی ‎ ‎ کہ چین بر جبین بہر سفاک تہی

لرزتا تہا تن شدت قہر سی ‎ ‎ ہوا شہد آمیختہ زہر سی

پہنا سات جا سی سرِ بقرین
ہوا شق مثالِ خیارِ زمین

مکدر ہوا اور شخصونکا دل
ہوئی دل ہی دلمین عدو مضمحل

جو تہا خوفِ شیرِ شجاع و دلیر
وہ تہی سبکی سب اپنی جینی سی سیر

گئی سب وہ با چہرہ ہائی سیاہ
گہر و نمین حزین و بحالِ تباہ

حضورِ شہنشاہِ عالی نسب
مشرف ہوئی حمزہ خوش لقب

زرِ خالصِ حکم او سدن ٹہا
کسوٹی پہ دینِ محمد چڑہا

## کیفیت اِسلام عُمر ابن الخطّاب علیہ اللعن والعذاب

نہ محمود کی ہو مقابل ایاز
نہ کنجشک بی پر ہو ہمرازِ باز

نہ شہنائی عیش و طرب ہو دہل
نہ بد کی برابر خجستہ عمل

نہ میمونِ بیدم ہو روئی اسد
نہ خنزیرِ بد کو اسد پر حسد

نہ فیلِ گران جسم کو رشکِ پشہ
نہ بز سی نمایان پلنگونکا جز

سیہ قلب بدرو لعین شوم بخت | لئیم و شقی بدگمان بوم بخت

توہاگا اجل تیری پیچہے پڑی | وہ تجہپر پڑیگی جو ہوگی کڑی

عجب حوصلہ تونی پیدا کیا | شقاوتکا آئین ہویدا کیا

رسولِ خدا کو سمجہتا ہی کیا | دل رہنما کو سمجہتا ہی کیا

بزِشتی بخواری لیا اونکا نام | نجاست بہری کرچکا تو کلام

گئی یہہ زبان تیری اے روسیاہ | تو اونکا توہی ایک ہی خیرخواہ

یقین تہا وہ ملعون دیتا جواب | وہ کچہہ بولتا بیحیا بی حجاب

مگر حمزۂ پاک و سفاک نے | دلاور بہادر نی بیباک نے

اوسی بات کرنیکی مہلت نہ دے | ذرا جاسی ہلنی کی طاقت نہ دے

کمان ایک دستِ مبارک مین تہی | اوٹہائی وہ حمزہ نی بہر شقی

ابوجہل کی سر پہ ماری کمان | سرِ بدکی ٹکڑی اُڑی الامان

نہ تہو بہر سی طوطی کا آئی مزا | تہو زہر مین شہد کا ذائقا

نہ شارک مین بلبل کی آواز ہو | نہ کشاف سی ہمزبان راز ہو

نہ فرعون امت سی موسی ہو خوش | نہ اوسکی محبت سگی سی ہو خوش

نہ پیدا سرِ زاغ سی باغ ہو | نہ لی عشق لطفِ رخِ داغ ہو

یہہ لکہتا ہی اب راوی خوش بیان | جو ہونی لگا دین احمد عیان

ابوجہل ملعون نی کے ندا | کری قتل احمد کو جو بی خطا

سرِ پاک احمد جو لائی کوئی | فلک گر زمین پر گرائی کوئی

لدی اونٹ کپڑونکی دو مین ہزار | ہو دیبائی مصری بہی جنبر نثار

شتروہ دو کوہان بچشمِ سیاہ | پری صورت و سرخ مو تیز راہ

کہی من اوسی بخشدون سیم و زر | جو لائی سر پاک خیر البشر

عمر ابنِ خطاب نی یہہ سنا | طمع سی سرِ پر ریا کو دہنا

نہ سنگ کو رنجِ شیرِ نر سی اثر | نہ محتاج آئینہ جسمِ قمر

نہ باز و نکو ہو بلبلون سی نیاز | نہ طنبور کو چنگ و قانون سی ساز

نہ مہتاب کو روئی خور سی گزند | نہ کافی رخِ کہکشان کی کمند

نہ پروین کو روئی زحل سی اثر | زحل کو نہ پروین سی خوف و خطر

نہو سنبلہ سی جہان برجِ حوت | عطارد سی پائی ثریا نہ قوت

محب سی نہو دشمنی آشکار | نہ دشمن سی ہو شکلِ لطف و بہار

نہ مینائی مینوش سی ہو خرد | نہ حاسد سی چہٹ جائی بغض و حسد

نہو گرگ سی شیرِ نر آشکار | نہو بطنِ وباہ سی تخمِ مار

نہ یوسف سی ہوئی زلیخا عزیز | نہ نیکی بتائی بدی کی تمیز

نہ زاغِ سیہ سی ہما ہو عیان | نہ کنجشک سی طوطیِ خوش بیان

نہ زنگی سی ہرگز صباحت ملی | نہ ایذا سی کچہہ لطفِ راحت ملے

کیا اوسنی حکمِ محمدؐ قبول ۔ دُرِ دین و قصرِ زبرجد قبول

عُمر اس سخن سی غضب مین ہوا ۔ دلِ نحس رنج و تعب مین ہوا

ہوا لال آشفتہ رو ہو گیا ۔ وہ بد خُو تو تہا تُند خُو ہو گیا

وہ ہمشیر کی گہر چلا طیش مین ۔ گرا آکی تہہ درِ عیش مین

درِ خانہ پر جب وہ ساکن ہوا ۔ الم سنگی ہونمین شب دن ہوا

سُنا اوسنی دروازی پر ناگہان ۔ کہ پڑہتا ہی قُرآن کوئی جوان

بصد رغبت و با زبانِ ملیح ۔ بصد شوقِ دل وہ کلامِ فصیح

بہن اور بہنوئی سُن تی تہی چُپ ۔ سرِ عین لادہر دلمین بہنتی تہی حُب

زن و شو جو لیتی تہی نامِ مجید ۔ یہہ سُنتا تہا باہر کلامِ مجید

عُمر نی جو غصی سی دی اک صدا ۔ تو خواہر نی دروازی کو وا کیا

غضب سی در آیا عُمر گہر مین جب ۔ تو لپٹا وہ بہنوئی سی بی ادب

طمع کی جو رگ آگئی جوش مین
نہ عقل آئی پہر جانِ بیہوش مین

ابوجہل سی بدسیر نی کہا
قسم کہا کی تو قول دی برملا

کہ وعدسی ہرگز پہرونگا نہ مین
کیا ہی جو پیمان وہی دونگا مین

سرِ پاک احمد اگر لاؤن گا
تو سب حسبِ وعدہ وہ پہر پاؤنگا

کیا اوس لعین نی یہہ وعدہ قبول
قسم کہائی ہوگا تجہی سب حصول

ہوا جب یہہ مژدہ عمر پر عیان
چلا خانۂ پاک کو بدگمان

سرِ راہ اوسکو ملا ایکشخص
عمر سی ملاقی ہوا ایک شخص

وہ بولا تجہی علم ہی ای عمر
بہت اپنی گہرسی ہی تو بیخبر

یہہ بولا کہ کیا ہی مگر خیر ہی
کوئی شر ہوا یا کوئی بیر ہی

کہا اوسنی پہوٹی ہی تقدیر ہی
مسلمان ہوئی تیری ہمشیر ہی

جو شوہر تہا اوسکا مسلمان ہوا
سنا ہی کہ وہ اہلِ ایمان ہوا

پچھاڑا او بابا گلا زور سی ۔۔۔ رگونکو بخوبی ملا زور سی

یقین تہا کہ تن سی اوڑی مرغِ روح ۔۔۔ یکایک بدن سی اوڑی مرغِ روح

بہن او سجگہہ سی چلی پیٹتی ۔۔۔ قریبِ عُمر وہ گئی پیٹتے

کہا ای عمر تیرا مطلب ہی کیا ۔۔۔ عبث مارتا ہی بتا اب ہی کیا

تجہی قتل کرنا جو منظور ہی ۔۔۔ یہہ مضروب حاضر ہی کب دور ہی

ولاکن یہہ ممکن نہین ای عمر ۔۔۔ پہرین دینِ احمد سی ہم بال بہر

عُمر نی جو دیکہا دلِ مستقیم ۔۔۔ ہُوا رنجسی حالِ منکر سقیم

کہا تونی احمد مین دیکہا ہی کیا ۔۔۔ جو تو سن رہی تہی کلامِ خدا

عبث مبتلا دین پر ہو گئی ۔۔۔ تو اب سو گئی سو گئی سو گئے

بہن نی دیا یہہ جواب ای عمر ۔۔۔ عبث دینِ احمد سی ہی بیخبر

وہان آتی ہین جبرئیلِ خدا ۔۔۔ ظہورِ نبی ہی دلیلِ خدا

نہ غل سی ڈرا اور نہ کچھہ شور سی — دبایا گلا اوسکا بس زور سی
نفس اوسکا تنگی جو کرنی لگا — تو بی موت بہنوئی مرنی لگا
لڑائی پہ وہ بہی ہوا مستعد — جوارح بدن کو کیا مستعد
لگد مشت چلنی لگی زور سی — عیان ضرب وزد تہی ہراک پور سی
عمر بہی زبس تہا جوانِ ورزشت — تو چہل چہل گئی دونوکی رو و پشت
بڑی دیر تک لات لگی رہی — عداوت بڑہی لپّا ڈگی رہی
چہلا پوست تن کا تو مجروح گال — نُچی بال ڈاڑہی کی سر لال لال
ہراک جا سی پہٹ پہٹ گیا تن بدن — بنی جامی دونوکی شکلِ کفن
کبہی سالہ بہنوئی پر اور وہ زیر — کبہی سالہ نیچی وہ اوپر دلیر
عمر اوسکی نسبت قوی تہا زیاد — کہ تہا سنگ دل اور شقی تہا زیاد
ہوا سالہ سینی پہ آخر سوار — خفا کرتا تہا اوسکا دم بار بار

قسم کہاندی اوسکو ایذا اگر | بلا لون اوسی ای سگِ نامور

عمر نی قسم کہائی اور یہہ کہا | نہ بولونگا اوسی بہلا ری بہلا

تو اک شخص آیا بنامِ حباب | وہ تہا اہلِ سلام عالیجناب

پڑہا اوس نی آکر کلامِ خدا | اثر اوسکا دلپر عمر کی ہوا

عمر مطلّع تہا نہ انجام سی | مشرّف ہوا دینِ اسلام سی

بہن اور بہنوئی اور وہ حباب | چلا لیکی پیشِ رسالتمآب

وہ پہنچا جو دولتسرا کی قرین | معہ خواہر و شوہرِ خواہر حزین

تو دیکہا نہ یارا ورنہ فرزند ہی | درِ خانۂ احمدی بند ہی

صدا دی پکارا عمر اور حباب | ہم آئی جنابِ رسالتمآب

نظر کی کسینی پسِ پشتِ در | عمر خود مسلّح پہر آیا نظر

نبی سی یہ کی عرض ای باصفا | مسلّح مکمّل عمر ہی کہڑا

سنا ایسا کسنی کلامِ فصیح — لطیف و عجیب و غریب و ملیح

بشر سی یہہ تصنیف کب ہو سکی — یہہ شاعر سی تالیف کب ہو سکی

سُنا مینی دلکو یقین ہو گیا — جو وسواس اور شبہ تہا کہو گیا

عُمر نی کہا ہان تجہی یاد ہی — پڑہا اوسکو سُنون کیا وہ ارشاد ہی

کلامِ خدا اسکا اوستاد تہا — پڑہا جو کچہہ اوس ماہ کو یاد تہا

زبانِ خدا سی یہہ حیران ہوا — عمر سخت دلمین پشیمان ہوا

حرارت سی اوسکا ہوا گرم دل — کلامِ خدا سی بنا نرم دل

بہن سی عُمر نی کہا ای بُوا — سُنا تو مجہی اور بہرِ خدا

کہا اوسنی اتنا ہی بس یاد ہی — یہہ امداد امداد امداد ہی

ہمارا جو اُستاد آزاد ہی — وہ سروِ چمن بی شکِ شمشاد ہی

وہ رو پوش ڈر سی ہوا ہی یہان — چمن مین ہی وہ تہا رُخِ باغبان

بس اوس نی وزنسی زور احمد بڑا — او سید نسی دین محمد بڑہا

ہوئی خوش جو اِس سی سب اصحابِ دین — یہہ کیعرض سبنی نبیؐ سی ہین

یہہ دل چاہتا ہی عبادت کرین — حرم مین نمازِ جماعت کرین

دیا حکم خیر البشر نی اونہین — اجازت بہی دی راہبر نی اونہین

تشریف لیجانا سیدِ عالمکا آشکارا طاعت خدا کیواسطی بیت الحرام مین اور بیلبہنا کافرون کا

کدہر ہی تو ای راوی خندہ رو — کدہر ہی تو ای گریۂ با وضو

کدہر ہی تو ای غیرتِ آفتاب — کدہر ہی تو ای گردۂ ماہتاب

کدہر ہی تو ای سروِ نازک بدن — کدہر ہی تو ای قمری خوش سخن

کدہر ہی مہِ برجِ نام آوری — کدہر ہی جمالِ شہِ خاوری

کدہر ہی مہ آسمانِ کمال — کدہر ہی رُخِ مہر روشن جمال

کدہر ہی رُخِ مہ جبین رشک ماہ — کدہر ہی سر مہر گردون کلاہ

تفکر میں اصحاب اس سے ہوئے — الم دین احباب اس سے ہوئے

تہمتن جو تھے باوفا و دلیر — جو حمزہ تھے پیش نبی مثل شیر

یہ فرمان اونہوں نے دیا یا نبی — در پاک کھولو نہو بیقرار

جو بدخواہ ہے ہو سزا اسکو دو — اگر خیرخواہ ہیں ہمیں ہی چپ رہو

بصدق دل آیا ہے گر مرحبا — جو ہو وہ نبی کی سپر مرحبا

دغا ہے اگر جسم ناپاک میں — ملاونگا اوسکو ابھی خاک میں

کرونگا جدا سر ابھی تلوار سے — جلاونگا برق شرربار سے

کہ ناگہہ در پاک سرور کھلا — رخ حیدر خیر مہر انور کھلا

عمر دست بستہ ہوا عذرخواہ — لگا کہنے تمکو مبارک ہو شاہ

بیان کر چکا جب ثنائے رسولؐ — کہا ایک ہی ہے خدائے رسولؐ

بغل گیر اوس سے ہوئے شاہ دین — بموقع تھا یا بجائے قرین

روان اور اصحاب گرد و پیش ‌ ‌ وہ ہشیار و چالاک باکار خویش

سبھی وش باد وش پروانہ وار ‌ ‌ رخ دل سی اوس شمع دین پر نثار

جو پہلو بہ پہلو روانہ ہوئی ‌ ‌ فرحناک شاہ یگانہ ہوئی

نمایان ہوا جبکہ بیت الحرام ‌ ‌ مقاصد دلی سب برائی تمام

یہہ دیکھی لعینون نی شان و شکوہ ‌ ‌ ٹلا پانونسی صبر کا اونکی کوہ

حرم کا جو رتبہ گیا عرش تک ‌ ‌ عدو دیکھکر رہ گئی سب ہچک

یہہ شوکت رسول خدا کی ہوئی ‌ ‌ کہ بربادی اہل جفا کی ہوئی

ہوا بغض سی سب دلونکو ملال ‌ ‌ وہ آپسمین کرنی لگی قیل و قال

بڑہا اونمین سی اک بہ پیش عمر ‌ ‌ کہا تجھپہ لعنت ہی ای بیخبر

ادہر ملگیا جاکی ای بدنہاد ‌ ‌ اری سرکشی اپنی رکہنا تو یاد

ارادہ کیا اری بدنصیب ‌ ‌ رقیب نبی دشمنون کا حبیب

کھلی حال کچھ رتبۂ شاہ کا | مُرَقّع بنی شکلِ یجاہ کا
بفضلِ خدا و بتائید رب | چلی کعبہ کو شاہِ عالی نسب
بشانِ شکوہ و بہ لُطفِ خدا | سرِ پاک پر سایۂ جبرئیل کا
ملک پیش و پس اونچا پایہ گئی | سرِ شہ پہ جبریل سایہ گئی
پر ونکو ملک سر پہ کھولی ہوئی | چپ و راست گُند ونکو تولی ہوئے
فرشتی چپ و راست ہمراہِ شاہ | ستاروں کی ہمرہ بنی شکلِ ماہ
ملائک جو ہین ہمقدم ہو گئے | دلِ اہلِ دین سی الم دُور ہو گئی
فرشتی جو کہتی تہی ہُشیار باش | دلِ اہلِ کین ہو گئی پاش پاش
قرینِ نبیؐ حمزۂ نامدار | اور آگی روان شاہِ دُلدل سوار
وصیِ نبیؐ شہسوار و دلیر | علیِؑ ولی ابنِ عم مثلِ شیر
عُمر ابنِ خطاب پیشِ علیؑ | حمائل کئی تیغ کین کھینچی

غضبناک شیرِ درندہ کی شکل ‏ ‏ تہمتن جری لیثِ زندہ کی شکل

بغصہ رکھا ہاتھ شمشیر پر ‏ ‏ کمانکی نظر جا پڑی تیر پر

غضب سی یہ سہمی دلِ مشرکان ‏ ‏ پریشان ہوئی مثلِ گردِ روان

نہ باقی رہا جب کسیکا نشان ‏ ‏ ہوئی داخلِ کعبۂ دین جوان

وہ سب بیٹھی تھی مسجدِ پاک مین ‏ ‏ نہ تھا خوف کچھہ جانِ بیباک مین

صدا جب ہوئی شہ کی تکبیر سی ‏ ‏ زمین پر گری بت بھی تقدیر سی

جھکی بہرِ سجدہ زمین پر وہ بت ‏ ‏ ہوئی خاک خوردہ وہین پر وہ بت

نمازِ جماعت ادا ہو گئی ‏ ‏ صحابہ سی مشکل و فا ہو گئی

محمد پھری خانۂ پاک مین ‏ ‏ لعین جا چھپی منزلِ خاک مین

بنی مثلِ نمرود وہ روسیاہ ‏ ‏ کیا آتشِ غم نی اونکو تباہ

وہ سو زندہ تھی شمع سان بغض سی ‏ ‏ سلگتی تھی سب ہر زمان بغض سی

پڑین تجہہ پہ پتہر تا کیا کیا ۔۔۔ اری سنگدل تونی رسوا کیا

ہی کینہ خواہی گیا تہا بچہر ۔۔۔ رخِ بوم ہو کر پہرا نا مؤ

بتونکی محبت سی تہا سرفراز ۔۔۔ مگر تو شرارت سی آیا نہ باز

عمر نی کہا اب مسلمان ہوئی مومن ۔۔۔ خدا کی قسم اہلِ ایمان ہوئی مومن

اگر اور اِرادی سی تم آؤ گئے ۔۔۔ سزا پاؤ گی سب سزا پاؤ گئے

تصور جو اہی کوئی لائیگا ۔۔۔ سر اپنا نہ پہر جسم پر پائیگا

جو دیکہا یہہ کفار نی ماجرا ۔۔۔ ہوا تنگ ہر ایک کا حوصلا

اِدہر تہا سبہونکو جماعت کا قصد ۔۔۔ رکوع و سجود و عبادت کا قصد

دلِ اہلِ کین مستعدِ جنگ تہا ۔۔۔ رگڑتا تہا خنجر کوئی سنگ پر

کہا اہلِ اسلام نی سخت و سست ۔۔۔ کیا اہلِ شر کو زبان ہی درست

نہ باز آئی اپنی بہی جب بت پرست ۔۔۔ مسلمانون نی یہہ کیا بندوبست

جو لی لیوین احمد سی ہم انتقام
تو پھر آپسی کچھ نہ رکھین گی کام

فقط آپکی پاس و آداب سی
لحاظ و مروتسی اور رواب سی

عمل مین مکافات آئی نہین
بری عقل مین بات آئی نہین

نہین مانتین باتین ہین وہ مانئی
تو پھر ہمکو محکوم ہی جانئی

یہہ ہی عرض اوّل شکایت نہو
کسیکی یہان پھر یہہ بدعت نہو

یہہ عرض دویم ہی نہ سنئی اگر
محمدؐ کو دیدیجئی جائی شر

جو یہہ دونو عرضین پذیرا نہون
تو ہم چاہتی ہین کہ رسوا نہون

لڑینگی بلا خوف ہم آپسی
نہ دیکھین گی اب یہہ ستم آپسی

ہمین آپسی جنگ منظور ہی
کہان صلح کا لفظ مذکور ہی

اگر آپ مین طاقت جنگ ہی
بلاشک یہان بھی یہہ آہنگ ہی

پیا اب نہ جائیگا خون جگر
گلی اپنی کٹوائینگی بی خطر

جو یہہ تقویت دیکہی اس دشمن ۔۔۔ تو شستی ہوئی اونکی آئین مین

رہا کچہہ دنون اور چند یہی طور ۔۔۔ کبہی خلوتین اور کبہی حیلی اور

کیا شور رہ اور باغضب اٹہہ گئے ۔۔۔ کہا بیٹہکر گاہ سب اوٹہہ گئی

کبہی کہتی تہی کیا غضب ہو گیا ۔۔۔ وہ بالا ملال و تعب ہو گیا

نبی نی ہمین سب مین رسوا کیا ۔۔۔ کہانتک بتائین کیا کیا کیا

محمدؐ کی نزدیک معیوب ہین ۔۔۔ وہ غالب ہوئی ہم تو مغلوب ہین

اودہر سبہی ہی سب بدعتونکا رواج ۔۔۔ بتونکا ہوا دیکہا کیا حال آج

بس اس زندگیسی تو مرجائین ہم ۔۔۔ کہان بہاگ جائین کدہر جائین ہم

بقدر ذکا کر کی اک غور و فکر ۔۔۔ چلی تاکرین ان جفاؤن کا ذکر

قرین ابی طالب نامور ۔۔۔ ہوئی جمع وہ سبکی سب آنکر

کہا اب محمدؐ کو دیدا لئی ۔۔۔ کئی بار ٹالا نہ اب ٹالئی

جدا ہوا گر تن سے میرا یہ سر
مجھے کچھ نہیں ذرہ خوف و خطر

مرے ساتھ فضل الٰہی رہے
نصیب عدو روسیاہی رہے

وہ حافظ ہے ناصر ہے اور یار ہے
خدا میرا ہر دم مددگار ہے

مرے پاس اعوان و انصار ہیں
شجاع و جری باوفا یار ہیں

کریں وہ اگر سر ہی میرا جدا
مگر ہوگی تعمیل حکم خدا

نہ پھیروں گا سر حکم اللہ سے
ہٹیں گی قدم اب نہ اس راہ سے

اگر ہو سکی ایسی بند و بست
کریں یاوہ گوئی نہ یہ بت پرست

نہیں حکم حق میں اطاعت کرون
جو پوشیدہ سب سے عبادت کرون

ابو طالب نامور نے سنا
بہت خوش ہوئے اور کہا مرحبا

طبیعت مری تو نے کیا شاد کی
وجا بہر احمد یہ ارشاد کی

شگفتہ ہوا خاطر نامور
محمدؐ کی دلبستی ہوئی وہ بسیر

یہہ کہکر وہانسی وہ رخصت ہوئے — بچشمِ خرد و بتحقیقت ہوئے

ابیطالبِ نامور نی وہین — بلایا محمدؐ کو اپنی قرین

کہا جانِ عم اب حفاظت کرو — تقیہ کرو جب عبادت کرو

حقیقت سی سب مطلع کردیا — نصیحت سی بہی گوشِ دل بہر دیا

کہ ہین سب کی سب قتل پر مستعد — اونہین ہوگئی ہی بہت ہمسی ضد

لڑائی کی بالفعل صورت نہین — کسی سی امیدِ حمایت نہین

مناسب ہی موقوف دعوت کرو — بتونکی نہ تم اب شکایت کرو

مہیا ہون اعوان و انصار جب — مسلح مکمل ملین یار جب

تو پہر جنگ مین کچہہ نہ تاویل ہو — نہ سستی نہ نرمی نہ کچہہ ڈہیل ہو

کہا سرورِ پاک نی ای چچا — مجہی حکم افشا ہی اس راز کا

نہ تہا حکمِ افشا عبادت کا جب — بجالایا اخفا و سب حکمِ رب

کہا سبنی آپسمین ہو اک زبان — نہ دینگی ہم اونکو وہ ہین بدگمان

نہ قاصر ہین ہم آپکی حکم سی — نہ باہر قدم آپ کی حکم سی

نثارِ محمدؐ کرین گی یہ سر — تن و جان و دل ہین سب اونکی سپر

مخالف کی کثرت ادہر ہی بہت — اودہر خیر اوس سمت شر ہی بہت

مگر اسکی تدبیر ہی اب ضرور — کرینگی نہ ہم اسمین ہرگز قصور

ابو طالبِ نامور نی کہا — کہ صد آفرین مرحبا مرحبا

بہت خوش ہوئی فکرِ احباب سی — وہ راضی ہوئی اونکی آداب سی

کہا قبضی مین اک ہماری ہی کوہ — حقیقت مین وہ کوہ ہی پرشکوہ

عجب کوہ ہی وہ نہایت رفیع — بڑا غار ہی اوسکی اندر وسیع

حصانت متانت مین ہی بی نظیر — ہی سوراخ بہی اوسمین بدرِ منیر

فقط ایک رہ زن ہی اوسکوہ مین — جہان بہر کا دامن ہی اوسکوہ مین

کہا مجھکو اسمین نہین کچھ دریغ ۔ رکھونگا گلوئی عدو زیر تیغ

اشارےسی اونکی ہوئی جمع سب ۔ بنی ہاشم اور وہ بنی مطّلب

قبیلی بہی اونکی ہوئی ایک جا ۔ بنی تہی عجب محفل عیش زا

بڑی فخرسی اور عزّتکی ساتہہ ۔ محبّت موّدت مروتکی ساتہہ

بٹہایا اونہین اور کہولی زبان ۔ عیان سب کئی راز ہائی نہان

کیا اونسی ارشاد ای ہمدمو ۔ خصومت محمّدسی ہی خلق کو

وہ آمادۂ جنگ بالکل ہین سب ۔ چراغ قرابت بہی اب گل ہین سب

ہوا اونکا دو امر پراب قرار ۔ محمّدکو دو یا کرو کار زار

صلاح قبائل اب اسمین ہی کیا ۔ مجہی کرنا کیا چاہئی برملا

محمّد تو مجہکو بدل ہین عزیز ۔ مگر اہل کین ہین بہت بدتمیز

بہتیجیکو کیونکر حوالی کرون ۔ مین اس غمسی کیونکر نہ نالی کرون

ہی مشورہ سب نی باہم کیا | سب اسباب او سجا فراہم کیا
جبل کو رخِ طور وایمن کیا | نہ آئی کوئی خوب قدغن کیا
مسلح مکمل بہادر جوان | بنی کوہ پیکر ہوئی پہلوان
پیمبر کی سب سی اعانت ہوئی | رسولؐ خدا کی حفاظت ہوئی
حفاظت مین نوبت بہ نوبت رہے | وہ ہشیار سب باشجاعت رہے
رہتی تہی اک جا رسولؐ خدا | تہرتی تہی دو پہر سی سوا
یہہ اسواسطی سامعِ خوش اصول | رہی اونسی چہپکر خدا کا رسولؐ
عدو جان جائین نہ مسکن کہین | نہ پہنچین اودہر تیغ آہن کہین
نہ جائی محمدؐ کہین پائین وہ | اگر آئین محروم پہر جائین وہ
سنا جبکہ گفتار نی انتظام | تو آپس مین کرنی لگی یہہ کلام
ہی ہم سبکا یہہ مشورہ لاکلام | کرو ترک اب انسی رسم سلام

بس اوس کوہ کی ایک ہی راہ ہی ‏ نہین چھوٹی اچھی بڑی راہ ہی

مناسب ہی احمد وہین پر رہین ‏ معاند جو ہین سب وہ باہر رہین

پہنچ جائیگی جبکہ نوبت بجنگ ‏ کرینگی وہ رہ بند ہم بیدرنگ

کہ تا جنگ بس ایکجانب سی ہو ‏ مناسب یہی ہی یہی تم کرو

لڑائی بس اک سمت کی خوب ہے ‏ وہان ایک جانب خوش اسلوب ہے

پسند آگیا یہہ سخن بولی واہ ‏ ہزار آفرین کیا نکالی ہی راہ

مگر بولہب شدت کفر سی ‏ نہ آیا نہ پہنچا قرین شاہ کی

ابیطالب نامور نی کہا ‏ سر انجام جلدی ہو اس امر کا

نہ کچھہ دیر ہو اب کرو اہتمام ‏ منافق نہ سمجھین ہمارا یہہ کام

وہ واقف نہون کوہ کی راز سی ‏ وہ آگہہ نہون اوسکی انداز سی

کیا آخرش سب نی یہہ اہتمام ‏ مہیا کیا غلہ اوس مین تمام

نرالی نکالی ستم اور کچھ — نظر آ گئے طور بیطور کچھ

جو کچھ بیچتا تھا کوئی اہلِ دین — اوسی چھین لیتی تھی ملکر لعین

کبھی قیمتِ چیز دیکر دو چند — رُخ غلّہ کرتی تھی ہر اک پہ بند

صعوبت یہ جب اہلِ دین پر ہوئے — نہ غلّہ ملا اور نہ جنس اونکو دے

فقیر و غنی ایکسان ہو گئی — جو بھوکی ہوئی نیم جان ہو گئی

زیادہ ہوئی حد سی آزار جب — فزون ہو گئی ظلمِ اشرار جب

کیا رحم پھر بعض کفّار نی — کیا مشورہ قومِ عیّار نی

مناسب نہین ظلم اب اسقدر — محمدؐ سی اتنی نہو بی خبر

بس اب نقضِ عہدِ ستم ہی ضرور — بہت کر چکی ہم جہانمین غرور

چلو عہد نامہ کرین چاک چاک — بڑی رنج مین ہی شہنشاہِ پاک

ابو جہل نی جب سنا یہ کلام — حمایت کا احمدؐ کی آیا جو نام

نہ خالی ہون دشناسی و نکی نام — بغیر از عداوت نہو کچہہ کلام

ترازو اوٹہائی نہ پلہ کوئی — نہ بیچی وہان جاکی غلہ کوئی

نہ بیچی کوئی شی محمدؐ کی ہاتہہ — نہ آئی کوئی چیز احمدؐ کی ہاتہہ

نہ اصحاب کی ہو مدد اک ذرا — کہ تا تنگ اونکا ہو سب جی صلا

اسی بات پر ہو گئی کاربند — پڑی پہرتی تہی سب وہ ہتہیار بند

ہوئی جب بہت اپنی آپس مین دق — تو چالیس کافر ہوئی متفق

قسم کہاکی سبنی کیا ایک عہد — کیا سم پئی نفس خود روئی شہد

لکہا عہد نامہ پہر اوس باتکا — سیاہی پہ جسکی گمان راتکا

کہ اصحاب احمدؐ کو زک دیجئی — جو بیہودگی ہو وہ سب کیجئی

جو مُہر اوسپہ چالیسون کی ہوئی حلے — گواہی بہی دس بین کی ہوئی حلے

اوسی جاکی کعبی مین لٹکا دیا — اور اصحاب احمدؐ کو کہٹکا دیا

چلو عہد نامی کو اب وا کرین | اگر راست ہو تسبی پہر کیا کرین

کلامِ محمدؐ نہین ہی دروغ | نہ جہوٹو نکا ہوگا وہانپر فروغ

اگر جہوٹہہ ہوئی محمدؐ کو دون | جو یہہ سچ نہوئی تو احمدؐ کو دون

کلامِ نبیؐ راست ہوئی اگر | عداوت سی باز آؤ ای اہلِ شر

بڑہی ہمدگر خوب سا اتفاق | کرو ترک آپس کا شرّ و نفاق

سبہون نی بدل کر لیا یہہ قبول | جو سمجہا یا تفصیل سی با اصول

جو سُقفِ حرم سی وہ کاغذ کہلا | سوا نامِ حق کی نہ کچہہ اوسپہ تہا

ہوئی محو یہہ دیکہہ کر ماجرا | سرونکو خجالت سی نیچا کیا

ہوا شاد و خرّم ولیکن زُبیر | معاند سی کرنیلگا دل مین بیر

مگر اک ابوجہل و جاہل کئی | کئی بیخبر داور غافل کئی

وہ ثابت قدم تہی بدیکی طرف | نہ آتی تہی ہرگز نبیؐ کی طرف

اوٹہی بہر تعظیم پہر سبکی سب — بٹہایا اونسی رکہی بند لب

دلون مین یہہ تجویز کی ایکبار — فقیری سی یہہ ہوگی اب بیقرار

اگر آئی ہین پہر صلح و صفا — بہت فائدہ ہی ملا مدعا

نبیؐ کو اگر ہمکو دین بید رنگ — کرینگی کبہی پہر نہ ہم انسی جنگ

ابو طالب نامور اس طرف — تکلم کنان یون ہوئی پہر صف

کہا اونسی ای سرکشان قریش — جو کرتی ہو تم ہمسی اب کین و طیش

نہین کچہہ ضرور اوسکی تفصیل ہو — مناسب نہین سبکی تذلیل ہو

کہ واقف ہو خود اپنی کردار سے — تہین علم ہی ہی گل و خار سے

پیام اب یہہ لائی ہین روح الامین — کہا ہی محمدؐ سی ای مشرکین

جو نامہ تہا کعبی مین لٹکا دیا — جو اقرار کاغذ یہ وہ ثبت تہا

فقط اوسمین باقی ہی نام خدا — وہ اقرار سب کرم خوردہ ہوا

ہین سب نامداران عالی تبار — بس اب رحم کیجی کہ ہین بیقرار

گہر و زمین پہر اب اپنی آباد ہون — مزا ہی یہہ قصی نہ پہر یاد ہون

ہوئی اہل اسلام خوش اور کہا — خوشا مرحبا مرحبا مرحبا

خطا بخشوا کر روانہ ہوئی — وہ محکوم شاہ زمانہ ہوئی

محمدؐ سی اک سی جو مالوف تہی — بدستور دعوت مین مصروف تہی

مگر جاہلان سیہ قلب و رو — نہ باز آتی تہی زشت رو تندخو

جو کرتی تہی حیلہ شہ پاک سے — بلا اونپہ آتی تہی افلاک سی

بدی کا جو کرتا تہا دل مین گمان — سزا اوسکو ملتی تہی فوراً وہان

کسی کی کبہی شل ہوئی دست و پا — کسیکو تب آئی کوئی مر گیا

ہلاکت کی سامان ہونی لگی — نصیبون کو اپنی وہ رونی لگی

دعائی محمد نہ خالی گئی — زمین سی وہ تا چرخ عالی گئی

غضب سی ابو طالب نامور ۔ لگی کرنی نفرین جفاکارون پر

زبیر اور سب دوستون نی وہان ۔ کہا جانی دیجیی یہہ ہین بدگمان

یہہ ہین بیوفا ہمتو ہین باوفا ۔ گنہگار ہین ہم کرین گر خطا

کیا سامنی اونکی نامیکو چاک ۔ مسلمان ہوئی شاد یسی فرحناک

امان خواہ پیش نبی وہ چلی ۔ رخ عہد تلوون تلی سب ملی

ابوجہل تو زرد رو ہو گیا ۔ سیہ کار وہ موبمو ہو گیا

مطیع ابوجہل شرمندہ تہی ۔ بباطن مری گو وہ سب زندہ تہی

رہ کو وہ جسوقت پائی قریب ۔ ہوئی اوسمین داخل قریب حبیب

ابو طالب نامور ساتہہ تہی ۔ وہ سبکو حضور نبی لیگئی

بیان سب کیا موبمو حرف حرف ۔ ہوا تہا جو کچہہ ماجرائی شگرف

نبی سی ہوئی سبکی سب عذرخواہ ۔ کہا بخشدیجیی ہماری گناہ

کرین سرو پر قمریان آہ آہ
نمایان ہو گو کو فغان آہ آہ

ملی خاک مین سرو باغِ بہار
تعب مین رہی سنبلِ پیچدار

خزان دیدہ ہون سرو و شمشاد و گل
سرِ شمعِ لالہ ہو گُل گلشن مین گل

رہی غم سی سروِ صنوبر کرخت
مصیبت ہو گلچین گلشن کو سخت

جھکی غم سی سروِ سہی گلبدن
خزان خشک کرتی ہی روی چمن

رہی بی ثمر نخلِ باغِ مراد
نہ گلزار و بلبل مین ہو اتحاد

ہو تصویرِ غم شیرِ بیشہ دلیر
دد و دام ہون اپنی جینی سی سیر

رہی کچھہ نہ تیاری و فربہی
بدی پھر نہ دکھلائی روبہی

کمانِ کیانی کھلونہ بنی
جو خم آئی ترکش مین دونہ بنی

نشانہ ہوا موت کا ہر جری
نہ رستم رہا نہ رخِ سامری

طبیبون کی آنی سی حاصل نتھا
ہوا مضمحل بر مین وہ دل نتھا

وہ سب کہتی تہی رنج والام مین | خدائی محمدؐ کی یہہ کام ہین

## رحلت کرنا حضرتِ ابوطالب کا عالم فانی سے جہان جاودانی کی طرف

مئی غم پلا ساقیِ نعرہ زن | دریدہ رہی نشۂ مین پیرہن
گریبان کرون تا بدامان مین چاک | کرون شانہ آسا دلِ جانین چاک
شبِ تیرۂ ہجر بی آس ہو | دلِ صبحِ رنجش مین وسواس ہو
زمانی مین ہو روزِ روشن سیاہ | شبِ ماہ ہی مثلِ آہن سیاہ
شگفتہ نہو غنچۂ دل کہین | فزون روئی حنظل سی ہو انگبین
اُڑائی صبا خاک گلزار مین | چہدا ہو گلِ نسترن خار مین
خلش باغبانِ چمن کو یہہ ہو | کہی چشمِ نرگس کو تا عمر شو
جلی شمع پروانہ کی یاد سی | تو پروانہ ہو اوسکو بیداد سی
ملی صورتِ باغبان خاک مین | رہین خوشہ چین باغ کی تاک مین

جونایب ہوا اونکو ہنگامِ فوت | جو آئی لگا دل کو پیغامِ موت
کیا سب عزیزوں نکو ہشیار تب | بلائی قبائل کی سردار سب
کہا سبسی ای نامداران صاف | خطا جو ہوئی ہو وہ کرنا معاف
مجھی موت کا آچکا ہی پیام | یہ ہی رسمِ دُنیا ہوا مین تمام
ہمیشہ کوئی شخص رہتا نہین | رُخِ رنج دانستہ سہتا نہین
فنا سب ہین باقی ہی ذاتِ خدا | فنا سی تو بہتر ہی دارِ بقا
مری بعد نیکی رہی میری یاد | مری رُوح جنّتی رہی بامُراد
نصایح سنو تم مری کانسی | نہ غافل رہو اوسکی سامانسی
یہہ پہلی وصیّت ہی اخلاص و عام | ہمیشہ رہی پاس بیت الحرام
جو تم خادمِ خانۂ پاک ہو | مناسب نہین ہی کہ بیباک ہو
نصیحت یہہ اب دوسری ہی سُنو | رہی اتّحادِ دلی دوستو

وہ تاب و توان طاقت و صبر و ہوش ۔ وہ صورت وہ سیرت وہ جوش و خروش

شجاعت سخاوت وہ عقل و ہنر ۔ وہ شوکت وہ ہمّت وہ تیغ و سپر

وہ نزہت ملاحت وہ رُخسار کے ۔ صفا اور رنگت وہ رخسار کی

وہ شوخی وہ گرمی وہ ناز و حیا ۔ وہ انداز و آئین شجاعت نما

سبھی چل چکی اب وہ حالت کہان ۔ جلالت کہان ہی وہ ہیبت کہان

لکھا ہی ابُوطالبِ نامور ۔ علالت مین رہنی لگی بیشتر

مرض وہ قوی ہو گیا آہ آہ ۔ نہ وہ رنگ و روغن رہا آہ آہ

دوا ہی ہوئی اور اکثر علاج ۔ نہ ٹھہرا کسی طرح اونکا مزاج

کوئی شی اثر اونکو کرتی نہتی ۔ غذا ہی گلی سی اُترتی نہتی

وہ ناخن جو تہی رشکِ روئی ہلال ۔ مرض سی ہوئی بڑہکی بدرِ کمال

پس پشت بستر سی مل مل گئی ۔ کمر تارِ مسطر سی مل مل گئی

بصد صدق دل لائی ایمان وہ | خوشی سی ہوئی پہر مسلمان وہ
ہوا عالم جاودانی نصیب | ز رخ حق سی راز نہانی نصیب
رسول خدا بہی ہوئی اشکبار | کہا بخشدی انکو پروردگار
اوڑانی لگی حاضرین سر پہ خاک | گریبان و دامن کئی روکی چاک
علی سی محمد نی فرما دیا | اونہین باپکا اونکی پرسا دیا
جو لایق تہا تجہیز و تکفین ہوئی | تو شرع محمد خوش آئین ہوئی
دیا غسل تابوت مین بہی رکہا | بہت حزن و غم مرتضی نی کیا
رسول خدا پیش تابوت پاک | اقارب تہی ساری گریبان چاک
مع اہل اسلام و خویش و رفیق | مع مونس و یاوران شفیق
روان گرد تابوت سب اشکبار | نبی و علی و عزیزان و یار
غرض دفن کر کی پہری شاہ دین | بصد حسرت و یاس اندوہ گین

نہ ہرگز کبھی ایسا ہوا اتفاق | بڑہی جبکہ آپسمین شر و نفاق
وصیت یہہ ہی تیسرا کلام | حمایت ضعیفون کی کرنا مدام
ستانا نہ لوگونکو ہو بند جھوٹ | دل بیکسان تاکہ جائین نہ ٹوٹ
تلف کیجیو مال مردم نہ تم | عیان کیجیو حال مردم نہ تم
محمدؐ کی طاعت مین رہنا دوام | انہین کی حمایت مین کرنا قیام
یہہ دین پھیلیگا ہفت اقلیم مین | جلین گی عدو آتش بیم مین
اجل نی مجھی آہ فرصت نہ دی | تأسف رہا اتنی مہلت نہ دی
نصایح یہ میری عمل کیجیو | جو کچھ آج سنتی ہو کل کیجیو
گیا سمت حق اپنا روئی مراد | مرض بڑہ گیا اونکا حد سی زیاد
تجاوز ہوا ضعف مین اسقدر | نتھی پھر دنیا کی مطلق خبر
وہان پر تھی موجود خیر الانام | پڑہایا اونہین کلمۂ دین تمام

عجب حیلہ پرداز ہی کینہ جو | کوئی زرد رو ہو یہہ ہو سرخرو
کوئی استی ہی رنج مین مبتلا | کسی پر یہہ لاتا ہی تازہ بلا
کوئی ہنس رہا ہی کوئی نعرہ زن | کوئی گہر مین ہی اور کوئی بیوطن
نبیون سی یہہ باز آیا نہین | بتاؤ توکسکو رلایا نہین
لکہا ہی یہہ راوی ناشاد نی | پڑہا یا کتابون مین اوستاد نی
نہ گذری تہی اسحال کو بیس روز | ہوا حادثہ اور اک سینہ سوز
فلک نی دیا آہ تازہ ملال | خدیجہ کا ہونی لگا اور حال
حبیب خدا کا کیا دل ملول | دیا داغ بالائی داغ رسول
مرض کی وہ شدت وہ احوال بد | او دہر کافرون کا ہی بغض و حسد
مرض اونکا بڑہتا تہا شام و سحر | دوا ہی نہ کرتی تہی بالکل اثر
یہہ ثابت ہوا دردہی لاعلاج | سنبہلتا نہ تہا ذرہ ہرگز مزاج

علیؑ ولی صاحبِ ذوالفقار ‏ ملول و حزین پُر تعب اشکبار

محمدؐ کو غم مینوائی کا تہا ‏ بڑا رنج اونکی جدائی کا تہا

زبانِ مبارک سی بولی یہہ شاہ ‏ مری وہ دل و جانسی تہی خیر خواہ

رفیقِ دلی مونس و غمگسار ‏ مری نور پر تہی وہ دلسی نثار

وہ یون او تہی جسطرح ای کبریا ‏ سرِ شہ پی ہو ذو رظلِ ہما

قوی ہونگی اب دشمن دین بہت ‏ نکالینگی ایذا کی آئین بہت

## رحلت کرنا جناب خدیجہ کبریٰ بانوی محترم رسول خداؐ سید انبیا کا

فلک کی ہی گردشکی ہین طرفہ طور ‏ بدلتا ہی یہہ رنگ پل پل مین اور

دکہاتا ہی تازہ ملالِ جگر ‏ دوبالا ہی اسی کلالِ جگر

کبہی وصل ہجرت دکہائی کبہی ‏ ہنسائی کبہی اور رولائی کبہی

کبہی شمع کو سوز دیتا ہی یہہ ‏ کبہی جان پروانہ لیتا ہی یہہ

پس از دین و اسلام رحلت ہوئے | مصیبت پہ اور اک مصیبت ہوئے

طریقے پہ اسلام اور دین کے | اونہین بعد تجہیز و تکفین کے

اوتارا محمدؐ نے خود قبر مین | کیا بیشتر صبر اوس جبر مین

محمدؐ تو تھے اک جہان کے شفیع | ہوئی قبر فیض قدم سے وسیع

کیا دفن غمسے ہوئے اشکبار | بہت دل ہی دل مین ہے سوگوار

کہ افسوس وہ بھی گئین ہاتھ سے | خدیجہ بھی اب چھٹ گئین ساتھ سے

مہینا ہی گذرا تھا اک داغ کو | لگی باد غم پھر رخ باغ کو

لکھا ہی کہ بعثت کا دسوان تھا سال | جو پہنچے نبےؐ کو ملال و کلال

نیا واقعہ حادثہ یہ ہوا | خدیجہ کا بھی ساتھ شہ سے چھٹا

تب رنج و غم سے ہوا تھا یہ حال | شب و روز رہتا تھا حزن و ملال

نکلتی نہ تھی گھر سے باہر کہین | نہ دم بھر ٹھہرتی تھی اندر کہین

رسول خدا تھی حزین بیشتر | کہ جبریل سی سن چکی تھی خبر

بہت ناگوارا تھا دل کو فراق | جدائی تھی واللہ حضرت پہ شاق

اونہین بھی جو ایذا جدائی کی تھی | مشیت ہیہ سب کبریائی کی تھی

مگر بعد اس غم کی پروردگار | دکھائیگا جنت کی اونکو بہار

وہ تا درجہ نیک پہنچائیگا | وہ حوران فردوس لوائیگا

کہا شہ نی ای بانوی محترم | رہینگی اب اک جا پہ ہم تم بہم

کلام خدا سی ہی ظاہر ہوا | کہ خلد برین مین رہین ایک جا

تمہین ہوگی اب صحبت دائمی | رہیگی وہان خلوت دائمی

ہمیشہ ملاقات ہوگی وہان | شب عید ہر رات ہوگی وہان

ہوئی اونکو فرحت سی ایسی خوشی | کہ وہ نزع ہی دل کو شادی ہوا

رسول خدا نی بتایا جو دین | مسلمان صادق وہ ہوکر اوٹھین

نہ طفلِ حسین زاہدونمین رہی | نہ نیکی بد و نکی دلون مین رہی

نہ مینائی وحدت مین ہوئی دوئے | نہ مالک سی دربان کری سرکشئے

نہ خمخانۂ دہر مسجد بنی | نہ روئی سرِ شہر مسجد بنی

نہ پیرِ مغانسی چہٹی مے کشی | نہ زاہد سی تسبیح دُرّ جلی

نہ غمگین کی دلسی ہٹی شور و شین | نہ عابد سی تسبیح خاکِ حسینؑ

یہہ لکہتا ہی اب راوی خوشکلام | تو میری قلم سی سُن ای نیکنام

کیا قصد ترکِ وطن شاہ نی | لیا زید کو ساتہہ ذیجاہ نی

یہہ غمناک شاہِ زمانہ ہوا | قبائل کی جانب روانہ ہوا

بنی بکر اور ساکنانِ حجاز | بتایا اونہین دین کا جا کی راز

وہ ملعون دلونمین نہ تہی اپنی صاف | سراسر محمد سی تہی برخلاف

کیا ظلم اون سب نی یہہ برملا | تنِ پاک پتہر سی زخمی کیا

بڑھا ظلم کفّار از حد زیاد | کہ در پی ہوئی شہ کی اہلِ عناد
---|---
شہنشہ سی دشوار تہا انتظام | کیا ترک آخر کو بیت الحرام

سیّد ابرار کا روانہ ہونا فرطِ غم اور کثرتِ ظلم کفّار سی قبایل کیطرف اور دعوت کرنا خلقکو آئین اسلام کیجانب اور عدول کرنا اوس گروہِ سیاہ دلکا اور ایمان لانا فرقہ جنّات کا سماعت کلام مجید سی

نہ بلبل سی چہوٹی رُخِ لالہ زار | نہ ہو پشت زین سی جدا شہسوار
---|---
نہ پروانہ کو دوری شمع ہو | نہ قرص مہ و مہر بی لمع ہو
نہ موسیٰ سی ہو طور کا افتراق | جدائی ہی لیلی کی مجنون کو شاق
نہ بی اسپ میدانمین ہو نیزہ باز | نہ ہو عمر ظالم جہان مین دراز
نہ بی عطر و گل ہو کوئی نازنین | نہ بی ضو نظر آئی روئی حسین
نہ مخمور ہو شرب می سی الگ | نہ جنّت مین نظر آئی دیو روئی سگ

بنا جسم ظاہر ہوئی رو برو
ہئی دین وہ کرنی لگی گفتگو

وہ سمجھی کہ مین یہہ رسالتمآب
سوالا تکی ٹہیک پائی جواب

سمجہہ مین جو آئی فروع و اصول
یقین لائی سب اوُر کیا دین قبول

وہان سی جو کعبہ تہا اکہ نکی راہ
چلی اوسطرف شاہِ عالم پناہ

اجنہ بہی مولا سی رخصت ہوئے
ادہر داخل کعبہ حضرت ہوئے

شہنشاہ کی جو کہ معمول تہی
بدستور دعوت مین مشغول تہی

## جنابِ سرورِ کائنات کا ذکرِ معراج اور خالق سے ہمکلام ہونا

نبی پُر ضیا اخترِ آسمان
کہ ہوگا درخشندہ مہرِ زمان

دو چند آج ہو نورِ چرخِ برین
کری فخر عیسیٰ گردون نشین

ہون الماس کی بحرِ ہفت آسمان
بروجِ ستارہ زمین و زمان

پلا ساقی مجہکو شرابِ طہور
بغل مین دو بالون کوئی تنگ حور

لگائی وہان ظالمون نی جو سنگ | ہوا زید مجروح اور شاہ تنگ
بمجبوری احمدؐ وہانسی پہری | مگر زید ہمراہ تہا شاہ کی
بیابانکی جاگی یکایک جو بخت | نظر آیا شہ کو وہاں اک درخت
بزیر شجر شہ نی دہویا لہو | رگ برگ کو غم ہوا مو بمو
خدا سی کہا پہر بعجز تمام | مین بندہ تو ہی خالق نیکنام
شجر کی تلی پہر ادا کی نماز | ہوئی حق سی مصروف راز و نیاز
تلاوت کلام خدا کی جو کی | گروہ اجنہ نی وہ سب سنی
فصاحت بہرا خوش مزہ تہا کلام | کہا بعد موسیٰ یہہ ہین نیکنام
سنا ہی نیا یہہ کلام ملیح | معانی صاف اور عبارت فصیح
خدائی حقیقی کی تائید ہی | رسول خدا قابل دید ہی
اثر جب کیا اونمین ایمان نی | کیا شہ کو مجرا بنی جان نی

سب اپنی جگہہ پر ضیا بار تہی ملک آسمانون پہ ہشیار تہی

تہی برجیس و کیوان و ناہید خوش بنا برجِ ثور فلک گاو کش

لئی سنبلہ خوشہ انگور کا دئی پیچ زلفون مین رخ حور کا

رخِ حوت بحرِ فلک سی نکل گرا پائی صیاد پر سر کی بہل

گیا آہو برجِ اسد نی شکار شجاع و ذنب بنگئی شکل مار

بنا فوراً ابلیس سرطان کی شکل ہوا جوزا توام بنی جانکی شکل

عدالت کی میزان نمایان ہوئی شبِ صاف راحت دہ جان ہوئی

شبِ لطف تہی رشکِ ماہِ منیر وحیدِ زمانہ عجب بی نظیر

وہ شب تہی کہ مشکِ سیہ رنگ تہا رخِ شب سی آئینہ پر زنگ تہا

شبِ غم اوسی شب سی بہاگی تہی دور سیاہی تہی اوس شب کی صبح بلور

سفید اوس سیاہی سی تہی تا جدا گمان زاغ پر تہا کہ ہی بو تیمار

غرورِ جوانی سی ہون مین بری — ضعیفی ٹہادی بغل مین پری

شبِ قدر ہو میری لیلِ مراد — سوائی خوشی کچہہ نہو دل کو یاد

ضیابیز تہی خوش شگون ایکرات — تہی رات تہی بلکہ لیلِ برات

سوادِ دلِ مہر ومہ رات تہی — عجب نیک ساعت کرامات تہی

سوادِ عیونِ رخِ حور تہی — شبِ عیش بادہ سی مخمور تہی

سیاہی تہی کاکُل کی یادودِ دل — شیاطین اوس رات تہی مُضمحل

شبِ تیرہ مثلِ شبِ ماہ تہی — کہ وہ نردبانِ فلک جاہ تہی

تہی شب باثر اوس شب شبانِ کرم — ملک تہانبی تہی نردبانِ کرم

خجالت تہی حاصل شیاطین کو — ندامت تہی کامل شیاطین کو

اثر شب مین تہا صبح کا آشکار — ستارونکی ہرسو نمایان قطار

ثُریا تہا و زُحل مشتری — عُطارد و قمر شمس زہرہ تہی

ویا بیت ابروی خیر الانام — ویا ریش پاک شہ خوشخرام

ویا روی مژگان خیر البشر — سواد عیون شہ داد گر

ویا پوشش کعبہ کبریا — ویا خال جسم شہ مہ لقا

ویا تہی مداد کلام خدا — نقاب رخ و چہرۂ مدعا

شب ایسی کہ جس شب مین قدسی نہال — شب ایسی کہ جسمین جوان پیر زال

شب حسن تہی یا شب عیش تہی — شب فرح تہی ایسی پرجیش تہی

ستارونکا لشکر پڑیکی پری — تہی ساتون فلک کرّو فر سی بہری

صراط تعیش تہی وہ نیک رات — کرورون شبونمین وہ تہی ایکرات

پسند خدا بس وہی رات تہی — کرامات تہی وہ کرامات تہی

سنبہل کلک روی مضامین کی سمت — نکر رخ تو اپنا سخن چین کی سمت

بیان احادیث ہی اب ضرور — ہی معراج کا حال ای فیشعور

نہ تھی شب مسی تھی لب حور کی | نہ تھی شب وہ تھی روشنی طور کی

نہ تھی شب وہ تھی ریش پیغمبران | شب افروز تھا روی احمد وہان

نہ کس طرح وہ شب ہو مشک تتار | فرشتونکی جسمین روان ہو قطار

شب عنبر آمیز رشک گلاب | شب عطر افشان شب لاجواب

عروسیکی شب شب ملاقات کے | شب بی بہا شب کرامات کے

شب نیک منظر شب خوش اصول | شب نازک ایسی کہ جو ہیکا پھول

خوش انداز شب تھی مناجات کے | کہانی تھی صبح کو رات کی

عجب رات تھی جو سحر خیز تھی | نشیلے رنگیلی ضیا بیز تھی

شب راحت افزا ستارونکی چھانو | جو مشرق مین سر تھا تو مغرب مین پانو

تسلی دہ جان بیدار تھی | وہ شب تھی مرصع گہربار تھی

شب آرا اگر وہ ملک چرخ پر | نہ تھی شب رخ ماہ کی تھی سپیر

بہت چین سی اور اطاعت کی شتاب
اوڑا لیگیا شاہ کو ہاتہون ہاتہہ

شہنشہ ہوئی داخلِ ملکِ شام
رُخِ سیر کی بعد خیر الانام

پہری وہانسی بیت المقدس مین شاہ
رسولون سی افضل ہوا اوجِ جاہ

ملاقی ہوئین روحِ پیغمبران
زیارت سی پائی شرف بیکران

وہ سب روحین تہین منتظر شاہ کی
تمنا مین روؤ رُخِ ماہ کی

بجا لائین رسمِ اطاعت تمام
پیمبر پہ بہیجی درود و سلام

وہ سب صف بصف ایستادہ ہوئین
محمدؐ سی بہی خوش زیادہ ہوئین

دو رکعت شہنشاہ نی کی ادا
امامت سرِ ماہ نی کی ادا

سنو سنگ صخرا جو ہی اوسکا نام
بہت نیک انجام ہی لا کلام

دیا تہا وہ موسیٰ کو اللہ نی
اوسی جا کی دیکہا شہنشاہ نی

گئی سنگِ صخرا کی جانب رسولؐ
بہت جلد پہنچی ہوا کچہہ نہ طول

قلم تیرا پہنچا ہی عرش تک | ہوئی حاسد ونکی نہایت ہتک

لکھا ہی یوہین حال معراج کا | کہ ثابت نہین سال معراج کا

اگرچہ تعیّن نہین ماہ کا | مگر حال ہی سب شہنشاہ کا

جو بعثت کا دسوان ہوا نیک سال | اوسمین ہی معراج کا سارا حال

اوسی شبکو فرحت سی آرام سی | نبیؐ خانۂ اُمّ ہانی مین تہی

کہ جبریل نازل ہوئی اور کہا | چلو میری ہمرہ رسولِؐ خدا

سنواری گئی آج ہفت آسمان | خدا کی ہوئی ہین نبیؐ میہمان

فلک پر ہین آراستہ قصر و طاق | سواری کو حاضر ہوا ہی بُراق

سُنا سید المرسلین نی جو ہین | فرحناک و شادان ہوئی شاہِ دین

بُراقِ فلک سیر پر ہو سوار | چلا آسمان کو شہِ نامدار

روان ہو گیا مثلِ نورِ نظر | کسیکو نہ مطلق ہوئی کچھ خبر

تو بولا پہر اوسدم نبیِّ خدا
مین مشتاق تہا اس ملاقات کا

کیا شکر آدم نی اور یہہ کہا
کہ خرم ہوا مین معزز ہوا

مری نسل سی تم جو پیدا ہوئی
تو بخشش کی آئین ہو پیدا ہوئی

مری آنکہین روشن ہین دیدار سی
شگفتہ دل اب ہو گیا پیار سی

وہانسی چلی پہر رسول خدا
ہر اک آسمان طی بخوبی کیا

فرشتی بہی حضرت کی ہمراہ تہی
فلک پر ہماری شہنشاہ تہی

جو ساتون فلک شاہ طی کر چکی
تو پہر سدرة المنتہی تک گئی

پر اس راہ مین تہک گیا جب براق
قدم بہی اٹہانا ہوا اوسکو شاق

ہوئی شاہ رفرف کی اوپر سوار
یہہ اوسّی زیادہ ہوا راہوار

حجاب الٰہی اکدم مین طی ہوگئی
صبا کی قدم صاف پی ہوگئی

وہ کرسی تلک شاہ کو لیگیا
وہان تک وہی ماہ کو لیگیا

جو پہنچی وہان شاہ عالی وقار ... کچھہ اوسجا کی وہ دیکھتی تھی بہار
یکا یک نظر جا پڑے جب وہان ... تو دیکھا کہ ہی نقرئی نردبان
لگی ہی وہ صخرا سی تا آسمان ... چڑہا وہ براق اوسپہ ای مہربان
محمد کو تا آسمان لیگیا ... کہون کیا کہان سی کہان لیگیا
جو پہلی فلک پر روانہ ہوئی ... بہت شاد شاہ زمانہ ہوئی
ور اول این بند پایا وہان ... تو بولی یہہ جبریل ای داربان
یہہ دروازہ کہولو نبی آئی ہین ... مسرت ہی مژدہ عجب لائی ہین
کہلا در تو داخل ہوئی شاہ دین ... ملا مرد نورانی اک مہ جبین
فلک اوسکی عارض سی روشن تہا او ... قمر اوسکی سرکی تہی اونی کلاہ
کہی شہ سی روح الامین نی یہہ بات ... یہہ ہین حضرت آدم نیک ذات
محمد بغل گیر اونسی ہوئی ... سخن پہر بتوقیر اونسی ہوئی

بہت اختلاف اوسمین ہی دوستان ۔ کیا ترک اسواسطی وہ بیان

تواریخ دانون کو شان نزول ۔ ہراک طرحسی ہی ہراک کو حصول

بیان کرتا مین شرح اوسکی اگر ۔ تو بندیکی حق مین تہا خوف و خطر

نبیؐ خوب واقف ہین اوس رازسی ۔ وہ شانِ نزول اور اندازسی

مگر ٹہیک ثابت ہی ایہ دوستان ۔ محمدؐ نبی کی سیرِ ہفت آسمان

کیا عرش و کرسی کو طی بی خطر ۔ مقالِ خداسی ہوئی باخبر

کیا عرض مطلب بہی ذیجاہ نی ۔ جواب و نصایح سُنی شاہ نی

حکایت نمایان ہوئی خیر کی ۔ بہشت اور دوزخکی سب سیر کی

یہہ لکہتا ہی راویِ معجز بیان ۔ رسولؐ خدا پر جو گذرا وہان

علیؑ کو نظر آیا گہر مین وہ حال ۔ اوٹہا پردہ چشمِ فرخندہ فال

جو کچہہ دیکہتی تہی شہنشاہِ دین ۔ علیؑ بہی نظر کرتی تہی بالیقین

وہ رفرف بھی پھر حکم حقسی تھنبا — وہ ٹھہرا وہین پھر نہ آگی بڑھا

بجالائی میکال رسمِ سلام — نبیؐ سی کہا اب ہمارا ہی کام

وہ ہمراہِ شاہ زمانہ ہوئی — وہ تا عرش لیکر روانہ ہوئی

جو تا عرش پہنچی شہِ نیک پاک — نبیؐ سی ہوا اور خدا سی تپاک

وہان اُدْنُ مِنّی خدا نی کہا — کہ میری قریب آ مری پاس آ

لکھا ہی کہ پھر شاہِ کون و مکان — گئی قابَ قوسین تک وستان

سخن تک گئی شہ نی اللہ سی — سُنی گفتگو بھی لبِ شاہ سی

بتائی حدود اور احکامِ دین — محمدؐ نی سیکھی وہ سب بالیقین

زکوٰۃ اور خُمس و صیام و نماز — بتایا کیا خالقِ بی نیاز

سب ارکان حج بھی سکھائی اونہین — طریقی سراسر بتائی اونہین

کلامِ خدا جو ہوئی بالیقین — کہین ہین وہ لکھی ہین دو کہین

دل مومنین کو تو اقرار تھا — زبان پر بدونکی بس انکار تھا

نہ سچ جانتی تھی وہ اوپر کا حال — یہہ کہتی تھی بیشک ہی امرِ مُحال

جو دیکھا نہیں کون سچ جانیگا — جو فرمایا دل کسطرح مانیگا

مگر حالِ بیت المقدّس اگر — بتائیں ہمیں خسرو دادگر

و یا حال و احوالِ املاک شام — کہیں ذرہ ذرہ شہِ نیکنام

سُنا احمدِ پاک نے جب یہہ قول — کیا ایک لحظہ تو کچھہ دل میں ملول

سرِ راہ اٹھہنے پڑہی پھر نماز — دعا کی کہ ای خالقِ بی نیاز

مدد کر یہہ بندہ ترا ہی رسول — وہیں جبرئیل آئی باصد اُصول

جو نقشہ کہ بیت المقدّس کا تھا — وہ جبرئیل نے شہ کی آگے دھرا

دئی شہ نے کفّار کو سب نشان — وہ نقشہ رکھا پیشِ بداختران

نبی سی کیا دوسرا پھر سوال — کہو شام کی قافلی کا بھی حال

جو کی بہر اُمت محمدؐ نی عرض | سُنین مستحبات اور جملہ فرض
خدا نی جو وعدہ کیا عفو کا | وصیِّ نبیؐ نی یہہ بالکل سُنا

## مراجعت کرنا نبیؐ کا افلاک سی اور بیان کرنا حقیقت ساکنان زمین سی

نہ ہو نشہ ساقی تو می ہیچ ہی | نہ ہو ظرف تہی تو وہ تہی ہیچ ہی
نہ ہو موج گر بادہ بیکار ہی | نہ قمری ہو تو سرو بہی دار ہی
نہ اعلان ضو ہو تو مہتاب ہیچ | تڑپ گر نہوئی تو سیماب ہیچ
نہ دکہلائی چہرہ تو آئینہ کیا | نہ راز ونکو رکہی تو وہ سینہ کیا
ندی گر خبر تو رسالت کُجا | جو چہپی رہی تو امامت کُجا
لکہا ہی پہری جب رسولؐ خدا | زمین پر جو اوتری شہ رہنما
چلی اسقدر جلد شاہ ہُدا | رُخ توشک خواب تک گرم تہا
جو گُذرا تہا شب کو بنا تہا جو کام | کہا صبحکو مہر تر سی تمام

اگر گوش ہون سامعہ ہو ضرور — زبان گر ہو تو ذائقہ ہو ضرور

جو بینی ہو تو قوّتِ شامّہ — لبو نسی سخن کا ہو حاصل مزا

گلا گر ہو صوتِ خوشی ہو نمود — جو آتش ہو صاف اوّسی نکلی نہ دُود

اگر رنگِ خوش ہو چمک ہی ضرور — جو بیہوڑا ہوا وسمین تپک ہی ضرور

بہوین ہون تو اوسمین کجی چاہیئے — کمانین ذرا بیرخی چاہیئے

نکیلی ہون پلکین تو نشتر نہین — مناسب ہی تیغون پہ جوہر نہین

دماغِ مصفّا کو لایق ہی غور — نہ بطن خیالی مین آئی کچہہ اور

صفا ذہن کی چاہئی ای عقیل — نتیجہ ہو نیک ایسی کیجئی سبیل

وہی ہاتہہ ہین جو سخاوت کرین — وہی قلب ہین جو محبت کرین

وہی سینی ہین جو رکہین راز کو — جگہہ تک نہ دین حرص و آز کو

وہ پاؤن ہین جو راہِ خوشمین چلین — نہ روندین دلون کو نہ گاہی ملین

کہ کب آئینگی وہ رہِ شام سی | مصیبت مین ہین یا وہ آرام سی

اوسی بہی بتا یا شہنشاہ نی | کہا اسطرح غیرتِ ماہ نی

بشرطِ شفا صبح کو اک گروہ | ادہر آئیگا گر نہ ہوگا ستوہ

بلاشبہہ ہوئیگا داخل یہان | روانہ ہوئی سب پئی امتحان

سرِ راہ سب ملکی ہو ہوشیار | گذرگاہ پر تہی بوقت نہار

بگفتند باہم زلات ومنات | بقولِ محمد نباشد ثبات

ہوئی زرد رو قافلہ آگیا | ہر اک خار گلزار مرجہا گیا

نہ اسپر بہی لائی ذرا اعتقاد | دلِ مشرکین نی بڑہا یا عناد

## حکایت ایمان لانی تبع شاہِ یمن کی معہ وزیر قبل محمد صلی اللہ علیہ وآلہ

جو منہ ہون تو اوسمین ثنا بہی ہو | جو ہو تخت تو پادشاہی بہی ہو

اگر آنکہین ہون تو بصارت بہی ہو | جو دل ہو تو اوسمین محبت بہی ہو

کہا شاہ نی مرحبا ای وزیر | مقدّر کی مٹتی نہین ہی لکیر

بدل مین ہی اُمّت مین حضرت کی ہون | دل وجانسی خواہشمین بیعت کی ہون

لکھا عہدنامہ پھر اوس ماہ نی | دیا دست دستور مین شاہ نی

کہا جب زیارت سی پانا شرف | تو خود عرض کرنا اسی باحلف

مرا عہدنامہ یہہ گذرانا | مجھی اونکی اُمّت مین تو جاننا

رہی تو نہ زندہ اگر ای وزیر | تو اولاد تیری رہی دستگیر

نہ بھولی ترا خاندان یہہ کلام | سنائی یہہ سب عہدنامہ تمام

وہ تحریر کرکی سپرد وزیر | یمن کو گیا خسرو بی نظیر

وطن کیطرف جب روانہ ہوا | خوشی اوسّی سارا زمانہ ہوا

ملازم رفیق آدمی بیشتر | گیا چھوڑ کر وہ شہ دادگر

رہی سبکی سب وہ بہ نزد وزیر | محبّت تہی احمدؐ کی دل مین خمیر

وہی بادشہ ہین مسلمان جو ہون
وہ دستور ہین اہل ایمان جو ہون

کرون حال تبّع ذرا آشکار
عجب نیک طالع تھا وہ شہریار

لکھا ہی کہ پیش از نبیؐ ایک شاہ
یمن بھر کا تھا مالک و نیکخواہ

اوسی تبّع کہتی تھی خلقت تمام
وہ حج کو چلا با مدار المہام

غرض جبکہ آیا وہ کعبہ کی پاس
وزیر خرد مند اختر شناس

یہہ دینی لگا وہ خبر شاہ کو
کریگا کوئی پاک اس راہ کو

رسولؐ ایک بطحا مین ہوگا ضرور
وہ یثرب مین جا کر کریگا سرور

مگر ہوگی ظلم و عداوتسی تنگ
بہت جلد جائیگا وہ بیدرنگ

سماجتسی کہتا ہون مین شہ سی عرض
مرا رہنا اسجا پہ ہی عین فرض

وفا کی اگر زندگی نی تو خیر
نہین تو کریگی مری نسل سیر

مشرّف زیارتسی ہو کر عیال
کرینگی وہ ہی عرض سب میرا حال

توںکی پرستش سی کیا فائدا
توقع جزا کی نہ رکھو ذرا

سنو حج گذارو بگوش دل اب
نہ پوجو تو ںکو عبث بی سبب

خدا ایسا خالق ہی اور کبریا
کہ جسنی دو عالم کو پیدا کیا

اوسی نی دیا تمکو فہم و شعور
اوسی سی ہوا دو جہانکا ظہور

نبی ہی بنائی ہی انتظام
کیا مجھکو اپنا مدار المہام

کریں تا نہ مخلوق خود رائیان
زمانیمین ہوئین نہ رسوائیان

ہوئی عہد آدم سی کتنی رسول
کیا جنکا کفار نی دل ملول

سبہون نی جو تبلیغ احکام کی
نہ مانا ذرا بلکہ ایذا سہی

نبیون کی سب مجہہ مین اعجاز ہین
وہ سب میری مونس ہین دمساز ہین

اہم جو کرو تم زبانسی سوال
جواب اوسکا دونگا ہی بی ملال

جوان او نمین چہہ جو کہ تیر کی تہی
زیادہ وفادار وہ سب سی تہی

وہ تھی منتظر نام دیباہ کے
وہ تھی یادر وزمین شہنشاہ کے

تھی اولاد اون سکی یار نبیؐ
وہ انصار تھی دوستدار نبیؐ

لکھاہی یہہ راوی بیباک نی
کہ دسؐ سال بعد احمد پاک نی

یہہ چاہا کہ اسلام کا ہو رواج
جہانسی تیو نکا ہو موقوف راج

## دعوت کرنا نبی کا اہل یثربکو اور قبول کرنا اوس قوم باوفا کا از رو صدق و صفائے

خدا مہربان ہی تو عالم ہی دوست
ہر اک رونگٹہ اپنا ہردم ہی دوست

نہ اک رگ کٹی تیغ دنیا چلی
سر مو رہا سی نہ ہرگز ملے

ہزارون ہون دشمن تو وہ دوست ہون
تو احد یہہ ہو مغز ہی پوست ہون

بتوہین سال بعثت کو دسوان لگا
محمدؐ نی سامان پہر یہہ کیا

کہا جا جونسی جواب اسکا دو
خدا کو ہی پہچانتی ہو کہو

رضائی خدا کی لئی سب سہا
سفر اپنی اپنی گہرونسی کیا

## اور ہمراہ کرنا سرورکائنات کا مصعب کو تعلیم احکام دین کیواسطے

پلا ساقی باادب وہ شراب — کہ غلمان کہین جسکو مشک و گلاب

اٹھا حمکدی مین جوانون کو تو — بطرمی کا طاہری زاہد لہو

چلی منجنیق فلک نشۂ پر — تو اعمال اسلامیان ہون سپر

کہنچی تیغ موج شراب طہور — نعل مین دباون کوئی رشک حور

جو مین بخشواون گناہان بد — تو کعبی مین ہو حاجیون کو حسد

ہوا دوسرا سال حج جو قریب — ہوئی جمع شہ کی نصیر و حبیب

جوان دس جو یثرب سی داخل ہوئی — وہ دین معلیٰ مین شامل ہوئی

تہا سعد عبادہ بہی اون دسمین یار — دویم اسعد بن زرارہ سوار

بتایا اونہین شہ نی دین ہدا — چہپایا نہ اک ذرہ قول خدا

سکہائی اونہین جملہ احکام دین — بڑہا اونکا رتبہ نبی کی قرین

وہ اون چہہ کا جابر جو سردار تہا | بہت عقلمند اور ہشیار تہا

ہوا وہ بہی اسلام سی باخبر | وہ تہا صاحب ہوش و فہم و ہنر

کیا ساتون نی دین احمد قبول | یہہ نعمت ہوئی اون سبہونکو حصول

کہا اب ہین رخصت کی امیدوار | رہی قوم مین بہی یہہ دین یادگار

وطن مین کرین دین کو مشتہر | بہت جلد اس آئین کو مشتہر

کیا اونکو رخصت نبی نی وہین | مسلمان ہوئی پھر حیح برین

جو وہ لوگ یثرب مین داخل ہوئے | بہت نفس اوس دین پہ مائل ہوئے

بنی اوس بہی اہل ایمان ہوئی | دویم اہل خزرج مسلمان ہوئی

جو ظاہر کیا اپنا ایمان و دین | ہوا دونو قومونکو بالکل یقین

کہا سب نی پہر حج دویم مین ہم | نبی کی بہی چہو آئین گی اب قدم

انصار کا آنا سال دویم مین یثرب سی اور مشرف ہونا بدولت اسلام

کیا گہر مین باعزّو شان میہمان | کہ تہا سعد خوشبخت خوشرو جوان
بہم پہرتی تہی وہ محلات مین | سکہاتی تہی دینکو وہ ذرات مین
باخفاوہ کرتی تہی دعوت تمام | بتاتی تہی دین شہ نیکنام
مسلمان ہوتی تہی وہ چار روز | گناہونکی گرتی تہی انبار روز

دعوت کرنا مصعب کا اور ایمان لانا سعد معاذ کا اور گروہ کثیر اہل یثرب کا

پلا ساقیا آتشین ایک جام | کہ بنجائی گل طوطی خوش کلام
دکہا زعفرانی رُخ می ضرور | پہر لکہائی جنّت مین جس بوسی حور
اُٹہا جام لعل و رُخ سبز فام | کہ تو شاعرون مین رہی نیکنام
بنی بادہ موج شراب سخن | کہلی تختی پر جب گلاب سخن
رُخ نور مہ سی کری سرکشی | شب رنج راحت دکہائی کبہی
ترقّی رہی دین خوشنام کی | ہوس ہی مجہی ساقیا جام کی

نبی کا مصاحب تہا اک خوشکلام | لکہا ہی کہ اوس مہ کا مصعب تہا نام
بہت نیکبخت اور محمود تہا | خوش اخلاق ذی فہم مسعود تہا
اوسی اہلِ یثرب کی ہمرہ کیا | مگر ساتہہ ہی یہہ بہی فرمان دیا
غریب الوطن مصعبِ خوش لقا | تمہاری طرف ہی یہانسی چلا
مری پاس سی جبکہ ہوئی یہہ دور | مدارات مین تم نہ کیجیو قصور
وطن بہول جائی مصاحب مرا | نہ اس تک لگی دستِ اہلِ دغا
حمایتمین رکہنا اسی ہاتہون ہاتہہ | نچہوٹی کبہی سایہ سان اسکا ساتہہ
کہا پہر یہہ مصعب سی ای باشعور | نہ کرنا تو تعلیم دین مین قصور
بمقدور و طاقت بتانا بہت | جہانتک یہہ سیکہین سکہانا بہت
غرض اہلِ یثرب وطن کو گئی | کہ تخمِ ایمان وہ سب بو گئی
وہان سعد نی مصعب پاک کو | خجستہ بشارت فرحناک کو

پہر اوس قوم کی آپ دعوت بہی کی ۔ محبت بہی کی اور نصیحت بہی کی

جو تہی نرم دل لائی اسلام وہ ۔ اس آغاز کا سوچی انجام وہ

جو برگشتہ تہی سب عدو ہو گئی ۔ کہ وہ طعنہ زن چار سو ہو گئی

بدون نی کیا حال اسعد بیان ۔ ہوا راز پوشیدہ سارا عیان

کہا قوم نی ہای رسوا کیا ۔ کہ برباد سب دین آبا کیا

سبہون نی کیا دین نو اختیار ۔ محمدؐ کی دلسی ہوئی جملہ یار

ہوا اسعد کو یہہ سخن ناگوار ۔ اُسید بہادُر جو تہا نامدار

بلایا اوسی اور کیا یہہ بیان ۔ کہ جا پیش اسعد ابہی ای جوان

وہان جا کی کہہ اوس سی ای ننگ قوم ۔ گئی کیون نئی دین مین چند یوم

یہہ رشتہ نہوتا اگر درمیان ۔ تو کرتا تجہی قتل مین ای جوان

یہہ مصعب عجب خار رسیدہ ہوا ۔ گُل شر اسی سی ہویدا ہوا

تہمتن و ر آئین رخ موج مین
پسند آئی اسلام سو اوج مین

رہی دین احمد قیامت تلک
ہٹی تا رخ مہر و مہ کی چمک

ملک پیشوائی کرین دین کی
ستاری صدا دین اس آئین کی

فلک طرز و رفتار مین ایک ہون
زن و مرد و اطفال سب نیک ہون

ظہور امام زمان ہو قریب
کہ کفار روتی ہین رنج مہیب

بنی اشہل اک قوم تہی سلما
عرب مین خدا اوسکو دیوی جزا

وہ یثرب کی تہی سبکی سب بکرم
قبیلی سی خزرج کی تہی وہ بہم

قدامت بہی معروف اون سبکی تہی
طبیعت بہی مالوف اون سبکی تہی

جو سردار تہا اونکا سعد معاذ
قبیلی کا تہا وہ ملاذ و معاذ

برادر تہا اسعد کا وہ خالہ زاد
وہان سعد و مصعب گئی خوش نہاد

بہم جا کی اسلام ظاہر کیا
ہر اک شخص کو دین سی ماہر کیا

نہ ہرگز گیا آگی اوسنی سلام — سُنایا اونہین سعد کا سب پیام

سُنا اسعدِ نیک نی جب یہہ حال — کہا رکہدی تلوار ای نیکفال

نہ کر جنگ سُن لی مری دو کلام — یہہ قصّہ ابہی مجہسی ہو گا تمام

تجہی گر پسند آئی اسلام و دین — تو کینی کو چہوڑ اور ہو میری قرین

اگر ہو نہین قائل تو نفرت تو کر — اگر حق یہہ ہون تو حمایت تو کر

ہوا سعد سی اسپہ راضی اُسید — کہا مین سنونگا یہہ بی مکر و کید

بیان کیجئی آپ کہتی ہین کیا — عیان کیجئی وہ چہپا مدّعا

کیا مصعبِ نیک نی یہہ بیان — فضیلت تو اسلام کی ہی عیان

سُناؤنگا تجہکو نہ کر خوف و بیم — دلائل وجوہات امرِ عظیم

صفت کی بہت اوسنی ایمان کی — پڑہین آیتین خوب قرآن کی

بہت خوش ہوا اسنکی قرآن اُسید — ہوا نور ایمان سی چہرہ سفید

اگر بہتری چاہی ای خوش سیر ۔ تو مصعب سی کردلین خوف و خطر

اوسی گہر سی اپنی تو جلدی نکال ۔ نہو تا مری تیری پہر کچہہ ملال

کری وہ عمل اس کہی پر تو خیر ۔ لڑائیگی ورنہ وکہا اوسکو سیر

چلا سنتی ہی مثل صیاد اُسید ۔ کری تا وہ مصعب کو اوس گہر مین صید

حمائل کئی تیغ خوش آبدار ۔ تو چین بر جبین بشکل موج بحار

بڑہا پیش اسعد وہ باعزم جنگ ۔ یہہ اسعد نی دیکہا جو بطور رنگ

تو مصعب سی اسعد نی کی گفتگو ۔ ٹپکتا ہی خنجر سی اسکی لہو

نمک پاش ہی کفر اس شخص کا ۔ یہہ ایمان لائی تو ہی کیا مزا

اگر ہو مسلمان یہہ شیر مرد ۔ رخ مشرکان مثل روبہ ہو زرد

بہت لوگ ایمان لائین عیان ۔ صفا ہون نہایت دل مشرکان

اس اثنا مین پہنچا اُسید دلیر ۔ بہ غصہ بہ جرئت خفا مثل شیر

کہین او سپہ غالب بد اختر ہون — وہ کرام جس سی وہ سرزن ہون

کہا سعد نی اب تو ہی بیوقوف — کسی علم سی بن گیا فیلسوف

مجھی تیغ دی کر نہ خود رائیان — گوارا انگر اتنی رسوائیان

تجھی کیا مناسب تہا ای تیرہ رائی — بلندی و پستی مجھی تو دکھائی

غرض سعد اسعد کی پاس آگیا — تو اسعد نی مصعب سی ہنسکر کہا

بنی اشہل اب یہہ تو مشہور ہی — کہ سردار ہی اور مغرور ہی

کری گر یہہ دین محمدؐ قبول — تو ہون مختتین سب ہماری حصول

رہی کوئی مشرک نہ یہہ شہر مین — صدائی اذان آئی اس دہر مین

کہا مصعب نیک نی خوب ہی — مجھی بہی یہی امر مرغوب ہی

اگر فضل حق شامل حال ہی — تو اس مرد کا نیک احوال ہی

ادہر دونون مشغول تہی بات مین — ادہر سعد پہنچا اوسی گہات مین

پہی غسل کرتا تہا تعجیل وہ ۔ لگا کرنی حکمونکی تعمیل وہ

معاند ہوئی خوف سی گرد برد ۔ لباس مصفّا پہنکر وہ مرد

بجالایا سب دین کی آئین وہ ۔ تہو نیز ہی کرتا تہا نفرین وہ

ہوئی ایسی تاثیر ایمان کی ۔ کہ سب خصلتین چہوڑین حیوانکی

تضرّع دعا اور نمازونکی بعد ۔ جوان آن پہنچا وہ نزدیک سعد

کہا سعد نی حال اسعد تو کہہ ۔ زبان بند کیون ہی تری چپ نہ رہ

لگا کہنی اسعد سی او سدم اُسید ۔ کہ ہی سعد صیّاد آفت کا صید

عجب حادثی مین گرفتار ہی ۔ نہ کوئی رفیق اور نہ غمخوار ہی

بنی حارث اوسکی عدو ہو گئی ۔ کہ پیمان شکن تند خو ہو گئی

ہین خونریزی پر مستعد سبکی سب ۔ وہ باندہی ہین اب اوسّی ضد سبکی سب

خبر گرچہ لینا ہو تو اوسکی لی ۔ مناسب ہی دشمنکو کچہہ زک بہی دی

دل قوم کو خوب ترغیب دی | نئی دین کی شکل ترکیب دی

وہ سب صدقِ دلسی مسلمان ہوئے | خوش اقبال تہی اہل ایمان ہوئے

بہ اعلان دعوت وہ کرنی لگی | تو بی ماری کفّار مرنی لگی

مسلمان ہونی لگی جوق جوق | ہوئی صاحبِ دین دلِ اہل شوق

ہوئی کثرتِ اہلِ دین شہر مین | بڑہی دمبدم بایقین شہر مین

حرم کو چلا مصعب باوفا | کہ خوش ہو یہہ سنکر رسولِ خدا

وہ پیش پیمبر روانہ ہوا | حضورِ پیمبر روانہ ہوا

حدِ زلف خوش مو بمو عرض کی | حکایت وہ سب ہو بہو عرض کی

پیمبر نے سجدہ کیا شکر کا | گیا عرش تک قدرِ دین ہدا

آنا بعض انصار کا سالِ سوّم مین یثرب سی اور مشرّف ہونا زیارت سی علی العقبہ مین

مئی لالہ گون ساقیا دی مجھی | قدم لون پر یرو جہکا دی مجھی

بغصہ رکہا ہاتہہ تلوار پر — نظر جا پڑی تیغ کی دہار پر

لگا کہنی یون اسعدِ نامدار — بس اب جوش موقوف کرلی قرار

نصیحت ہماری سُن اب کانسی — نہ برگشتہ ہو دین سی ایمان سی

جو کچہہ پہر تو کہہ وہ ہمین ہی قبول — نہ اوسّی کبہی ہونگی ہم دل ملول

مخاطب ہوا اسعدِ فرخندہ فال — تو مصعب بہی کرنی لگا قیل و قال

کئی اوس سی مصعب نی ایسی کلام — بہری تہی جو وہ آبِ حقسی تمام

پڑہی پہر وہ آیات بی مکروکید — کہ جنسی مُسلمان ہوا تہا اُسید

سُنی سعد نی سب بشوقِ تمام — پسند آگیا حق کا سارا کلام

ہوئی نیک طینت مسلمان ہوا — دل سعد بدا ہلِ ایمان ہوا

لیا ساتہہ مصعب کو اور سعد کو — مبارک ہمایون سخی سعد کو

پئی دیگر اقوام لایا اونہین — طریقہ بہی انکا بتایا اونہین

حرم مین جو داخل ہوئی آنکرا ہوئی شاہِ کعبہ کو اسکی خبر

کسی نی یہہ کی عرض سلطانِ دین کہ حاضر ہین ستر مسلمان ہین

سب اکجا پہ ٹہیری ہین اور ہین مقیم نہین اونکو مطلق معاندسی بیم

وہ ہمراہ دینِ محمدؐ ہین سب زیارت کی مشتاق بجد ہین سب

جہان حکم ہوا اونکو لی آئین ہم جدہر ہوئی ارشاد بہلائین ہم

وہ حاضر ہین بیعت کو اے شاہِ دین مکانِ اطاعت مین سب ہین مکین

بہت اونسی راضی ہوئی مصطفاؐ کہا مرحبا مرحبا مرحبا

یہہ فرمایا تاجِ سرِ ناز نی زبان سی کہا مہرِ اعجاز نی

کہ ہوئی جو ہین دوسری حجکی شب وہین غارِ عقبہ مین آئین وہ سب

وہین ہوگی پابوس خیر الانام او نہین ہم بتائینگی احکامِ عام

یہی میرا حکم اور ارشاد ہی خدائی حقیقی کی امداد ہی

نکراتی سفاک بی باکیان — غضب کی ہین خمار چالاکیان

سر جام ہور وی مہر فلک — حبابونمین ہو کوکبونکی چمک

سنبھل پای پیر مغان دہر مین — جوانونکی ہون ہاتہہ ہر لہر مین

نکل سقف خمخانہ سی ساقیا — جوانیکا پیری مین آئی مزا

کدہر ہی جہان مین کدوئی شراب — چٹکتی ہین بلبل کہلا ہی گلاب

بطی کا لازم ہی ساقی شکار — ہی امید بخشائش روزگار

کراب رقص ای چرخ نیلوفری — نہ بیکار جائیگی رامشگری

دف مہ کہان ہی جلاجل نبی — رُخ عشق پہنچہ مرادل بنی

زیارت سی خور کی ہو دل کامیاب — نبی عرش روی رسالتمآب

ہوئی تیرہ سی سال ایام حج — ملا حاجیون کو جو پیغام حج

چلی دونو قومونسی ستر جوان — پئی حج کعبہ وہ آئی یہان

عدو پر نبیؐ کی ہی باندہی کمر ‌‌ ہوئی ہو رہ دین سی ہی باخبر

تمہین ہوگا منظور اید وستان ‌‌ کہ لیجائی ہمرہ نبیؐ کو وہان

یہہ ہو و اوس زمین کی عدو ہین بہت ‌‌ محمدؐ سی وہ تندخو ہین بہت

بہت کینہ رکہتی ہین احمدؐ سی وہ ‌‌ نہ بدظن کہین ہون محمدؐ سی وہ

یہہ اندیشہ ہی مجہکو اید وستان ‌‌ اکیلی نہ رہجائین شاہ جہان

نہ لو تم خبر بیست ہو جو صلا ‌‌ کرین شاہ دین پر وہ جور و جفا

گہٹا و حفاظت سی سلطان کی تہا ‌‌ بڑہائین ستم کیش طوفان کی تہا

اگر عہد اپنی کرو مستقیم ‌‌ تو چلنی مین ہرگز نہین خوف و بیم

یہان رنج و آفت جو سہتی ہین ہم ‌‌ خم درد و ایذا مین رہتی ہین ہم

درخت وطن سی نجائین گی ہم ‌‌ وہان کیا ثمر جا کی پائین گی ہم

گرینگی مصیبت سی اسجا بسر ‌‌ بسائینگی لیکن نہ غیرون کا گہر

کرین مجہسی بیعت وہ سب بیدرنگ — نہ رہجائی کچہہ اونکی دلمین اُمنگ

جو سب آئی وقتِ شب پُرسرور — ہوا غار مین ایک اک کا ظہور

کہ تا اہلِ کین اس سی آگہہ نہون — مہیا لڑائی پہ گمرہ نہون

ہوئی جمع سب غار مین کوہ کی — زبان پر نہتی نام اندوہ کی

چچا اک محمدؐ کی عباس نام — وہ تہی نزد شاہ خواص و عوام

نہ تہی گو وہ ایمان سی بہرہ یاب — نہ معلوم تہی اونکو راہِ ثواب

مگر حسن فہم و ذکا تہا بہت — اونہین پاس خیر الورا تہا بہت

ہوئی سبسی عباس ہی روبرو — اور اسطرح کرنی لگی گفتگو

کہا خزرج سی ای جوانان دین — سمٹ آئی ہو تم جو شبکی قرین

یہان ہین بہت دشمنِ دینِ حق — سمجہتی نہین کچہہ بہی آئینِ حق

ہوئی ہی تمہین دولتِ دین حصول — کیا ہی اگر تمنی ایمان قبول

شہنشہ نے فرمایا شاد ان رہو — عدو روئین تم دلین خندان رہو

رہو عہد اوّل پہ سب مستقیم — معاندسی رکّہو نہ کچہہ خوف و بیم

قدم کو جماکر کرو سب جہاد — یہی عہد ہردم رہی دلکو یاد

کہا سعد نے دستگیر جہان — ڈگین گر قدم کاٹ ڈالین زبان

بڑہاؤ ذرا ہاتہہ ای چارہ ساز — نہ بیعت سی رکّہو غلاموںکو باز

یہہ سب ولسی منظور ہی و قبول — جہانکی ہوئین نعمتین اب حصول

کیا شہ نی دست مبارک بلند — لگی کرنی بیعت وہ سب ارجمند

سبہوںکو ہوئی جبکہ بیعت حصول — خدا نی کیا اونکا ایمان قبول

لکہا ہی کہ عبّاس تہا اک جوان — وہ کہنی لگا سب سی کہولی زبان

کہ ایقوم بیعت ہی کس عہد پر — کہ سبقت جو کرتی ہو تم اسقدر

کہا سب نی تم اپنا مطلب کہو — مناسب نہین ہی کہ اب چپ رہو

یہہ انصار کا تہا ارادہ وہان — کہ دیوین جواب سوال زبان

کہ فوراً بر آشفتہ اسعد ہوا — وہ چین بر جبین غمسی از حد ہوا

رسول مکرم سی یون عرض کے — نہوئیگی ہمسی کبہی سرکشی

برغبت گوارا کیا ہی یہہ دین — کسی ہی کہوت پر بالیقین

کیا ہی جو اسلام دل سی قبول — نہ ٹالین گی تا مرگ حکم رسول

یہہ عباس سی پہر سبہون نی کہا — کہ حاضر ہین سب سر بکف بی ریا

جو کچہہ عہد منظور ہو سو لیجئے — عیان کیجئی اب عیان کیجئے

رسول خدا کی ہم انصار ہین — محمد کی ولسی مددگار ہین

سبہون نی یہہ خدمتمین پہر عرض کی — کہ انکہو نسی منظور رہی پیروی

جو منظور ہو عہد فرمائیی — زبان مبارک پہ وہ لائیی

غلامونکی ہو جان نثار یہہ غرور — چمنکی ہو باد بہار یہہ غور

ٹہکانا سبہونکا نہین پہرکہین | جو چہوٹینگی انسی رسول امین
تردد کا بیشک ہی اسجا مقام | کہ پہر ہمسی کس طرح ہوئیگا کام
نبی نی کہا یون بحکم خدا | کبہی تم سبہونسی نہونگا جدا
اوسی شہر مین مین کرونگا قیام | رہونگا مدام و ہمیشہ دوام
تفکر نہ اسکا ذرا ہی کرو | جہاد و عبادات سی خوش رہو

## آنا شیطان لعین کا بعد بیعت عقبہ کے کوہ پر اور ندا کرنا قریش کو

ندا دی جوانون کو ای داربان | کہ حاضر ہی محفل مین پیر مغان
سنبہل مغبچہ جوش مستی نکر | ذرا بد مزاجونکو دی تو خبر
اری پیر فرتوت توبہ شکن | تری رخنہ بادہ رہی چنگ زن
اوٹہا بربط تند کو مطربا | فلک تک پہنچ جائی جسکی صدا
بجای سبکرو کدوی شراب | نظر بہرکی پہر دیکہہ سوئی شراب

جو آیا ہو دل مین کرو وہ بیان　　تو کہنی لگا سب سی عباس وہان

یہہ بیعت ہی اس بات پر جمیع　　زر و جان و مال اس لڑائیمین دو

نہ میدان سی پیچہی ہٹو اک قدم　　کرو میانسی خنجرون کو علم

سبہون نی کہا وہ لسی منظور ہی　　وفا جان نثارون کی مشہور ہی

ابو الہاشم اک مرد تہا باصفا　　وہ انصار مین سی پیمبر کی تہا

کہا اوسنی موسائیونسی تہا عہد　　ملی رہتی تہی جیسی ہو شیر و شہد

سنینگی وہ اسلام لانا اگر　　عدو جانو نکی ہونگی سب بیخطر

یہہ احوال اونپر کہلیگا جو ہین　　مٹا یا گیا ہے خط اوّلین

بلا شبہہ پہنچی گی نوبت بجنگ　　لڑینگی ضرور اونسی ہم بیدرنگ

رہیگا اگر سایۂ چتر شاہ　　سرون پر ہماری تو ہوگا پناہ

اگر ہوگا قصد وطن شاہ کو　　نہ پائینگی ہم چین کی راہ کو

یہہ کہنی لگا بوم باکین وطیش | کہ غافل ہو گیا ای گروہ قریش
سنو اہل یثرب سی بیعت ہوئی | محمدؐ کی طرز حمایت ہوئی
بس اب راہ اسلام پر آؤ گی | سزا پاؤ گی سب سزا پاؤ گی
کرو گی اگر عذر جہک مارو گی | لڑو گی اگر سبکی سب ہارو گی
مسلمان ہونا پڑی گا ضرور | مٹی گا یہہ لاف وگزاف وغرور
جو ابلیس بد نی کیا یہہ بیان | نہان حال بیعت کیا سب عیان
شہنشاہ کو بہی خبر ہو گئی | حزین طبع خیر البشر ہو گئی
نبیؐ نی خبر دی پہر انصار کو | کیا مطلع یار و سردار کو
سبہون نی یہہ کیعرض کچہہ غم نہین | شہنشاہ کا اوج بہی کم نہین
اگر حکم ہو صبح لڑلیوین ہم | سر مو نہو شام دشمن کا غم
کرین دینکو ظاہر مٹا دیوین نام | نہو تنگ ذرہ رسولؐ انام

اوٹھا زخمہ زخمی کر اب جان و تن ‏ ‏ کہ ناہید چھوڑی فلک کا چمن

دو سبتک چڑھا آج تار رباب ‏ ‏ کبابیسی کہہ رکھہ مہیّا کباب

اوسی بجا تار تانون پاک ‏ ‏ فرشتی کہین جسپہ روحی فداک

طرب خیز ہو جبل صیّاد دہر ‏ ‏ نہو مکر مکّار سی رنگ شہر

خدا مہربان ہی تو سب دوست ہین ‏ ‏ رخ مرد و زن مغزلی پوست مین

جو حافظ خدا ہو تو شیطان کجا ‏ ‏ جو خاطر شکن ہو تو مہمان کجا

اگر مزبلہ ہو تو بلبل کہان ‏ ‏ نہو بزم گر شور قلقل کہان

جو ہو سایۂ پاک ربّ قدیر ‏ ‏ کہان ظلّ ابلیس وہان جاگیر

رسول امم ہو جہان گوشہ گیر ‏ ‏ خباثت کی کیونکر ہو ناہی نفیر

لکھا ہی یہہ راویّ بیباک نی ‏ ‏ کہا جب یہہ کلمہ شہ پاک نی

تو شیطان چڑھا قلّہ کوہ پر ‏ ‏ ہر اک کو وہ دینی لگا یہہ خبر

پہری مطمئن ہو کی اہل قریش — گہرو نین گئی اپنی بالین و طیش

اودہر اہل یثرب روانہ ہوئی — یہہ سب تیر غم کا نشانہ ہوئی

کہلا بعد چندی معاندیہ جب — مسلمان ہوئی لوگ عالی نسب

نہ اونپر چلا جب لعینونکا زور — کیا پہر اصحاب وین خوب شور

ہوا ظلم اصحاب پر ظاہرا — حبیب مہیمن نی جب یہہ سنا

صحابہ سی حضرت نی اوسدم کہا — نہین ہی یہان اب ٹہرنیکی جا

چلی جاؤ یثرب کو ای دوستو — کوئی دن تو آرام سی تم رہو

بحکم نبیؐ سب روانہ ہوئی — اکیلی خدیو زمانہ ہوئی

رسولؐ خدا اور شیر خدا — ابو بکر بہی تیسرا پر دغا

یہہ تینون اسی سرزمین پر رہی — اوٹہائی ستم اور یہین پر رہی

## مصلحت کرنا کفار حرم کا سید ابرار کی مقدمی مین اور قتل پر مستعد ہونا

کہا تہنی اب صبر کا کام ہے ۔ نہین یہہ لڑائیکا ہنگام ہے

وطنکو او نہین و وہین رخصت کیا ۔ گئی اپنی گھر مین تشنہ رہا

روایت تو یہہ سب مین مشہور ہے ۔ پر اب دوسری ونکا مذکور ہی

حسد اسنکی شیطانکی دوستان ۔ ہوئی جمع سب لوگ آ آکی وہان

بزرگان یثرب کی پاس آئی وہ ۔ شکایت بہری داستان لائی وہ

کہ دین محمد کیا کیون قبول ۔ تمہین ایسی آئین سی کیا حصول

تعجب ہی تم سب مسلمان ہوئے ۔ ہبل چہوڑکر اہل ایمان ہوئے

نہ انصار خویش نی دیا کچھہ جواب ۔ او نہین مثل گیسو ہوا پیچ و تاب

جو کافر تہی مشرک وہ تہی ہمزبان ۔ کہ ہم سب کہا دین احمد کہان

تبونکی قسم کہاکی سب نی کہا ۔ کہ ہم جانتی ہی نہین مطلقا

خبر شکل احمد سی ہمکو نہین ۔ سنا ہی نہین اونکا آئین و دین

کری کبریا جو کہ روشن چراغ | فتیلیکا رکہتا ہی وہ تر دماغ

بجہائیسی بجہتا نہین دہر مین | فروغ اوسکو ہوتا ہی ہر شہر مین

روایت لکہی ہی یہہ ایدوستان | ہوا حال اصحاب جسدم عیان

کہ یثرب کو دلخواہ راہی ہوئی | روانہ بصد قسرِ شاہی ہوئی

یہان وارند بہ مقامِ کرام | کہ واقع وہ تہا قربِ بیت الحرام

ہوئی جمع آآکی وہان اہلِ کین | ہوئی مشوری ایک اک کی وہین

خلاصہ یہہ ہی مشورونکا رقم | کہ کہاتی ہین خونِ جگر سب بہم

محمدؐ نی اغماض ایسا کیا | فضیحت بتونکی ہی ہردم سوا

صفِ اہلِ یثرب سی بیعت بہی لی | سبہون نی بایقان اطاعت بہی کی

یہانتک تو انجام خانہ کیا | کہ اصحاب کو بہی روانہ کیا

وہان پہنچیگا جب غبارِ قدم | بنائیگی گلشن بہارِ قدم

اگر شورہ تو مجھسی پیر مغان | ابھی ہون مین میخانےمین نوجوان
بدل دی ظروف مئی لالہ گون | ہو دیفہم کو دیکھنی سی جنون
کوئی جام بادہ پلا ساقیا | جوانیکا پیری مین آئی مزا
چہک بلبل خامہ گلزار مین | نمائش ہو پہولونکی ہر خار مین
لب خار دین شہد وانشوری | اوترآئی ہر شیشی مین اک پری
بنی پنبہ شیشہ گوش اذان | رخ شعلہ ہون برف کی قفلیان
مداوائی درد جگر چاہئی | لگی آگ گہر مین خبر چاہئی
فرومایہ ہین جمع اشرار ہین | سزاوار تیغ و سر دار ہین
مٹا ئیسی مٹتا نہین آفتاب | نہین چہپتا خار ونمین روئی گلاب
ید بیضۂ موسوی کب چہپی | لکیرین نہ گم ہون کبہی پانونسی
نہین پڑتی گہہ چاندکی مونہہ پہ خاک | الٹ کر وہ چہرہ کو کرتی ہی پاک

رہا کرتا ہون مین پی انتقام ہوا اتفاقاً یہان بہی مقام

نہ چہوڑیگا ہاتہون سی اب کار خیر نہ نامور اور مجہسی ہی بیر

جو لطف عداوت ہی حاصل کرون کرون کینہ اور انکو مائل کرون

سنا جبکہ شیطانکا یہہ کلام تبہ کر چکا اونکو وہ نیک نام

تواضع سی پیش آئی کفار سب مدارات کرنی لگی یا رب

کیا راز سی اپنی آگاہ سبہی بتائی فریبون کی ہر راہ ہی

کہا ہمکو سوجہی ہی تدبیر نیک ہی اوس بیگنہ کی یہہ تعذیر نیک

کہ اک خانۂ تنگ و تاریک ہو اور اک روزن اوسکا بہ باریک ہو

خدیو جہا انکو رکہین ایسی جا رہی بند دروازہ اوس حجرہ کا

در قید خانہ کو تیغا کرین جو لازم نہ ہو وا دریغا کرین

ملی ایک روزن سی آب و طعام کری کوئی ہرگز نہ تہسی کلام

ہم آئینگی سب زیر ظلم و ستم | عدو تکی ہتہیار ہونگی علم

کرینگی دل اہل خزرج مدد | بدرجہ اطاعت رفاقتمین کد

بہت جمع انصار ہوجائینگی | معین و مددگار ہوجائینگی

نہ دینگی ہمین مہلت زندگی | بچینگی اگر ہوگی شرمندگی

ضرور اسکی تدبیر اب چاہئی | ہدف پر پڑی تیر اب چاہئی

زبانونسی ظاہر ہوئی قیل و قال | دل شرمگین کو تہی رنج و ملال

بنا نوراً ابلیس بہی شکل پیر | نزار و ضعیف و فقیر و حقیر

سبہون نی کہا اوس سی کیا نام ہے | ادہر کیون تو آیا ہی کیا کام ہے

وہ بولا کہ نجدی ہون مین مرد پیر | مجہی جانتی ہین صغیر و کبیر

صواع و ہبل کا محب نیک خواہ | مگر دشمن شاہ گردون کلاہ

عدو مجہسی کوئی زیادہ نہین | مسلمان مرا باپ دادا نہین

ششش و پنج ولیکن ہی ہم کیا کرین  
بتا ہمکو ای خوشقدم کیا کرین

ہوا پیر نجدی کو یہہ ناپسند  
کہا اس سخن پر نہو کاربند

وہ تیر نکو بیشک پہنچ جائینگی  
مددکو فرشتی وہان آئینگی

جو اندیشہ کرتی ہو پیش آئیگا  
ہراک ذی نفس غمسی بچ جائیگا

ابوجہل مردود نی یہہ کہا  
کہ تدبیر میری سُنو اک ذرا

مری رای مین جو ہی وہ خوب ہے  
سمجھہ لو کہ نیک اسکا اسلوب ہے

کہ ہر قوم سی لو تم اک اک دلیر  
اسد پنجہ ضیغم تہمتن ہو شیر

شجاعت مین رکہتی نہون وہ جواب  
پئی قتل احمدﷺ کرو انتخاب

انہین جمع کرکی روانہ کرو  
خدیو جہان کو نشانہ کرو

یہہ سب دفعتاً جاکی دکہلائین رنگ  
کرین قتل خوش بخت کو بیدرنگ

حوالہ کرین دفعتاً تیغ کین  
تو معلوم ہوگا نہ قاتل کہین

مقید رہین شاہ تا زندگی ‏ ‏ نہو دین احمد کو پائندگی

دیا پیر نجدی نی پڑہکر جواب ‏ ‏ کہ یہہ رائی مردم ہی دور از صواب

بنی ہاشم آآ کی گہر جائین گی ‏ ‏ وہ تکلیف احمد سی پہر جائین گی

بہم متفق ہو کی مارینگی وہ ‏ ‏ قیامت تلک بہی نہ ہارینگی وہ

او نہین ہوگا منظور کب یہ قریش ‏ ‏ کہ محبوس ہون شاہ اقبال جیش

شہنشہ کو لیجائین گی وہ ضرور ‏ ‏ یہہ نزدیک ہوگا نہین ذرہ دور

بنی ہاشم آکر کرینگی جو شور ‏ ‏ کسی مین رہیگا ذرا بہی نہ زور

کہا سبنی پہر کیا کرین ای ضعیف ‏ ‏ کدہر جائینگی ہم بجان نحیف

اگر گہر سی سلطانکو بی گہر کرین ‏ ‏ اگر شہر سی شہکو باہر کرین

تو ترک وطن بہی کریگا فتور ‏ ‏ یہہ جا کر وہان پر کرینگی غرور

غریب الوطن ہو کی عالم پناہ ‏ ‏ دیا چہوڑ دینگی بری رسم و راہ

جہاندار و حافظ انس و جان | ملک پرور عالم حال جان
صمد لم یلد وحدہ لاشریک | توہی اپنی فرمائیں الا شریک
کلو اول شر ہوا ہم سبھو نکو ہی حکم | عبادت کرو یہہ دلو نکو ہی حکم
کبیر واحد مالک نیک و بد | ابد تک ازل سی ازل سی ابد
عدو صنم ساتر دوستان | حسام غضب مہربان جہان
شفیق جہان مونس و غمگسار | سکون جگر مطلع ہشت و چار
حبیب نبی عاشق مصطفیٰ | نگہبان جان شہ اوصیا
سزاوار دل رب ارض و سما | سرسین و یا مالک کاف و ہا
لگی غمکی بجلی خبر کچھہ نہین | لنڈھا شیشہ دل اثر کچھہ نہین
چمن مین ہی معشوق رنگین مزاج | تو صحرا مین عاشق کی دلکا علاج
خبر لی خبر لی اری ذی شعور | کہ مظلوم دل ہی بدن مقصور

عزیزاونکی مانگین گی گرخونبہا
تو راضی کرونگا اونہین خوب سا

زرنقد دونگامین خونکی عوض
سمجہہ لونگا حال زبونکی عوض

کہا پیر نجدی نی صدآفرین
یہہ ہی نیک کچہہ شبہہ اسمین نہین

یہی عقل و فہم ونکا خوب ہی
یہہ تدبیر بہتر خوش اسلوب ہی

کوئی اچہی تدبیر اس سی نہین
کوئی تحفہ تقریر اس سی نہین

وہ کافر نہایت ہی دق جب ہوئے
اسی رائی پر متّفق سب ہوئی

مسلّح ہوئی وقتِ شب اہلِ کین
کہ زرغیمین آئی رسول امین

یہہ ٹہیرا کی یہہ عقل ناپاک مین
چلی بیحیا شاہ کی تاک مین

خبردار کرنا حضرت جبریل کا سیّد المرسلین کو ارادہ
مشرکین سی اور بحکم خدا سلانا امیر المومنین علی ابن
ابیطالب علیہ السّلام کا بستر سیّد المتقین کی اوپر

سرو جان علیؑ تمپہ کردی نثار
جزا اوسکی نہوگا کسی سی یہہ کار

علیؑ کی لئی ہی مجسم یہہ بار
وہی شاخ ہی جوکہ ہو میوہ دار

نہوگا کسی سی نہوگا یہہ کار
کری جو براہِ خدا جان نثار

بجالائی حکمِ خدا مرتضیٰ
تمہاری محبت مین اوڑہی ردا

اگر جان جائی تو پروا نہو
وگر دم نہ آئی تو پروا نہو

رکہوگی قدم تم جو بیرونِ در
خطر ہی خطر ہی خطر ہی خطر

نکلنا جو تم گہر سی ای مصطفیٰ
اوٹہانا زمین پر سی خاک اک ذرا

زمین سی اوٹہا کر تم اک مشتِ خاک
کفِ دست مین رکہہ کی بی بیم و باک

تم اوس خاک پر پڑہنا یٰسین کو
بندہی رکہنا مٹہی کشادہ نہو

پہر اوس خاک کو ای نگہبانِ دین
پہر اک آنکہہ مین جہونک دینا وہین

نہ دیکہی گا کوئی تمہین مطلقا
نہ پہچانیگا ہین کدہر مصطفیٰ

فدا یاتی نازک پہ دلدادہ ہے
رُخِ سرو قامت آزادہ ہی

خبر تو نہ لی اوسکی ای باخبر
نہو تیر آہِ جگر کار گر

فدای سرِ دوست ہوتا ہی ایک
شجاعو نمین یکتا بدو نمین وہ نیک

نہ لیگا جواب ہی خبر ناصحا
قیامت مین پوچہیگا یہہ ماجرا

سنو حال لطفِ خدا دوستان
وہ کیا اپنی بندونپہ ہی مہربان

جو کفار نی یہہ ارادہ کیا
ستم مصطفیٰ پر زیادہ کیا

پیمبر پہ نازل ہوئی جبرئیل
دیا پہر یہہ فرمانِ ربِّ جلیل

یہانسی روانہ اسی شبکو ہو
کہ حاصل پشیمانی ان سبکو ہو

علی کو اُڑہا کر تم اپنی ردا
نگاہِ معاندسی مثلِ صبا

کرو ترک خارِ وطن چہوڑ دو
گلِ راہ ہو یہہ چمن چہوڑ دو

علی کو سُلاؤ اُڑہا کر ردا
کہ جسطرح اک جان و قالب جدا

خوشا رتبۂ و زیبِ مرتضیٰ
علیؑ مصطفیٰؐ پر جو ہوئی فدا

سزاوارِ کارِ جلی ہی علیؑ
ہی لطفِ سرِّ خفی ہی علیؑ

زہی عزت و آبروی علیؑ
ہدایت ہوئی ہی جو سوی علیؑ

بصد صدق و ایمان شہنشاہِ دین
نبیؐ سی ردا لیکی لیٹی وہین

مثل کہتی آئی ہین سچ سب دلیر
کہ ہی خوابگہ شیر کی جای شیر

حقیقت مین حق نی کیا جانشین
علیؑ کو اوسی رات ای اہلِ دین

چلی سوی یثرب رسولِ خدا
جو باہر ہوئی گہر سی کشورکشا

زمین پر سی اوٹہا کر وہین دست پاک
اوٹہائی پیمبر نی اک مشت خاک

اوسی طرح پڑہ پڑہ کی یٰسین کو
بجا لائی فرمان و آئین کو

سوی مشرکان پہینکدی مشت خاک
پڑی آنکہو نمین دل ہوئی خوفناک

وہ تاکا کئی پاس سی دور کو
نہ دیکہا کسینی پر اوس نور کو

پہنچ جاؤ گی شہر یثرب مین تم
نہ سستی کرو اپنی مطلب مین تم

دل مصطفیٰ کو ہوئی سنکی عید
ہوئی جبرئیل امین نا پدید

مسلّح ہوئی وقت شب اہل کین
چلی سب گہرونسی برائی کمین

جب آئی بدولتسرائی نبیؐ
وہان بیٹہکر مشورت پہر یہہ کی

کہ تا صبح ہم پاسبانی کرین
نہان شب کو راز نہانی کرین

سفیدہ ہو جب صبح کا آشکار
کرین ایک تن مل کی اتنی شکار

علم کرکی تلوارین بی خوف وبیم
ہی قتل احمدؐ ہون سب مستقیم

سحرگہ یہہ لازم ہی کا رسعید
محمدؐ کو گہرمین کرین ہم شہید

رسولؐ خدا نی یہہ تدبیر کی
علیؐ سی بیان سارہی تقریر کی

جو ہونی تہی نعمات جنّت حصول
علیؐ نی بدل کرلیا سب قبول

یہہ کی عرض ای مالک دوسرا
بر آئی تمنّا ملا مدّعا

عطا پاش ہی وہ خطا بخش ہی — مُہوس کو وہ کیمیا بخش ہی

بہوین چہرہ پر رشکِ معراج شاہ — تو نعلین ہین روکشِ تاجِ شاہ

غُبارِ قدم افسرِ دو جہان — پہ پیرو شہنشاہِ دین و زمان

نگین نام سی اوسکی خالی نہو — کبہی رنج مین طبع عالی نہو

شکم در نشانِ نبی ہاشمی • — خوش اختر نشانِ نبی ہاشمی

ہُمای سعادت وصیِّ کرام — معیّن ہوا ہی پئی روی دام

ہراسان وہ کیا شیر کردار ہو — کہ ہر آن جسکا خدایا رہو

ہوا حکمِ پروردگارِ جہان — یہہ جبریل و میکال کو اوس زمان

غمِ موت تمکو نہ ذوقِ حیات — ازل سی نہین لطف و شوقِ حیات

منزّہ مبرّا ہو لذّات سے — فقط کام ہی تو عبادات سی

پس و پیش دنیا کی کاہش نہین — کبہی کہانی پینی کی خواہش نہین

لکہا ہی کہ وہ خاک جسپر پڑی — لگی ضربِ تیغ اوسکی تن پر کڑی

وہی بدر کی روز مارا گیا — اوسی شخص کا سر اوتارا گیا

غرض سرورِ انبیا پاک دین — عدو سی نہان مثلِ مہرِ مبین

روانہ ہوا سمتِ یثرب وہ ماہ — خدیوِ جہان شاہِ عالم پناہ

## ذکر حال یعسوب الدین بعد روانگی سیّد المرسلین دولتخانی سی یثرب کیطرف

نہ بیہوش ہو ساقیِ جان نثار — لبالب رہی ساغرِ خوشگوار

نہ بہکائی تیز سی ساقیا — کہ ہشیار ہی صاحبِ لافتا

حبیبِ نبیؐ رازدارِ خدا — شجاع و جری بہرِ کارِ خدا

تہمتن وصی شیر بیشہ دلیر — دل آرا علیؑ صف شکن رشکِ شیر

ہنر پرمتین مردِ میدانِ جنگ — علمدار و سردار و خواہانِ جنگ

بجالا یا حقِ اخوت سے علیؑ | حمایت مروت اطاعت بہی کے

زمین پر روا نہ ہوای قدسیو | نگہبانِ ضرغام خالق رہو

حفاظت ضروری ہی بہرِ علیؑ | رہو اک سرہانی او راک پائنتی

قوی دل رکہو تیغ آہن سی تم | بچانا اوسی شرِ دشمن سی تم

جو دونو ملک گہر مین داخل ہوئے | بنی کبکِ رخسار مائل ہوئی

سرہانی تو میکال تہی جاگزین | رہی پائنتی جبرئیل امین

نگہبان دونو رہی با خبر | ہوئی صرف توصیف باہمدگر

یہہ کہتی تہی ای بندۂ سرفراز | پسندیدۂ خالقِ بی نیاز

مباحات کرتا ہی پروردگار | اطاعت مروت پہ ای نامدار

اودہر حال بدقسمتوں کا یہہ تہا | کہ تلوارین کہینچی تہی مثلِ بلا

کہ اک شخص پیدا ہوا سامنی | کہا اوسنی سب ماجرا سامنی

براد رہی تم دونو آپسمین ہو ۔ برابر ہی تم دونو آپسمین ہو

بہم تمکو عشق و محبت بہی ہی ۔ کہ شرکت بہی ہی اور الفت بہی ہی

دراز اسقدر رہی تمہاری حیات ۔ کسی شی کو اتنا نہین ہی ثبات

مصیبت پڑی تم مین گر ایک پر ۔ یہہ ہو سکتا ہی دوسرا لی خبر

کری اپنی مظلوم پر جان نثار ۔ وہ زندہ رہی جان دی غمگسار

وفاداریسی جان نثاری کری ۔ نہ اوسوقت جان اپنی پیاری کری

یہہ کیعرض دونو نی حاشا نہین ۔ نہوگا نہوگا نہوگا نہین

ہوا پہر یہہ ارشاد ای قدسیو ۔ نیاجاو شہ ہی بخوبی سنو

علی کیطرف کو اشارا ہوا ۔ کہ اسکو یہہ کیونکر گوارا ہوا

بصدق و اخلاص و حسن شباب ۔ برغبت بشوق دل و بیحساب

کیا حکم پر سر کو دینا قبول ۔ نہ غمگین نہ خائف نہ ذرہ ملول

مگر حرفِ شیطان کا تہا یہہ اثر ‌ دلونمین کہٹکتی تہی وہ بی خبر

پہنکر لباسِ سحر آفتاب ‌ چلا سمتِ شرقی با آب و تاب

علم کوکبون کی نگون ہوگئی ‌ نمایان درون برون ہوگئی

مرخص ہوا گردۂ ماہتاب ‌ ہوا شمس گردونکا روشن شباب

چکا چوند نظرونمین آنی لگی ‌ کرن پٹّہا بنکر سمانے لگی

ہوئی جہلملاہٹ درختونپہ برق ‌ رخِ آب شبنم خجالت مین غرق

سفر ظلمتِ قیر گون کرگئی ‌ لبِ شب سحر رنگِ خون کرگئی

نمائش مین تہی برگ و بار و شجر ‌ درخت و مکان و زمین و ثمر

طباشیرِ صبحِ ضیا بیز تہا ‌ مؤذن بہی مرغِ سحر خیز تہا

لٹکتی تہی اس در پہ زنجیر نور ‌ وہ تڑکا سحر قدسیون کا ظہور

ہوا پہر نہ اونکینہ خواہونکو صبر ‌ بہت کرچکی تہی وہ بت ضبط و جبر

یہہ لکھتا ہے راوی وہ شیطان تہا — عدوِ خدا سخت نادان تہا

دو بارا نہان کو عیان کر دیا — کہ وہ سارا قصّہ بیان کر دیا

کہا کیون کہڑی ہو سرِ راہ سب — گہرونسی چلی ہو بغیظ و غضب

وہ بولی ہی اب انتظار رسول — کہ شب سی مسلّح ہین سبُل طول

ہنسا جب تو ابلیس اور یہہ کہا — کہ یثرب مین پہنچی شہِ انبیا

ہوئی آپ آخر تم آکر ہلاک — پڑی ہی سر و چشم پر سبکی خاک

سرو نیر پہرا کر وہ دستِ زبون — یہہ غمگین ہوئی جیسی ہوئی جنون

کہ آلودہ خاک تہی سربسر — نہ تہی ایک کی دوسرکو خبر

وہ حیرتسی اوسوقت تکنی لگی — زبانونسی بیہودہ بکنی لگے

کسینی جو کی درسی ناگہہ نظر — تو دیکہا کہ سوتی ہین شہ بیخبر

دیا ساتہہ والونکو مژدا کہا — ابہی گہر مین سوتی ہین خیرالورا

یہہ نوبت ہوئی جب ہان روبرو ‌ ‌ تو پرخاش کی بہی چہڑی گفتگو
کسینی کہا یہہ بہی کچہہ کم نہین ‌ ‌ یگانی ہین کیا اونسی باہم نہین
کرو قتل انکو ابہی بیدرنگ ‌ ‌ کہ کم ہو دلون کی ذرا تو اُمنگ
کسی نی کہا قید رکہو یہین ‌ ‌ بہم ہو رہی تہی چنان و چنین
کہا بولہب نی ہی حاصل نہین ‌ ‌ کہ یہہ قتل کرنیکی قابل نہین
تعاقب کرین اونکا پیچہا کرین ‌ ‌ نہ جبتک اونہین پائین ڈہونڈہا کرین
ابہی پاس ہونگی یہانسی ضرور ‌ ‌ وہ نزدیک ترہین نہین ہمسی دور
پسند آئی یہہ رائی کفار کو ‌ ‌ کہا راست ہی جستجو مین چلو
سرو عقل گم کردہ نادان بنی ‌ ‌ تلاش محمدؐ مین حیران بنی
بلاسی علیؑ نی جو پائی نجات ‌ ‌ کہا شکر ای خالق نیکذات
منادی ہوئی شہر مین ناگہان ‌ ‌ چہپائی نہ احمد کو کوئی یہان

یکایک وہ آئی وہ گہر مین تمام ‎ نمایان ہوئی حیدرِ نیکنام

گرہ ابرؤن پر وہ کاکل کا بل ‎ پرِ جبرئیلِ امین مورچہل

غضبناک شمشیر پکڑی ہوئی ‎ مسلح سلاحون مین جکڑی ہوئی

نظر آیا بعدِ ردا یون وہ شاہ ‎ گہن سی نکل آئی جسطرح ماہ

مقابل ہوا شیر روباہون کی ‎ سُنی نعری اون سینونسی آہونکی

معاندنی دیکھا جو یہہ ماجرا ‎ کفِ حسرت و درد و غم کو ملا

محمد کو پوچھا کہ کیا ہو گئی ‎ کدہر کو گئی وہ کدھر کو گئی

کرو اب ذرا نیک بد مین تمیز ‎ بتاؤ تمہین جان ہی گر عزیز

کہا شیرِ حق نی نہو بی ادب ‎ مجہی تمنی حضرت کو سونپا تہا کب

کسی سمت جانیکا ہی علم کیا ‎ کہ تمکو بتاؤن وہان کا پتا

تلاش اونکو کرلو جہان وہ ملین ‎ مجہی کیا خبر ہی کہان وہ ملین

وہ سوجہین ترنگین کہ پروانہ ہو ‎ ‎ بدن شمع محفل کا پروانہ ہو

نکل جائین دشتِ جنون سی قدم ‎ ‎ بنی شاخِ گلزار روئی قلم

تدارک کرای ساقیِ خوشخرام ‎ ‎ کہ خالی ہین اب بادہ نوشونکی جام

بطِ می ہی غوطہ زن بحرِ غم ‎ ‎ فقیرونکی بطنول نقشِ درم

ہراک پاؤن تہا وطن سی چہٹا ‎ ‎ و رنعا کہ بلبل چمن سی چہٹا

بہڑکتی ہین گلچین ثمر زرو ہین ‎ ‎ کلیجہ ہمین صیّادونکی درو ہین

قدم ڈگمگاتی ہین رُخ لال ہین ‎ ‎ نہ نیکی کی طالب بداعمال ہین

صبا پہیکتی ہی جمالِ چمن ‎ ‎ گلو نپرہی ظاہر ملالِ چمن

قلوبِ الم خوشی انگور کی ‎ ‎ کرم منتشر ہین رُخ نُور کی

مسیّر ہوا رشکِ مہر جہان ‎ ‎ بنی سرو آزاد شکلِ کمان

صبا سہمگین چرخ گردش نصیب ‎ ‎ اوہر پا برہنہ خدا کا حبیب

قطعہ

ندا کرتی تھی افسران قریش | برنج والم اور بصد کین وطیش
نبیؐ کا پتا جو کوئی آکی دی | وہ سو اونٹ انعام کی ہمسی لے
اسی حرص سی کافران جہان | سوئے کوہ وصحرا روانہ دوان
رہا کرتی تھی ہر دانست و دید | کہ ملجائی وہ باب فتح وامید
بہت سخت دل خوک بی شرم تھی | تلاش شہنشہ مین سرگرم تھی
قدم کی تمنا سا جو تھی اہل کین | نشان ڈھونڈہتی پہرتی تھی ہر زمین

## سیّد اخیار کا غار مین پہنچنا اور تعاقب کرنا کفّار کا اور محفوظ رہنا خسرو جہان کا

پلا جام مخفی مجھی ساقیا | کہ ہونشہ عشق خیر الورا
چھلک جائی صہبائی حبّ علےؑ | دکہا ساغر الفت حیدری
سر شیشہ ہو گوش بنت العنب | صراحی نبی دوش بنت العنب

ہوئی پا برہنہ شہِ ذی کرم — کہ پہچانی دشمن نہ شکلِ قدم

شہنشہ جو طی کر چکی تہوڑی راہ — تو کی عرض بوبکر نی رشکِ ماہ

سرِ خار تلوونسی مل مل گئی — کفِ پای سردار چہل چہل گئی

مجہی مرکبِ تیز رو سے کیجئے — جو کار رفاقت ہو وہ لیجئی

یہہ منظور شاہِ جہان نی کیا — حمارِ سبک رو بنا دابّہ

ہوئی دوش بوبکر پر شہ سوار — وہ بامکر تہا بن گیا راہوار

تامل مجہی اس بیان مین ہوا — تردد بہی ذکرِ زبان مین ہوا

حدیثِ دگرگونسی دل چپ ہوا — کہ بارِ نبیؐ اوس سی کیونکر اوٹہا

بتائی اگر یار وہ لاکہہ بار — مگر کیا نبیؐ کا اوٹہا یا تہا بار

غرض اسطرح لکہتی ہین ذی شعور — چلا تہا وہ چوپایہ کچہہ تہوڑی دور

اوسی دم ہوئی صبح بہی آشکار — نظر آیا کوہِ گران پائیدار

صنم عیش مین غیظ اللہ کو — لگا غم کا دہبہ رُخِ ماہ کو

طنابِ فلک رنج سی سُست ہین — ملک بہرِ فرمان رب چُست ہین

پرستار تہی جنکی حور و ملک — نگہدار بحر و سماؤ سمک

سوادِ شبی مین وہ یون دُور ہو — کف پا برہنہ ہو رُخ ہور ہو

سپر مہرِ حق حُکمِ رب ہو حُسام — روان اسطرحسی ہون خیرالانام

دلا چہوڑ تمہیدِ ہجرِ رسولؐ — جو حُکمِ حق اتہا کیا وہ قبول

لکہہ اب حال پہر داستان چہیڑ دے — مؤرخ تو ہی ہی بیان چہیڑ دی

یہہ لکہتا ہی راویِ صاحب ہنر — کہ آگی بڑہی میر و خیر البشر

ابوبکر کی گہر گئی شاہِ دین — وہ راضی ہوا بہرِ ہجرت وہین

شہنشہ کی ہمراہ وہ ہو لیا — ہوئی پا برہنہ حبیبِ خدا

وہ بی کفش آخر روانہ ہوئی — مسافر خدیوِ زمانہ ہوئی

چھپا یا رُخِ برگ نی غار کو — سرِ غار پہیلا دیا بار کو

کبوتر کی جوڑی نی تنکی رکہی — نظر آتی تہی جیسی گنگی رکہی

کبوتر کا جب آشیانہ ہوا — یہی چشم پوشی بہانہ ہوا

کبوتر نی انڈی دیی بیٹہکر — کہ ظاہر نہو مُرغِ دین کی خبر

تنا مکڑی نی جالیکو غار پر — نہو سکن شہ کا تا کچہہ اثر

اس اثنا مین کُفّار پہنچی وہان — کبوتر نی انڈی دیی تہی جہان

کفِ پاسی جو بند سُوراخ تہا — جہان پائی بوبکر تہا بدنما

کہ اک سانپ پیدا ہوا ناگہان — وہ روزنسی ظاہر ہوا اور عیان

لپٹ کر کفِ پائی بوبکر سی — جو دانتون سی تلوا لگا کاٹنی

تو چلا کی مکار رونے لگا — وہ بی موت جان اپنی کہونی لگا

کہا تسہ نی چپ رہ نہ اتنا پکار — مریگا نہ تو گو کہ کاٹی یہہ مار

ابوبکر شہ کو وہان سے لے گیا | چھپایا رخِ ماہ کو خود چھپا
سنو غار کا غارِ ثور تھا نام | جہان تھی شہنشاہ گردون مقام
ابوبکر کرتا تھا سوراخ بند | کہ تا چشمِ بد سی نہ پہنچی گزند
دکھایا جہان چھید ہر از نی | کیا بند اوس رخنہ پردازنی
سر دامن بد ہوا چاک چاک | کئی بند روزن کہ تھا خوفناک
کہلی تا نہ وہ ماجرای شگرف | ہوئی سب عبا رخنہ بندی مین صرف
فقط ایک رخنہ جو باقی رہا | اوسی پانو نسی بند اوسنی کیا
غرض بند رخنون کو جب کر چکا | درآئی پہر اوسمین رسولِ خدا
مقامِ تعجب ہی گفتار مین | کہ ایسی شب تیرہ و تار مین
ابوبکر کیون کر ہوا باخبر | کئی بند کسطرح سوراخ و در
شجر تھا قریب اوسکی کانٹون بہرا | بحکمِ نبی در پہ وہ چہا گیا

وہ بنجو وہوا خوف سی اور کہا | لعین سر پہ آپہنچی ای پیشوا
نہ کیونکر کری عقل دانا گریز | ٹہرنی کی جا ہی نہ جائی ستیز
کہا شاہ نی بس نہ بیہوش ہو | تہ یک اتنا ای شخص خاموش ہو
ذرا دیکہہ قدرت خدا کی یہان | کہ کیا کرتا ہی کارساز جہان
ادہر آئی بہی ہین تو کیا پائین گی | نہ دیکہین گی یہہ سب چلی جائینگی
یہہ ظاہر ہوئی قدرتِ کبریا | کسی نی نپایا نشان خدا
پراگندہ ہو کر برنج و تعب | تبی کو لگی ڈہونڈہنی سب کے سب
وہ دن بہر تو اس جستجو مین رہے | تلاش شہِ نیکخو مین رہی
ہوئی شب گہرونکو روانہ ہوئی | خدنگِ الم کی نشانہ ہوئی
ہوئی دوسری دن وہ سب پہر روان | ہئی فکرِ احمد دریدہ دہان
گرون عرض کیا تین دن تین رات | رہی غار مین خسرو نیکذات

نہ رو تو اری خبر بصوت بلند — نہین زخم افعی سی تجھکو گزند

قریب آئی رو زنکی جب مشرکین — سنی اونکی پاؤنکی آہٹ جوہین

کبوترا وڑی آشیان چہوڑکر — چلین مکڑیان تار کو توڑکر

کہا ای شناسون نی ہی یہہ گمان — محمدؐ ہین اس کوہ کی درمیان

نہین آسمان پر وہ ہین غار مین — چہپی ہین بلاشبہہ کہسار مین

سبہون نی دیا طعن سی یہہ جواب — نہین ہین جناب رسالت مآب

کہین کیا ہم اسجا سوائی سکوت — تنا ہی یہان رشتۂ عنکبوت

دو ہم جہاڑیان ہین بہت سایہ دار — کہ پر خار ہین اور ہین بیشمار

اسی جانتی ہین عقیل و فہیم — کبوتر کا جوڑا یہان ہی مقیم

کوئی شخص جاتا اگر غار مین — تو رہتی یہہ کاہیکو کہسار مین

ابوبکر نی جب سنی یہہ کلام — تو دہشت سی دلکو کہا تہام تہام

کہ وہ اونٹ احمدؐ کو درکار ہین / وہ یثرب کی جانیکو طیار ہین

در غار پر صبح جانا ضرور / نہ حکم شہنشہ مین کیجیو قصور

بہت خوش ہوا سنکی وہ ساربان / مہیا کئی دو شتر نوجوان

وہ شب بہر رہا منتظر صبح کا / ہوئی شب اوسی دام مرغ لقا

ادہر تہی جو کفار سب دلخراش / پیمبرؐ کی کرتی رہی وہ تلاش

نہ پایا جو اوس کوہ پر شاہ کو / پہری مضطرب شہر کی راہ کو

یقین ہو گیا ہین یہین تاجدار / تجسس مین تہی کوبکو بیقرار

جمال رخ شاہ کی تہی تلاش / مگر راز حضرت نہوتا تہا فاش

## غار سی باہر آنا سیّدالمرسلین کا اور یثرب کی طرف متوجّہ ہونا اور کفّار کا تعاقب کرنا

وہ مے دی جو آرام ہو حلق کو / ترو تازہ رکھی دل خلق کو

ابو بکر کا لخت دل وقتِ شام | پس صبح لاتا تہا آب و طعام

لعینون کا کہتا تہا سب حال وہ | مفصّل بتاتا تہا احوال وہ

وہانپر جو ساکن تہا اک گلّہ بان | مسلمان ہوا آنکر وہ شُبان

زبان زد یہی تہا یئ خاص و عام | اوسی لوگ کہتی تہی عام تمام

برائ شہنشاہِ گردون سریر | وہ گذران جاتا تہا اک جامِ شیر

مدارات تہی آبُ گِل مین خمیر | وہ تہا دامِ عشق نبیؐ مین اسیر

ابو بکر کا پورا اور گلّہ بان | یہہ حال مبارک کی تہی رازدان

کوئی تیسرا شخص آگہ نہ تہا | کہ مردِ سوم دو کی ہمرہ نہ تہا

پیمبرؐ نی اوس غار مین سامعا | جگربندِ بوبکر سی یون کہا

کہ دو اونٹ لاوی پئ رفع کار | پہنچ جاؤن یثرب مین دل لی قرار

اوسیوقت سنکر وہ دوڑا گیا | مسلمان شتربان تہا اوسی کہا

نمازی دعائی سحر سی نہال | نمو پر ہین برگ درخت وصال

ہی سرو چمن با فروع واصول | تعاقب سی غو لو نکو ہی کیا حصول

صنم کش نمودار ہوتا ہی اب | خوشی خرمی ہی بعیش و طرب

مہر دین کا غرہ نمودار ہی | جو تاریخ ہی سعد و خوشکاری

ہمائی کرم شافع عاصیان | قفائی غریبان پناہ جہان

گہر ریز زر ریز ایمان ریز | عدو نی کیا جسکی بوسی گریز

قریش بہائم غنی ہو گئی | عرب جانور آدمی ہو گئی

برہنہ جو رہتی تہی بازار مین | جنہی وہ ہی چشم خریدار مین

جنہین بات کرنا ہی آتی نہ تہی | خدا کو سمجہکر بنی متقی

جو وحشی تہی انسان بنی شہر مین | ہوا شہد داخل مرخ زہر مین

جو مفلوک تہی وہ غنی ہو گئی | غنی غمخوری سی دنی ہو گئی

قدم یون تری ساقی تیز ہوش | نکر یاوہ گوئی سی مجھکو خموش

سبو دان اوٹھا رند بادہ فروش | کہ مصروفِ ذکرِ نبیؐ ہین یہ گوش

تہم ای دل نکلتا ہی بدلیسی چاند | شبِ ماہ ہی جسکی عارض سی ماند

اُگل لعل مضمون دانشوری | خُمِ کوہ سی ہی نکلتی پری

سنبہل خضرِ دل راہ رو نور ہو | بہار نبوّت سی معمور ہو

سہارِ کرم ہی جبین جہان | کہ ہوتا ہی اب ماہِ نخشب عیان

تبِ ہجر زائل ہر اک تنسی ہی | دُرِ وصل آلودہ دامن سی ہی

شفا مرض ہی طبیبِ بہار | ہر اک گل کی پہلو سی ہی دور خار

مسیح جہان مردونسی ہی دوچار | ہوئین زندہ جانین دلونکو قرار

چہکتی ہین بلبل گلونکی بہار | گہٹا عیش کی زاہدونکا نکہار

بنا دانہ تسبیح شمسِ فلک | ہوا ذکرِ حق شمسہ مہر تک

لبن شاہ بیکر روانہ ہوئی | عدو تیر غم کا نشانہ ہوئی

قبیلیکا سردار تہا اک جوان | سراقہ تہا نام اوسکا ای مہربان

وہان جبکہ پہنچی شہ نیکنام | چلا اوس قبیلی سی اک خوشخرام

اور اوسنی سراقہ کو دی یہ خبر | یہان کیا تو بیٹہا ہی ای نامور

گیا تہا ابہی گہر سی مین بہر کار | ملی تہی شتر پر مجہی دو سوار

وہ مشہور ہی سب مین جو رو دبار | اون اونٹونکا اوسجا ہوا ہی گذار

محمد کا مجہکو ہوا ہی گمان | کہ یثرب کو شاید ہوئی ہین روان

سراقہ نی جب دم سخن یہ سنا | تو نیزہ لیا ہاتہ مین اور چلا

وہ نیزہ اوٹہا کر مع راہوار | نمودار ناگہہ ہوا ایک بار

یہ کیعرض بو بکر نی شاہ سی | سلامت نجائینگی اس راہ سی

وہ دشمن قریب آن پہنچا حضور | بس اب ماری جائینگی ہم بیقصور

بن مالک بن جعشم

چہوئی پہول کو کیا مجالِ صبا | کنیزون کی مانند حالِ صبا
زمین و زمان تابعِ حکمِ پاک | صدائی ملک یہہ کہ روحی فداک
رقم کرو لا حالِ خیرالانام | نکر اب کسی سی سوال و کلام
کہ کفّار جب کرچکی جستجو | نہ پہنچا لبِ آب دستِ سُبُو
جو ہمین کوہ و دشت اونسی خالی ہوئے | روانہ ادہر شاہِ عالی ہوئی
جو وہ اونٹ لایا تہا اک ساربان | سوار اوسپہ بوبکر و شاہِ جہان
کہین ماہ کامل کا تہا یون ردیف | کمینِ علم و جسبطرح سی حریف
اور اک اونٹ پر عامر و ساربان | چلی سوئی یثرب بصد عزّ و شان
بس اوس صبح سی تا بروزِ دگر | چلی ہی گئی شاہِ جنّ و بشر
اوتر کر کیا جبکہ حضرت نی خواب | تلاشِ غذا مین تہا یہہ بیحجاب
اونہی ایکجا ملگیا جامِ شیر | نبی کو وہ اونسی دیا جامِ شیر

ملاقی جو ہوئیگا بد ظن کوئی | ملیگا اگر مجھکو دشمن کوئی

تو پوشیدہ اوسی کرونگا یہہ حال | چھپاؤنگا احوال رنج و ملال

کلام اوسکا سنکر رسولِ خدا | یہہ کہنی لگی حق سی ای کبریا

رہا ہو جوان ہو اگر نیکذات | اگر راست گو ہی اسی ہو نجات

زبس تہا نہ نیت مین اوسکی قصور | اجابت کو پہنچی دعائی حضور

وہ نکلا زمین سی کہلی دست و پا | دعا دیکی گہر کو روانہ ہوا

جو ملتا تہا دشمن کوئی راہ مین | جو ہوتا تہا بد ظن کوئی راہ مین

یہہ کہتا تہا جاتی عبث ہو وہان | محمد نہین راہ کی درمیان

اونہین پہیر دیتا تہا اوس راہ سی | ملین تا نہ وہ شاہِ جمجاہ سی

پہر آگی بڑہی جب رسولِ خدا | گذر اک قبیلی مین شہ کا ہوا

وہان امِ معبد تہا اک زن کا نام | وہین ٹہیری آکر رسولِ کرام

کہا شاہ نی ڈر نہ تو اسقدر — حمایت خدا کی ہی نزدیک تر

مددگار ہی شرّ اعدا پہ وہ — بچاتا ہی تو دیکہہ کسجا پہ وہ

نبیؐ سی یہہ صادر ہوا معجزہ — کہ اسپ سراقہ دہنسا سربیا

بزانو ذرآیا وہ گل مین تمام — اوبہر نکلا اوستی لیا پہر نہ نام

طبیعت بہت اوسکی کی تیز ہی — جوان نی کیا اوسپہ مہمیز ہی

نہ نکلا وہ لیکن وہ اوس خاک سی — دہنساتہا دعائے شہِ پاک سی

خدا کا جو باندہا ہوا اسپ تہا — نہ خاکی طویلی سی ذرّہ کہلا

سراقہ نی دیکہا جو ہین یہہ غضب — پشیمان ہوا ذیخرد بی ادب

کہا ای شہنشاہِ عالی نژاد — تمہاری بزرگی ہوئی مجہکو یاد

اگر اس بلا سی مجہی ہو نجات — نہ پیچہا کرونگا شہِ نیکذات

مین حضرتکی جانب نہ پہر آؤنگا — قبیلی کو اپنی چلا جاؤنگا

کہ باقی نہین چارپایوٴن مین خون | کھڑی ہی اگر بھیڑ تو سرنگون

کہا شاہ نی گر اجازت ملی | تو مین دودہ دوہلون کہ راحت ملی

کہا اُمِّ معبد نی ای شاہِ دین | مجھی اسمین انکار ہرگز نہین

اوتر کر شہِ مرسلین نی وہین | لیا نامِ خالق بصدق و یقین

رکھا شہ نی جب بھیڑ کی تھنپہ ہاتھہ | بہا دودہ دستِ مبارک کی ساتھہ

چلا اسقدر شیر پستان سی | ہوئی سیر وہ دابہ جان سی

کہ تھا شیر کا بند کرنا محال | ہوا ظرف مین اوسکا دہرنا محال

یہہ اعجازِ شہ ہی لیا شیر کو | دیا پیرزن کو کہ تم بہی پیو

ہوئی سیر اوس شیر سی پیرزن | پیا سبنی جو ساتہہ تہی بیوطن

پیمبر نی اوقاتِ خوش کی جو صرف | بہرا شیر سی زن کا ہر ایک ظرف

لگن کاسہ ساغر پیالہ گلاس | صراحی خم و جام و ابریق و طاس

کہا اوس سی حضرت نی ای نیک زن | کہلا مُشتِ خرما مجہی دی لبن
تری پاس ہوئی اگر قُرصِ نان | بقیمت عطا کر کہ ہون خستہ جان
یہہ کی عرض اوسنی کہ ای شاہِ دین | یہان صورتِ نان تو بالکل نہین
سرِ تو نکا نام تک ہی محال | پڑا ہی بہت اس زمانہ مین کال
نہ پانی ہی اسجا نہ ہی برگِ کاہ | یہانکی رعیّت ہوئی ہی تباہ
نہ گندم نہ چانول نہ کوئی اناج | دوا کو بہی روٹی ملی گی نہ آج
مجہی تمسی جانان نہین جان عزیز | سوا اوسکی ہی روئی مہمان عزیز
تردّد ہی کیا نذرِ مہمان کرون | نہو گہر مین گر قُرصِ نان کیا مین دون
اگر پیشِ روئی شہ ارجمند | نہ دیتی تہی وہان مادہ گوسفند
کہا شہ نی گر ہیٹر ہو شیر دار | تو دی شیر مجہکو کہ ہون بیقرار
نبیّ سی یہہ عرض اُمِّ معبد نی کی | نہین دابہ مین ذرا شیر بہی

بزرگونکو پوچھا تو بولا جوان ‏ ‏ ‏ نبی سہم کہتی ہین ای مہربان

تبسّم کیا اور ہنسی بادشاہ ‏ ‏ ‏ برات مبارک ہی گردون کلاہ

نبی سہم یعنی کہ حصّہ کا پور ‏ ‏ ‏ بہت خوش ہوئی اس شگونسی حضور

یہہ فرمایا حصّہ ملیگا تجہی ‏ ‏ ‏ خداوند توفیق دیگا تجہی

سُنا جب جوان نی کلامِ شریف ‏ ‏ ‏ غریب و عجیب و لطیف و ظریف

زبانِ معلّی پہ مائل ہوا ‏ ‏ ‏ شہنشہ کی جانب رُخِ دل ہوا

یہہ کیعرض نامِ مبارک سُنون ‏ ‏ ‏ جدہر آپ جاتی ہین مین بہی چلون

تو بولی خدیوِ زمان و زمین ‏ ‏ ‏ مرا نام ہی سیّد المرسلین

محمّد مجہی کہتی ہین خاص و عام ‏ ‏ ‏ نبی کا سُنا جب بریدہ نی نام

بصد شوقِ دل وہ مسلمان ہوا ‏ ‏ ‏ کہ تا زیست ممنونِ احسان ہوا

بناکر سر اپنا مثالِ قدم ‏ ‏ ‏ کیا نعل پائی مبارک پہ خم

سبو کو زہ سب شیر سی بہر دئی — پیمبر نی تقدیر سی بہر دی

وہان سی چلی آگئی خیر البشر — چہٹا ام معبد کا حضرت سی گہر

رہا شاہ نی جبکہ باہر قدم — ہوا رہروی مین جوان اک بہم

شکستہ جگر تہا جو وہ دلخراش — پیمبر کی تہی اوسکو ہرسو تلاش

لکہا ہی کہ اوسکا بریدہ تہا نام — ملا وہ شہنشاہ کو بیمقام

نہ ہرگز ہوا دلکو خوف جوان — ہوئی حال پرسان رسول زمان

کہ کیا نام ہی ایجوان حسین — یہہ کیعرض اوسنی کہ ای مہ جبین

زمانیمین میرا بریدہ ہی نام — تلاش محمد سی رکہتا ہون کام

شگون نیک شہنی لیا نام سی — ہوا سعد آغاز انجام سی

کہا ہی قبیلہ ترا کون سا — وہ بولا بنی اسلم ای باخدا

رسول خدا خوش ہوئی اور کہا — سلامت رہین گی ہم ای کبریا

پلا ساقیا روح پرور ایاغ | کہ مجھہ خشک لیکو کری تر دماغ
ہوئی مغز و دل فکر سی سوختہ | نہ کر سوزن غمسی لب دوختہ
مطابق ہوئی گردش روزگار | چلی بزم مین کوئی جام خمار
رہی محفل عیش مین خوش دماغ | تن رنج و ہم غمسی ہو داغ داغ
ہوا جشن نوروز غم سب گئی | پیمبر جو یثرب مین داخل ہوئی
برنگ چمن تہا وہ آراستہ | کہ ہر نخل تہا سرو نوخواستہ
رخ حسن و تزئین سی شکل عروس | بلند زیور دین سی شکل عروس
سنا نوبت دینکو تاشش جہت | ہوا کوس آوازۂ معدلت
نہ پہولون سماتی تہی وہ سرزمین | طرب زا ہوئی رشک خلد برین
کوئی جام ساقی پلادی ضرور | کباب بطرمی لگادی ضرور
کہ کرتا ہون مین خوش حکایت بیان | ہی نخل زبان باغ پرگل فشان

اوسی لطفِ احمد سی حصّہ ملا | فسانا ہوا نیک قصّہ ملا

وہ جب لطفِ حضرت مین داخل ہوا | گروہِ مسلمانین شامل ہوا

یہہ کی عرض ای مقتدای جہان | شہنشاہِ دین و زمین و زمان

کہ داخل ہوی شہر یثرب مین اب | زمین ہوگئی طی ز راہِ ادب

اگر پیشِ حضرت نشان بہی چلی | دلِ مشرکان سوزِ غم سی جلی

علم کو کہا شہ نی تیار کر | رخِ چوبِ نیزہ سزاوار کر

نہ ممکن ہوا اوسجگہہ پر نشان | کہ چلتا وہ پیشِ خدیوِ جہان

بریدہ نی تدبیر کیا خوب کی | کہ نیزہ پہ دستار اک باندہ دی

چلا آگی روی شہنشاہ کی | لوا مہر تہا ہاتہہ مین ماہ کی

## مدینۂ منوّرہ مین سیّدِ عالم کا پہنچنا اور انصار والا تبار کا استقبال کرنا

رفیع المکان شافعِ عاصیان
سمائے کرم آفتابِ جہان

سرِ راہ تہی راہ تہی کہکشان
زمین راہ کی بنگئی آسمان

ہر اک ذرّہ تہا رشکِ بدرِ منیر
درختِ خوشی مشعلِ بی نظیر

چمن بحر کوہ و نہال و زمین
خوشی سی بنی صورتِ نازنین

سمبرِ نہال اور درختِ آب تہی
ہر اکجا مسرّت کی گرداب تہی

سفر بار ورتہا خضر شرمگین
تکاپوئی شہ سی خضر شرمگین

مہیّا تہی ہر سو نشاط و طرب
دلونسی پراگندہ قہر و غضب

سبہی شہر سی جاکی باہر رہی
نہ اوس روز سی گہر کی اندر رہی

تمنّا سی باشادیِ بیشمار
شہنشہ کا کرتی تہی روز انتظار

نپاتی تہی جسدم نبیؐ کا نشان
تو پہر گہر مین آتی تہی وہ نیمجان

اسیطرح اکروز سب تہی وہ جمع
شبِ غم مین پروانی جو پائی شمع

سنو مجھسی ای صاحبانِ ہنر — کہ یثرب مین پہنچی جو ین یہہ خبر

کہ اعدا نی اتنی کئی ہین ستم — شہنشاہ سی چھٹگیا ہی حرم

وہ خورشید سان شکوہ کر نہان — سوی شہر یثرب ہوئی ہین روان

سنا جبکہ مژدہ یہہ انصار نی — کیا جشن ہر ایک غمخوار نی

ہوا شوقِ والا مین دشوار خواب — سحر کو ہوا جب علم آفتاب

رخِ شب سی زائل ہوئی تیرگی — سیاہی پہاڑون مین جا کر چھپی

سحرگہہ ستاری پریشان ہوئی — در و بام و ایوان نمایان ہوئی

مصفا ہوئی برگ و بار و شجر — مصقل کیا صبح نی ہر ثمر

ضیا شمس کی مشعلِ نور تہی — تجلی وہ سینۂ طور تہی

پہٹا تہا شب کا گریبانِ صبح — پڑا چہرۂ شب پہ دامانِ صبح

ترقی پہ تہا اوجِ حسنِ سحر — چہپا چادرِ شب مین روی قمر

پیادہ و سوار زمین تہی ساتہہ ساتہہ / جُدا پائی شہ سی نہوتی تہی ہاتہہ

عجب روز خوش تہا عیان نور تہا / زمین آسمانمین وہان نور تہا

کہڑی تہی ہراک سمت سب صف بصف / بجاتی تہی خوش ہوکی ہاتہون سی دف

صدائی خوشی سی بعیش و طرب / رجز خوان جوان تہی برسم عرب

جدہر رُخ پہراتی تہی شاہِ جہان / وہ کہتا تہا حضرت یہان اور یہان

کوئی بولا اسجا کوئی بولا وہان / کوئی بولا اس سمت ایجانِ جان

رئیسِ قبیلہ کی تہی یہہ امید / مری گہر مین آئین مجہی ہو نوید

حبیبِ خدا تہی اِدہر عذر خواہ / دل و جانسی قربان تہی انصار شاہ

کفِ پاسی آنکہین لگاتی تہی وہ / خوشی سی نہ پہولی سماتی تہی وہ

نبی پہنچی جب آلِ نجار مین / قدم بڑہ گئی جائی سردار مین

کہ تہین والدہ جدکی اوس قوم سی / نصیب اونکی جاگی وہ شادان ہوئی

کہ ناگہہ سبہون نی سنی اک ندا — کہ پہنچی ہین نزدیک شاہ ہدا

صدائی طرب ہو چکی جب بلند — گہرونسی روانہ ہوئی ارجمند

قدم سر بنا کر نمایان ہوئی — برائی تجسس پریشان ہوئی

بہت مضطرب شوق مین شاہ کی — وہ تہی منتظر آمد ماہ کے

یکایک نظر آئی شاہ ہدا — او ر آگی بریدہ لئی تہا لوا

جو ظاہر ہوئی پیش انصار شاہ — ہر اک نی کیا آنکہونکو فرش راہ

گری ناقی کی دست و پا پر جوان — لگی چومنی پائی شاہ جہان

بنی خاک رہ سرمۂ چشم جان — فدائی رخ شہ تہی پیر و جوان

پئی تہنیت ہر طرف لوگ آئی — قدمہائی شہ چشم و دلسی لگائی

کیا دوڑ کر سب نی پابوس شاہ — بجالائی ہر موسی شکر الہ

گہڑی چومتی تہی لبونسی بہم — رکابونمین پاتی نتہی جا قدم

محمدؐ کو مہمان اوسنی کیا
ہراک بال قربان اوسنی کیا

بحکم خداوند ہردو جہان
فلک شان رہی اوسکی گہر میہمان

قبا تہا جواک موضعِ دلپذیر
پسندِ دلِ خسروِ بی نظیر

بناڈالی مسجد کی شہ نی وہان
وہ تہی مسجدِ اوّلین دوستان

عجب نیک تعمیرِ واللہ تہی
بناکردۂ شاہِ ذیجاہ تہی

بنا اوسکی ایسی ہوئی تہی قوی
کہ ابتک کہین سی نہین وہ ہلی

عرب مین اوسی کہتی ہین سب قُبا
وہ مشہور رہی خانۂ کبریا

وہین رہتی تہی شاہِ گردون پناہ
عبادت مین مصروف شام و پگاہ

لکہا ہی یہہ راویِ ذیجاہ نی
کہ جب قصدِ یثرب کیا شاہ نی

علیؑ پر اوہر حادثی یہہ پڑہی
کہ مکّی مین وہ تین دن تک رہی

بجالائی حکمِ جنابِ رسولؐ
نمایان کئی فرعِ حق کی اصول

شرف بخش اوسجا ستارہ ہوا | جمال شتر ماہ پارہ ہوا
شب اوسجا گذاری شہنشاہ نی | ستارون کو روشن کیا ماہ نی
سحر کو غرض آفتاب جہان | ہوا مشرق و کوہ سی جب عیان
نمایان ہوا مہر عالم فروز | بہر العل تا بانسی دامان روز
سحر حسن سی آئینہ بن گئی | پر چہر طاؤس وش تن گئی
سر شمس افلاک زرین ہوا | مرخص رخ عقد پروین ہوا
ہمائی جہان تاب اڑنی لگا | سمند طلا فام مڑنی لگا
جمال سحر مین ستاری چہپی | رخ شمس مین ماہ پاری چہپی
ضیا بیز تہا شمس چرخ کرم | ستاری تہی مفقود اور ضو علم
قبیلی جو دو تہی بنی عمرو عوف | تہمتن بہادر تہا انکو خوف
وہان اک مسن کا تہا کلثوم نام | نہایت فہیم اور بہت خوش کلام

شتاں کفِ مُوسوی پاؤن تہی | جمالِ شہِ خاوری پاؤن تہی

کفِ پا جو چہل چہل کی زخمی ہوئی | تو ہمرنگ تہی داغِ طاؤس کی

نہ تہجالی تہی پائی خوش چہر پر | ستاری جڑی تہی رُخِ مہر پر

وہ چہالی تہی مہ جبنیہ ہردم نثار | یہ پہپہولو نسی خورشید تہا شرمسار

پڑی جب برادر کی مونہہ پر نظر | تو سمجہی کہ ایذا مین ہین بیشتر

بہت رنج وغم راہ مین پائی ہین | بڑی مشکلو نسی یہان آئی ہین

محمدؐ نی بہرِ علیؑ کی دعا | ہوئی دور چہالی ملا لطف پا

وہ سب آبلی پاؤن کی کہو گئی | کفِ آبِ راحت سی دُہو دُہو گئی

جو تہی ماندگی راہ کی کہو گئے | کدورت رخِ ماہ سی دُہو گئی

پہر او سد نسی تا عمر شیرِ خدا | نہ ہرگز ہوئی شاکئی دردِ پا

غرض بعد چندی رسولِ خدا | قبا سی چلی شہر کو ظاہرا

| | |
|---|---|
| ہوئی جھگڑی سی جبکہ فارغ علیؑ | چلی شہر یثرب حضور نبیؐ |
| سواری میسّر نہ آئی اونہین | پیادہ روی کہینچ لائی اونہین |
| روانہ ہوئی اپنی معشوق پاس | نتہا خوف دشمن نہ دلکو ہراس |
| پیادہ روی سی پڑی آبلی | رخ دُرسر خار غم سی چہلی |
| جو پہنچی حضورِ شہنشاہِ دین | سرافراز خوش ہو گئی بالیقین |
| شگفتہ ہوئی مثلِ گُل رہنما | دہن بنگیا غنچہ لالہ زا |
| خوشی سی ملائی جبین سی جبین | کلیجی سی دلکو لگایا وہین |
| بہم سینی سی سینہ اور دلسی دل | لگی آنکہہ سی آنکہہ اور تل سی تل |
| جبینِ مبارک پہ بوسہ دیا | قرین اونکو سرورنی ٹہلا لیا |
| کفِ پائی مہرِ خدا بی نظیر | ہوئی چہالونسی رشکِ بدرِ منیر |
| رخِ ماہ ہر پاؤن مین آگیا | دلِ مہر روشن بہی شرما گیا |

سمند سر افراز ہون رنگ سی | چڑہا ساغرِ شعر اس ڈہنگ سی
نثارِ سرِ بلبلِ دین ہی دل | گلِ جعفری سرو تزئین ہی دل
جگر مستِ خمخانۂ دین ہون مین | پرستان کی مجمع مین پریین ہونین
جو مصرع ہی دستِ سخی جزوِ ماہ | تو مضمونِ فرخندہ سلطان کلاہ
سرِ صدر ہی ابتدا ضرب کی | حسامِ عروضی ہی خوش حرب کے
سرِ حشو موئی میانِ جہان | ہر ابرو کا مضمون کمانِ جہان
ہوئی داخلِ شہرِ حبِ شاہِ دین | وہ تہا روز آدینہ راحت قرین
گروہ بنی سالم او سجا جو تہا | وہان آئی پہلی شہِ انبیا
کہ داخل ہوا وقت ظہرین کا | کیا خطبہ حضرت نی اوسدم ادا
بصد جوشش و با زبانِ فصیح | نہایت بلیغ و سراسر ملیح
سراہی یہہ خطبی کا ای مہربان | کہ ہی یہہ پیامِ خدائی جہان

ہوئی بخت بیدار اوس شہر کی | قدم سی مدینی کی رتبی بڑہی

## سیّد انبیا کا مدینی مین داخل ہونا اور مسجد اور دولت سرا کا اوس زمین پر تعمیر کرنا

چہک بلبلِ خامہ کاغذ پہ تو | بنا عطردان ظرف جامِ سبو
سُناوُن وہ داوُدی لحن ملیح | مثالِ سلیمان بلیغ و فصیح
وہ ہو جوش رندانہ اخود پرست | سما جسکی آگی ہو ہیبت سی پست
رقیبونسی دارِ مضامین چہپی | رُخِ داستانسی سخن جین چہپی
دل آویز ہو مصرعِ تر مرا | ہر اک شعر ہو جامِ کوثر مرا
دمادم مئ ارغوانی ملی | رُخِ سرخ کو زعفرانی ملی
گلابی بنین غنچۂ گلستان | تو ہو موج می بوئی باغِ جہان

گیا ترک بالکل طریقِ ہدا / ولونمین نہ کرتی تہی خوفِ خدا

نہ باہم ہوئی قاصدِ زارسی / سیہ دل رہی اونکی انکارسی

کہ جسطرح آئینی ہون روسیاہ / دلونپر نمایان رہا داغ ماہ

وہ لہو ولعب پر ہوئی مستعد / نبیّونکی دلسی ہوئی اونکو ضد

مراسم ادب بہول ساری گئی / عذاب خداسی وہ ماری گئی

تمہین غیرِ حق کچہہ سہارا نہین / مجہی رنجِ اُمّت گوارا نہین

ہوا جبکہ دنیاسی برباد دین / مجہی حق نی بہیجا تمہاری قرین

کہ ظاہر ہوا اسلام کا آفتاب / جہانمین ضیا ہو بڑہی آب و تاب

سنو ای گروہِ مسلمان سنو / ہوئی ہو جو تم اہلِ ایمان سنو

بجالائیگا جو کہ حکمِ خدا / اوسی اجر ہوگا بروزِ جزا

عبادت خدا جب کریگا قبول / تو جب نعمتِ دین بہی ہوگی حصول

کہ حمد خدا کسطرح ہو عیان　　بنائی درخت و زمین آسمان

پرستش اوسیکو سزاوار ہے　　وہی اپنی بندونکا مختار ہے

عطا کی ہی عظمت ہراک نام مین　　مدد چاہئی اوس سی ہر کام مین

وہ یکتا ہی وہ فرد ہی وہ احد　　وہ عالم ہی مالک ہی وہ ہی صمد

محمدؐ کی حرمت اوسیسی بڑہی　　پیمبرؐ کی عزت اوسیسی بڑہی

اوسیکی کرم سی یہان آئی ہم　　یہہ مژدہ سبہونکی لئی لائی ہم

پیمبرؐ مقدم جو گذری ہین اور　　کسینی نہ کی اونکی ملت پہ غور

تلف ہو گیا جملہ آئین وہ　　کسینی نہ مانا کہین دین وہ

سب اغوائی شیطان سی ناری ہوئے　　سبک ہو گئی دل جو بہاری ہوئے

سیہ رو وسینی ہوئی کفر سی　　نہان اونمین کینی ہوئی کفر سی

بتونکی پرستش وہ کرتی رہی　　سلین غمکی سینونپہ دہرتی رہی

خدا کی عدو کو کرو زیرِ تیغ — دلوں میں نہ اوس وقت آئی دریغ

تن و مال و جان ہوئے نہ اوس سی عزیز — چلو ایسی رہ نیک ہون بدتمیز

مدد چاہو اللہ سی ای گروہ — نہ دنیائی دونمین جتاؤ شکوہ

وہ ہوتا ہی جو چاہتا ہی خدا — مدد اوسکی لازم ہی صبح و مسا

ہوئی جبکہ خطبہ سی فارغ رسولؐ — نمایاں کئی دینکی فرع و اصول

چڑہی ناقی پر پہر شہنشاہِ دین — تہی چہوٹی بڑی گرد شہکی قرین

گذرتی تہی جس گہر سی شاہِ جہاں — وہ کہتا تہا آئین پیمبر یہان

کرمسی یہہ فرماتی تہی شاہِ دین — نہ ٹہیریگا ناقہ یہان بالیقین

شتر یہہ رواں ہی بحکم خدا — نہوئیگا امرِ یُداسی جُدا

جہاں حکم حق ہوگا ایدوستاں — تو ٹہیریگا ناقہ بہی جاکر وہاں

لپیٹیگا جسجا یہ زانو شتر — وہین ہوگا مسکن وہین ہوگا گہر

نہوگا قیامت مین تمپر عذاب | عبادت کا ہوگا نہایت ثواب

نہ مانیگا جو حکمِ پروردگار | نہ بخشیگا اوسکو بہی آمرزگار

نہ مانیگا جو اوسپہ ہوگا عتاب | وہ دوزخمین پائیگا لاکہون عذاب

خدانی کیا ہی مجہی رہنما | بتاتا ہون تم سبکو دینِ ہدا

بہت سونچ کرتا ہون انجام مین | کہ آغاز نیکی ہو ہر کام مین

خدا کی کہی پر اگر جاؤ گی | صلہ خوب اوس امر کا پاؤ گی

احد کی پرستش سی غافل نہو | بدی پر دل و جانسی مائل نہو

دو رنگی نہو ایکدل سبکا ہو | قدم جادۂ راستی پر دہرو

باخفا و ظاہر وہی ایک ہی | کمالونکا ماہر وہی ایک ہی

اطاعت پہ ہرگز نہ مغرور رہو | عبادتسی بالکل ریا دور رہو

کرو اوسکی دشمن سی تم دشمنی | دل کو ر بدظن سی تم دشمنی

غرض ناقہ آگی روا نا ہوا | اوسی ٹہوڑی ہی دور جاتا ہوا

چلا چل کی بیٹہا وہ ٹہوڑی قدم | کہا تہنی اسجا پہ اُترینگی ہم

اُترنا تہی سیّد المرسلین | کہڑی تہی شتاں مہِ خوش جبین

کہ اک مرد اَیّوب تہا جسکا نام | کہا اوسنی ای شاہِ گردون مقام

بہت پاس ہی کُلبۂ خانہ زاد | وہان چلئی ہو میری عزّت زیاد

شرف بخش ہون میری گہر مین حضور | کہ تا ہو قدمسی زمین رشکِ طُور

پذیرا ہوئی عرض ایّوب کی | پسند آئین باتین خوش اسلوب کی

شہنشہ گئی ساتہہ اَیّوب کی | رہی گہر مین مردِ خوش اسلوب کے

زمین دو نو لڑکونسی لی شاہ نی | خریداری کی ماہِ ذیجاہ نی

زمین بہر سجدہ جو ہین مُول لی | تو پہر ایک مسجد بہی تعمیر کی

رہا کرتی تہی دو نو لڑکی جہان | بنا خانہ بہر سکونت وہان

گہڑی بہر نہ گذری تہی ای مہرباں | کہ ناقی نی زانو لپیٹی وہان
بحکم خدای رحیم و کریم | لگا پای ناقہ جو بی خوف و بیم
وہ جا ایسی تہی ای حبیب قدیم | رہا کرتی تہی او سجگہہ دو یتیم
تہی بن باپکی طفل وہ خوشکلام | لکہا ہی سہیل و سہل اونکا نام
زمین صاف او ربیعمارت تہی وہ | نہی سقف پر بامتانت تہی وہ
نبیؐ نی کہا بس ہی مسکن یہان | نبی گی زمین رشک گلشن یہان
کہا سبنی اک عرض انصار ہی | او ہر او رایوان بہی طیار ہی
بنائی مکان ہو یہان جبتلک | رہین چلکی حضرت وہان جبتلک
پسند مبارک ہو جسکا مکان | رہین جبتلک شاہ ذیشان وہان
شرف بخش جس گہرمین مہتاب ہو | تو رشک در خلد ہر باب ہو
کہا سبہنی لیگا شتر جو زمین | رہونگا مین حکم خدا سی وہین

نگاہ عداوت سی تکنی لگا | زبانسی بہی بیہودہ بکنی لگا
رجز سنکی عمّارِ دیندار کا | مبدّل ہوا رنگ خونخوار کا
نہایت ہوا غیظ سی تند خو | یہہ عمّارِ یاسر سی کی گفتگو
کہ کیا تیری قدرت ہی ای مردِ دین | جو ظاہر کری مجہسی اندازِ کین
عصا ہی مری پاس مارِ عیان | جو مارون تو دندان مین شکل کتان
حبیبِ خدا نی سنا یہہ کلام | بغصّہ نظر کی لیا اوسکا نام
یہہ فرمایا تیرا ارادہ ہی کیا | سنبہل گفتگو اب زیادہ ہی کیا
مصاحب ہمارا بہت دور ہی | اسی دیکہی یہہ کسکا مقدور ہی
میری آنکہہ ہی میرا عمّار سے | مرا یار ہی میرا غمخوار ہی
کیا شہنی دستِ مبارک بلند | لگی صاف کرنی رُخ ارجمند
پہرا روی عمّار پر اپنا دست | کہا تجہسی پائی ستمگر شکست

گل وخشت اصحاب لانی لگی — پیرو نیز بہی مٹی اوٹہانی لگی

شہنشہ بنفس نفیس آپ بہی — صحابہ کی کرتی تہی خود پیروی

مدد کرتی تہی بہر انصار آپ — ہوئی اس عمارتمین بہی یار آپ

نوازش محمدؐ پہ بس ختم ہی — یہہ اکرام احمدؐ پہ بس ختم ہی

شہنشہ سمجہتی تہی مرغوب زشت — اوٹہاتی تہی عمار یاسر بہی خشت

کہ دو اینٹین لاتی تہی اک اوسی — وہ دل سی ملی تہی شہنشاہ سی

صحابہ مین سی ایک مغرور تہا — سنو مجہسی تم اوسکا یہہ ماجرا

وہ اوس گل کشی کو تہا بد جانتا — کمال اس سی تہا وہ برا مانتا

تماشائی تہا دور کرتا تہا سیر — نہوتی تہی اوس سی کبہی کار خیر

تہی عمار یاسر پڑی باوفا — چلی اوسکی آگی ہوئی پیشوا

یہہ گذری جو اوس مرد کی راہ سے — وہ نادان نہا آپکی جاہ سی

اور ہر مسجد پاک و دولت سرا ۔۔۔ ہوئی جبکہ طیار راحت فزا

موافق جو مرضی کی گہر بن چکا ۔۔۔ تو پہر انہنی نقلِ مکان بہی کیا

وہی آلِ احمد کا مسکن ہوا ۔۔۔ پس از مرگ حضرت کا مدفن ہوا

یہہ لکہتا ہی راوی شیرین زبان ۔۔۔ ہوا سال ہجرت جو پہلا عیان

پیمبر کی جو کچہہ کہ معمول تہے ۔۔۔ اوسمین شب و روز مشغول تہی

یہودی تہا اک شخص ابنِ سلام ۔۔۔ بہت خوش بیان تہا وہ شیرین کلام

کمال و ادب مین بہت چاق تہا ۔۔۔ کہ علم و ہنر مند مین طاق تہا

وہ مجلس مین آیا ہدایت کی وقت ۔۔۔ نمازونکی وقت اور عبادتکی وقت

نصیحت یہہ فرماتی تہی شاہِ دین ۔۔۔ عزیزو نسی پہیرو نہ مونہہ بالیقین

جو حکمِ خدا ہین بجالاؤ تم ۔۔۔ کہ بہوکونکو کہانا بہی کہلاؤ تم

کرو سبقت اسمین بہر سلام ۔۔۔ کہ اہلِ جہان تمسی ہون شادکام

جو پوچھی سر ان یا سر سی گرد | تو کہنچی شہنشاہ نی آہ سرد
کہا طاغیون کا برا حال ہو | جو بدخواہ ہو تیرا پامال ہو
کریگا تجہی قتل اک بی شعور | خصومت مین اوس سی نہوگا قصور
وہی جنگ صفین مین ظاہر ہوا | کہ نامردون نی جب کیا سامنا
نہ باز آئی فعلونسی اپنی عنید | ہوئی اوسمین عمار یا سر شہید
بتاؤن مین کیا تمسی وہ کون تہا | مجہی کام ہی اوسکی قصی سی کیا
اگر عمر باقی ہی ای مہربان | تو اس رمز کو پہر کرونگا بیان
مری دلپہ گر حق کی تائید ہی | تو وہ رمز بہی قابل دید ہی
یہہ نزدیک ای دور اندیش ہی | مجہی داستان شہ کی درپیش ہی
لکہاہی جناب رسول خدا | رہی گہر مین ایوب کی ساسعا
بسر ہو گئی اوسجگہہ ہفت ماہ | اوسی گہر مین رہتی تہی عالم پناہ

کہا ای شہنشاہِ چرخِ برین | رہین حکم خوش مین زمان و زمین

براہیم کی عہد سی ای جناب | سنین تین باتین ہین یہ لاجواب

معانی سی پوشیدہ ہین آجتلک | مری دلمین ہی اونکی اخفاسی شک

معانی ہون اونکی مجہی کیا حصول | نہین جانتا کوئی غیر از رسولؐ

اگر عقل و دانش ہی سرکار مین | جو ہو مایۂ علم ابرار مین

تو تفسیر اونکی عیان کیجئی | یہ رازِ نہانی بیان کیجئی

تو پہر شک نہوگا ذرا مہرِ دین | نبوّت مین ہی وغدغہ کچہہ نہین

نبیؐ نی یہی کی عرض اوسکی قبول | کہا کہہ بڑا ہی خدائی رسولؐ

جو کچہہ چاہ تو پونچہہ ای نیک مرد | بتادونگا مین تجہکو سب گرم و سرد

کہا اوسنی ای خاتمؐ الانبیا | قیامت کے اونکا مجہی دو پتا

کہ اوس روز اوّل کا ہی کیا نشان | کہو مین سنون اوسکو باگوشِ جان

زمانہ جو ہو رات کو خواب مین ۔ تمہین ہوشیاری ہو ارباب مین

اوسکی عبادت کرو بیشتر ۔ خدا حال سب کی ہی باخبر

جو بیچا تو دنیا مین تم خوب و زینت ۔ یقین ہی کہ عقبیٰ مین پاؤ بہشت

بہشت برین ہی تمہارا مقام ۔ سخن سب یہہ سنتا تھا ابن سلام

کہا دل مین اوسنی بصد اضطراب ۔ کہ کیونکر نہو جان کو پیچ و تاب

کہ یہہ خصلتین سب پیمبر کی ہین ۔ تقاریر خوش صاف پیمبر کی ہین

عجب ہی نصیحت عجب ہی بیان ۔ یہہ سلطان دین ہی یہہ شاہ جہان

تردد بڑہا فکر مردم رہی ۔ تلاش رخ پاک پیہم رہی

گیا اپنی گہر جبکہ ابن سلام ۔ کہا اوسی پہر ہی سنونگا کلام

یہہ لکہتی ہین عبد اللہ ابن سلام ۔ برغبت بہ الفت بہ شوق تمام

مشرف ہوا خدمت پاک سی ۔ گیا عرش اعظم پہ وہ خاک سی

کشش گرچہ مانگی نہایت ہوئی — مشابہ اوسکی وہ صورت ہوئی

یہہ جب سُن چکا شہسی ابنِ سلام — مُسلمان ہوا وہ بصدق تمام

غلام شہنشاہ جو زید تھا — اوسی سال مکّی کی جانب گیا

کہ اہل و عیالِ شہنشاہِ دین — وہ لی آئی مکّی سی شہکی قرین

حفاظت سی لایا غرض سبکو زید — مدینی مین آیا وہ بی مکر و کید

اوسی سال مین بس بحکمِ خدا — نکاحِ نبیؐ عائشہ سی ہوا

بڑہا عائشہ کا اوسی سال وج — اوسی سال احمدؐ ہوئی اوسکی زوج

اوسی سال اسعد نی پائی وفات — گیا خلد کو اسعدِ نیک ذات

## عہد کرنا یہود انِ یثرب دیار کا سیدِ ابرار کی ساتھہ

اودہر آ ذرا ساقیِ ارجمند — کہ پہنچا سرِ بام روئی کمند

رُخِ نشہ برتر ہی امواج سی — ہی رندون کا یہہ قول آج سی

کہا تھی مشرق سی اوٹھی گا وہ دود　　بڑہیگا کریگا جہان مین صعود

بہت خوف کہائیگی خلق خدا　　تو آپس سی ہر ایک ہو گا جدا

دہوان سمت مغرب چلا جائیگا　　نشان اوسکا کوئی نہ پہر پائیگا

سوال اوسنی پہر دوسرا یہہ کیا　　کہ جنت مین سب کہائینگی پہلی کیا

ہمین آپ بتلائین نامِ طعام　　کہا شاہ نی اوس سی ای خوش کلام

جو مچہلی ہی دنیا مین زیرِ زمین　　زمین نصب وسپر ہی مثلِ نگین

وہی اہلِ جنت کی ہو گی غذا　　ملیگی وہی پہلی ای باصفا

کہا تیسرا ہی یہہ میرا سوال　　مجہی دو جواب اسکا ای خوش مقال

خبر دیجئی مجہکو اوس طفل سی　　مشابہ جو ہوتا ہی مان باپ کی

سبب اسکا کیا ای شہِ انبیا　　جواب اوسکو اسطرح شہ نی دیا

اگر نطفہ غالب ہوا باپ کا　　پسر اپنی والد کی صورت ہوا

حلاوت بیانمین مری ہی عیان | رخ شہد و شکر ہی ہر داستان
متین و حسین و شکیل و جمیل | ہر اک مصرع خوش ہی ہیرکی سل
خفیف اس سی ہین سب ثقیل جہان | ہوئی جمع اسباب ایسی یہان
ہین مجموع اوتاد میخ فلک | بندھا ہی سر خیمۂ عرش تک
ہین اوتاد مفروق سیارگان | سہیل و سُہا شمس و بدر عیان
تقارب خدا سی ہی بیشک حصول | ہر اک شعر خوش فرع ہی با اصول
نشیمن ہی جز بلبل قلب کا | نمونہ ہی خُم قُلقُل قلب کا
شکر ریز ہی لطف مضمون شعر | مری قبضی مین ہی یہہ ہامون شعر
چہکتا ہی خامہ مرا باغ مین | ہما کا مزا ہی رخ زاغ مین
زبان قلم ہی یم دُرفشان | مری شاعری کا ہی قائل جہان
ادب کر ادب داستان چہیڑ دی | سنبھل روک و لکو بیان چہیڑ دی

حباب مے لالہ گون ہو قرار — کہ تلچھٹ پہ پھیرا ہی وار مدار

سر جام ہو رشک جام بلور — نکل آئی شیشی سی اک شکل حور

صراحی لبالب ہو جسم تیز ہو — قلم خنگ گردونکا مہمیز ہو

سبک سر گرانیسی ٹھہرے نہین — قلم پر حبابونکی جوہر نہین

گلاب رقم ہو نہال سمن — شراب قلم ہو جمال سمن

رخ غنچہ جوش مے سے ہو تلخ — روان بحر بادہ ہو تا روم و بلخ

شراب کہن دی نیا ذائقا — او تر آئین گردونسی شمس و سہا

سزاوار شرم نہین یہہ سخن — سناہی پر یرو کہین یہہ سخن

یہہ آب زلال سجو ربیان — کسی ملتا ہی آشنائی زبان

مگر مہربانی ہی اللہ کی — کہ یہہ روشنی میری ہمراہ کی

شب تار مین دلکوا ٹھتے نہین — سوا اس سی قند مکرر نہین

تظلّم سی بھر جائیگا جب جہان ۔ بڑھینگی ہر اطراف مین بدگمان

بحکمِ خدائی جہان پھر رسول ۔ سکھائیگا دین کی فروع و اصول

وہ بطحا سی یثرب کی سمت آئیگا ۔ دلِ مشرکین سی امان پائیگا

سیہ آنکھو نمین ہونگی ڈوری ہی لال ۔ ملیح و حسین نیک یوسف جمال

سرِ دوشِ اقدس ثریا نشان ۔ عیان ہوگی مُہرِ نبوت کی شان

جہان بھر مین ہوگا جو گندہ لباس ۔ وہ زیب بدن ہوئیگا بی ہراس

او رادنی غذا پر کریگا کفاف ۔ بتائیگا راہِ خدا صاف صاف

نہ دشمن سی ہوگا ذرا خوف و بیم ۔ زیادہ ہر اکسی عقیل و فہیم

پھریگا وہ کوچو نمین خنجر بدست ۔ کریگا شریرو نکی دنیو نکو پست

وہی صاحب السیف بہر جہاد ۔ تہِ تیغ ہوینگی اہلِ عناد

نہ اسپ و شتر جاسکین گی جہان ۔ پہنچ جائیگا دین اوسکا وہان

یہہ کرتا ہی راوی روایت رقم ‏ چھلکتی ہی آگی زبانِ قلم

کہ موسائیون مین سی یہہ تین قوم ‏ نہ پڑہتی نمازین نہ رکھتی تہی صوم

وہ مشہور ہین قینقاع و نظیر ‏ قبیلہ سوم ہی قریظہ شریر

وہ یثرب مین تہی ایک جا سب مقیم ‏ سنو لطفِ ربِّ رحیم و کریم

چلی تینو اقوام سی تین مرد ‏ کہ بازار گرم نبیؐ کیجی سرد

جو مین پہنچی وہ خدمتِ پاک مین ‏ درآئی صفِ شاہِ لولاک مین

شہنشاہِ دین سی کیا یہہ سوال ‏ کہ دعوت ہی کیا اسکا ہی کیا مآل

سراسر ہی کونسا نیک دین ‏ جواب اسکا دیجی رسولؐ امین

کہا تم یہی دعوت مری ہی عیان ‏ بتاتا ہون امّت کو رازِ نہان

کہ معبودِ برحق خداوند ہی ‏ دلِ غمزدہ اوس سی خرسند ہی

مجھی سمجھو بیشک رسولِ خدا ‏ مرا وصف توریت مین ہی لکھا

خلاف اسکی ہرگز نہو اور کار | رہی عمر بہر عہد یہہ پایدار

مناسب جو ہوئیگا بروقت خاص | کرین گی ہم اوسوقت کو اختصاص

ضرورات جو درپیش ہوگی کوئی | وہ اک جلسی پر منعقد ہوئیگی

سُنا جب کہ اون شخصونکا التماس | رسولِ خدا نی کیا اونکا پاس

لکہا عہد نامہ پہر اس شرط پہ | نہ کوئی پہری قولسی عمر بہر

کریگا جو اسمین کوئی مکروفن | تو آگاہ تزویر ہی ذو المنن

کہ پہر حربی کافر وہ ہو جائیگا | نہ ہرگز امان جانسی پائیگا

زر و مال ہوگا ہر اک پر حلال | رہی یاد تم سبکو یہہ قیل و قال

پسر تک تمہاری بنینگی غلام | پئی خدمت فوج ہونگی تمام

زن و مرد ہوئینگی لونڈی غلام | سرائی خطر مین رہین گی مدام

لکہا عہد کو بادلِ خوش سواد | یہودی ہوئی شاد حد سی زیاد

رہیگا قیامت تلک اوسکا دین | وہ ہی خلق مین خاتم المرسلین
ہوئی ہین یہہ اوصاف جسکی بیان | نبی آوہ مین ہی ہون سنو دوستان
یہہ موسائیون نی سنا جب سخن | دوچندان ہوا اور رنج ومحن
کہا آپسی ہی ہمین یہہ امید | ہمیشہ رہین خلق مین روسفید
ہماری تمہاری ہو عہد وقرار | کرو اسکا پیمان تم ای شہریار
بدی ہو نہ ہمسی تمہاری لئی | بدی ہو نہ تمسی ہماری لئی
نہوگی عدو اور نہوگی بدی | یہی عہد ہی مایہ سرمدی
مگر رکہنا تکلیف دین سی معاف | نہ منظور ہو تو کہو صاف صاف
کرین شہر مین ہم بہی داد وستد | اسی عہد نامیکی رکہین سند
نہ اصحاب دین ہمکو آزار دین | ہتک آبرو مین نہ سروار دین
ہماری تمہاری یہی عہد ہی | یہی قول وپیمان بہم شہد ہی

ہر اک بیت ہی مہر معجز کلام ۔ رخ شعر تر ماہِ گردون مقام

سر نقطہ گر خال ہندو بنی ۔ شعاع خور بیت جگنو بنی

فسون سازی فکر افسانہ ہو ۔ سلیمان قصہ پریخانہ ہو

ہما ہی مرا کلک جادو نگار ۔ اسی سی ہی عالم کا نقش و نگار

پی زلف خوبان ہی افسون مار ۔ کری را سو آسا قلم خون مار

روانی سی کاغذ پہ اُتو رہی ۔ مضامین سی خامیکو اچھو رہی

عجب قلقل شیشہ کلک ہی ۔ دُرِ بی بہا نظم کی سلک ہی

لبو نسی جو قم قم کہی ساقیا ۔ تو تم تم صدا دی مرا قافیا

گل کاغذین نغمہ پرداز ہون ۔ بلابل ترنم کی دمساز ہون

مین تاج سر ہدہد راز ہون ۔ نگین سلیمانسی ممتاز ہون

قفس مین رکہون طائر فکر کو ۔ خفی و جلی سن لو ہر ذکر کو

مگر دل مین کہتی تہی بالا تفاق | رسول خدا سی کرینگی نفاق

عجب عہد کرتا ہی یہہ ارجمند | نہ آیا ہمین تو یہہ ہرگز پسند

تعجب ہی یہہ صنع خلاق سی | ہمین عشق ہی آل اسحاق سی

ذبیحہ کی جانب نہین میل دل | نبوت ہوئی کسطرف منتقل

نہ لائینگی ایمان ہرگز مگر | ہمیشہ عداوت کرینگی ادہر

کرین گرچہ یہہ روز روشن سیاہ | مثال کف خاک سبکو تباہ

اٹہائینگی پر دشمنی سی نہ ہاتہہ | کبہی ہم چلین گی نہ احمد کی ساتہہ

یعنی حضرت ذبیح اسمعیل علی نبینا و علیہ السلام

## تکلم کرنا گرگ خوش بیان کا اور تعبیر کرنا رسول ایزد منان کا

بنی سامری سحر ساز بیان | اڑی دو فرزدن شاہباز بیان

عروج نظم ہی خوش بیان سخن | زمین زبان آسمان سخن

اوسی سال کا حال ہی دوستان | زبانِ قلم سی کرون مین بیان

یہودی وہان پر تہا اک گلہ بان | چراتا تہا اُوسی سدا وہ جوان

چراتا تہا اکرو زُ وسی وہ مرد | کہ ناگہہ اوٹہی سامنی ایک گرد

نمایان ہوا ایک گُرگ بزرگ | اگرا گُو سفند و نپہ آکر وہ گرگ

وہ لی بہاگا گلّی سی اک گوسفند | گلیکو کیا اوسکی دانتونسی بند

ہوا جبکہ آگاہ وہ گلّہ بان | ہوا اوسکی پیچہی بسرعت دوان

وہ گُرگ آگی اور پیچہی تہا گلّہ بان | چہڑائی غرض بہیڑ تہی نیمجان

یکایک بحکمِ خدائی بزرگ | محافظ سی اسطرح بولا وہ گرگ

مرا رزق مونہہ سی چہڑایا توکیا | مری پیچہی پیچہی تو آیا تو کیا

دیا تہا مجہی رزق اللہ نی | چہڑایا اُسی مردِ گُمراہ نی

تعجب سی سہما بہت گلّہ بان | کہا گُرگ نی ڈر نہ ای مہربان

مجھی لوگ کہتی ہین آتش زبان | طبیبِ دلِ نازکِ گلرخان
جلاؤن سرِ دشت وگلزار کو | بناؤن گُل و لالہ ہر خار کو
گلونکو کیا مینی او رنگ زیب | زنخدانِ معشوق کو رشکِ سیب
رُخِ گلستان مجھسی گلرنگ ہی | مری رخسی آئینی پر زنگ ہی
قوافی بہارِیّہ لاتا ہون مین | نیا رنگ ونمین دکھاتا ہون مین
جھلاوہ کرون آہوئی چین کو مین | ہلا دیتا ہون شیرِ قالین کو مین
لبِ گلسی باتین کری عندلیب | چمن مین سرِ سرو قمری خطیب
چکاری ہرن ہون ہرن ہیچکار | ابھی چوکڑی بھول جائین سوار
جو صحرائی مضمون مین آجائین ہم | قلم سی کرین پائی آہو قلم
غزالِ حکایاتِ شیرِ بزرگ | رقیبِ کہن سال ہمشکل گرگ
عجب واقعہ ہی عجب ماجرا | تعجب کی جا ہی نہین شک ذرا

## اور سیّد المرسلین کی دعا سے دور ہونا

خوش اقبال جان بخش کلک سخن
تن آرا مسیحائی سرو چمن

سمنبر پری مایہ ناز حسن
سر عشق معشوق انداز حسن

قیامت کی مضمون مین تعجیل ہی
قلم پیر اصور سرافیل ہی

خداوند جان شافی دو جہان
مداوا کن درد افلاکیان

بچا سبکو ناسازی دہر سے
رخ زرد و بیماری شہر سے

تڑپتی ہین جانان نازک مزاج
جبال گران بار صندل ہے آج

موحش طبیبان حاذق خیال
ارسطوی عالم کا ہی دق خیال

بنی موج بادہ سبوی گلاب
دل و سینہ کحل الجواہر کباب

ہوا ایک ساحال نزدیک و دور
پلا مجھکو ساقی شراب طہور

ابھر آئی صورت سراغ کی
ہوا مختلف ہوگئی بلغ کی

تحیر سی سنتا ہی میری کلام ‖ نبی کا نکلتا نہین موہنسی نام

نمایان ہوا ہی عجب نیک مرد ‖ اطاعت مین اوسکی ہی ہر گرم و سرد

وہ مخبر ہی ہی حال آئندہ کا ‖ مفسر ہی افلاک تابندہ کا

کلام اوسکا سنتا نہین کوئی واہ ‖ رسول و امین و نبی خیرخواہ

شبان نی سنی جب یہ اوسکی کلام ‖ تو ہیبت سی دلکو لیا تہام تہام

محبت محمد کی پیدا ہوئی ‖ شب راہ الفت ہویدا ہوئی

وہ آیا رسول خدا کی قرین ‖ مسلمان ہوا پہر بصدق و یقین

کیا گرگ کا ماجرا ہی بیان ‖ ہوئی شاد اصحاب شاہ جہان

نبی نی کہا ٹہیک ہی سانحا ‖ تعجب کی جا کچہ نہین ہی ذرا

تکلم سی حیوان کی اثبات سے ‖ قیامت کی آثار کی بات سے

## انتشار پانا بیماری کا یثرب کی شہر مین

تہمتن کی رخ پر بہی چہایا ہراس | نہ آئی ہوائی خوشی آس پاس

رخِ گل نی کی بہاگنی کی سبیل | حرارتسی رائی اطبّا علیل

قضانی فضائی چمن خشک کی | نئی چہال بہر کفن خشک کی

قیامت کا سامان گلشن ہوا | ہراک سروصور سرافیل تہا

جوانانِ خوش غم سی مرجہا گئی | چمن سی گل و نخلِ تازا گئی

سرِ فاختہ کو قضا کا تہا شوق | گلی مین دکہایا تا لم کا طوق

بدی نی گرائی دلِ نیک مرد | ہوئی گرمیِ موتسی جسم سرد

تصادم سی بیمار رائی طبیب | عدو زندگی کی تہی جان حبیب

دوائی اثر سی کنارا کیا | کفن مردہ گان نی گوارا کیا

جوانانِ گلرنگ کمہلا گئی | مثالِ گلِ خشک مرجہا گئی

ہوائی وطن سی وہ مالوف تہی | کہبد قلب تن سبکی ماؤف تہی

اوسی سال مین یہہ ہوا اختلاف ‏ کہ باہم ہوا عنصرون مین خلاف

نہ آیا نظر گل کو بلبل کا حال ‏ نہ کچھہ باغبان کو گلون کا خیال

نہ صیاد کو فکر بلبل رہی ‏ نہ وہ صورت زلف سنبل رہی

ہوا جوش زن خوشہ انگور کا ‏ یہہ پہولا نہ تہا جسم رنجور کا

چلی گلشن دہر مین باد تند ‏ کہ رہ رہ گئی سست صیاد تند

اگر سرو سی چہو گئی باد تیز ‏ زمین مین گرا تہی نہ جائی گریز

جوانان گلشن سی چہوٹی جو رخت ‏ ہوئی غم سی سرو صنوبر کرخت

تہی برگ لالہ چمن مین نہال ‏ طمانچون سی رخ ہو گئی لال لال

جوانان گلزار گریان ہوئی ‏ نئی سنبل تر پریشان ہوئی

لگی باد غم سی ہر اک دل پہ چوٹ ‏ چمن مین ہوا باغبان لوٹ پوٹ

ہوا تب زدہ سرو نوخواستہ ‏ وبا نی کیا شہر آراستہ

عوض اسکا دی باغبان جہان | ہر اک خار غم سی رہے نیم جان

خزانین اونہین خار ہم دی خدا | ملی خار زینت کی تن کو سزا

غم و رنج و ایذا گوارا نہین | کدہر بہاگ جائین کہ چارا نہین

نبیؐ تک جو پہنچا یہ اخبار رنج | کہ داغ مرض سی ملا سبکو گنج

وبا آئی ہی لوگ رنجور ہین | جوان بادۂ غمسی مخمور ہین

وطن یاد کرتی ہین یار و رفیق | علالت ہوئی ہی سبہون پر شفیق

تنفر اونہین شہر یثرب سی ہی | فغان نالہ آرا ہر اک لب سی ہی

دعا کی نبیؐ نی کہ پروردگار | مریضون کا شافی طبیب بہار

دلآرا شفا بخش و دانا حکیم | کریم و رحیم و علیم و حلیم

ضیا بخش قندیل حبّ حرم | کرم کر کرم کر کرم کر کرم

عطا جسطرح الفت کعبہ کی | سبہونکی دلون پر عنایت ہوئی

تھی برگِ خزان دیدہ ہوش و حواس
سرِ خارِ آفت دلِ پُر ہراس

قدِ خم نما شکلِ سروِ دراز
خیابانِ جا مین نشیب و فراز

بنا شکلِ قمری دلِ نعرہ زن
ہوا ژالہ خوردہ چمن کا چمن

ہوا خاک دلمین اُڑانی لگی
بڑی طاقتون کو گھٹانی لگی

رخِ گل جمالِ گلستانسی زرد
ہوا باغبان کی کلیجی مین درد

گری فاختہ پھڑ پھڑانی لگی
ہوا باغ مین لڑکھڑانی لگی

درختونکی پتّونسی چھوٹی بہار
خزانسی چمن ہو گیا بیقرار

بدن خشک اور جسم رنجور تہا
وطن پاس سی منزلون دور تہا

ہر اک لالہ سان داغ کہائی ہوئے
گلِ رنج تازہ کہلائی ہوئی

لبِ دلسی کہتی تہی باکین و طیش
الٰہی یہین رنج و غم مین قریش

وطن کی چمن سی نکالا ہمین
مصائب مین درد و غمین ڈالا ہمین

عوض اسکا دی باغبان جہان / ہر اک خار غم سی رہے نیمجان

خزانین او نہین خار ہم دی خدا / ملی خار زینت کی تن کو سزا

غم و رنج و ایذا گوارا نہین / کدہر بہاگ جائین کہ چارا نہین

نبیؐ تک جو پہنچا یہہ اخبار رنج / کہ داغِ مرض سی ملا سبکو گنج

وبا آئی ہی لوگ رنجور ہین / جوان بادۂ غمسی مخمور ہین

وطن یاد کرتی ہین یار و رفیق / علالت ہوئی ہی سبہون پر شفیق

تنفّر اونہین شہر یثرب سی ہے / فغان نالہ آرا ہر اک لب سی ہے

دعا کی نبیؐ نی کہ پروردگار / مریضونکا شافی طبیبِ بہار

دلآرا شفا بخش و دانا حکیم / کریم و رحیم و علیم و حلیم

ضیا بخش قندیل حبّ حرم / کرم کر کرم کر کرم کر کرم

عطا جسطرح الفتِ کعبہ کی / سبہونکی دلون پر عنایت ہوئی

تہی برگ خزان دیدہ ہوش و حواس — سر خار آفت دل پر ہراس

قد خم نما شکل سرو دراز — خیابان جانین نشیب و فراز

بنا مثل قمری دل نعرہ زن — ہوا ژالہ خوردہ چمن کا چمن

ہوا خاک دلمین اڑانی لگی — بڑی طاقتون کو گہٹانی لگی

رخ گل جمال گلستانسی زرد — ہوا باغبان کی کلیجی مین درد

گری فاختہ پہڑپہڑانی لگی — ہوا باغ مین لڑکہڑانی لگی

درختونکی پتونسی چہوٹی بہار — خزانسی چمن ہوگیا بیقرار

بدن خشک اور جسم رنجور تہا — وطن پاس سی منزلون دور تہا

ہر اک لالہ سان داغ کہائی ہوئی — گل رنج تازہ کہلائی ہوئی

لب دلسی کہتی تہی باکین وطیش — الٰہی یہ ہیں رنج و غم مین قریش

وطن کی چمن سی نکالا ہمین — مصائب مین دردونمین ڈالا ہمین

برہمن ہو تیغِ قلم سی حلال | ہلال مضامین ہون بد رِکمال
پہری اس زمین پر جو گاوِ قلم | تو ہو تخم پاشیِ مضمون بہم
کہی دانہ گندم کا اللہ ایک | بدی جای طینت سی خرمن ہو نیک
بہارِ مضامین ہو فصلِ ربیع | خرافات ہو ترک ربّ سمیع
شعارِ شعر یسی دل سیر ہو | سیہ کاریوں سی نہ اندہیر ہو
نجہ بی ہو فکرِ ربیع و خریف | زمین کا نہ دربی ہو دستِ حریف
جو پیدا ہو مضمون ہو خوشتراش | ادب دال ہو چہوڑ دین بدمعاش
نہ ہو بد نظر سی زمین پاش پاش | او تار اکرون صدقی ین تیل ماش
رہی جمعِ غلہ اگر کال ہو | ہر اک نقطہ ہر بیت کا دال ہو
ہر اک بیتِ خوش حسن کی تاک ہو | نہ اُو سر نہ بنجر زمین پاک ہو
گلِ مدعا ہو شگفتہ مدام | بحقِ محمد علیہ السّلام

اسی طرح حبِّ مدینہ ملی ❊ رخ روشن آئینہ سینہ ملی

عطا کر دنی کو اب باد نیک ❊ نہ بیمار ہوتا کہ انمین سی ایک

یہانکی ہوامین رہی اعتدال ❊ چمن کی گلون کو نہ ہوئی زوال

مدنی کی انکو محبت رہی ❊ مجہی عیش ہوا انکو راحت رہی

وہ قریہ کہ جحفہ ہی اوسکا نام ❊ یہودی بسی ہین وہانپر تمام

یہہ باد مخالف وہان بہیجدی ❊ وبائی الم اوس جگہہ پر رہی

دعائی محمدؐ ہوئی سب قبول ❊ تعیش نشاط و خوشی تہی حصول

وہ بیماری جحفہ کی جانب گئی ❊ مدنی مین جانون کو راحت ہی

## اسلام مین آنا سلمان فارسی کا اور بیان اوسکی حقیقت کا

مجہی جودت طبع دی ای خدا ❊ گرہ دلکی کہولی بنّا ہدا

عطا نور دل ہو شب تار مین ❊ صدائی اذان آئی زنار مین

ملی تہی بہت جاہ و ثروت اوسے ‏ — ‏ مہیا تہی دنیا کی نعمت اوسی

زمیندار کا ایک لڑکا بہی تہا ‏ — ‏ کہ تہا نام سلمان اوس ماہ کا

زبان پر خلائق کی یہہ نام تہا ‏ — ‏ پسر کا مگر نیک انجام تہا

زمیندار رکہتا تہا اوسکو عزیز ‏ — ‏ سکہاتا تہا ہر روز لطف و تمیز

کبہی گہر سی باہر نکالا نہ تہا ‏ — ‏ کوئی بوجہہ لڑکی پہ ڈالا نہ تہا

زمیندار تہا وہ جو آتش پرست ‏ — ‏ پسر آتش افروزیسی سخت پست

زمیندار کہیتی پہ جاتا تہا روز ‏ — ‏ مکانین رخِ آتش خانہ سوز

زمیندار کو کام اکدن ہوا ‏ — ‏ نہ اوس روز وہ کہیت پر جاسکا

عوض اپنی بیٹی کو تکلیف دے ‏ — ‏ بحکم پدر اوسنی محنت وہ کی

قدم گہر سی لڑکی نی باہر رکہا ‏ — ‏ گذر دیر رہبانیہ اوسنی کیا

بہت راہب دیر تہی ایکجا ‏ — ‏ کہ تہا عالمونکا وہان جمگہٹا

نسیم بہاریسی سرسبز ہون | ہراکدم ہرا ہو وُرون وُ برون
مجہی پائمال ستمگر نہ کر | بچا ہر کی چلنی سی ای داد گر
نہ چڑہائی مجہپر کوئی ضلع دار | مری کہیت پر تو ہی رو سایہ دار
قلم مرو ہہ ہو بدن چو بدار | چڑہی میری مونہہ پر نہ کوئی گنوار
مجہی حاصل مملکت کر عطا | بحق علیؑ شاہ خیبر کشا
بس اب بس نہ بڑہا اتنا ای راستگو | بہیٹرو کہائین گی روئی نکو
نہ لگ میری مونہہ آج تو ساقیا | پلا جام بادہ بہت خوش مزا
صراحی مجہی دی بہت پائدار | نہ ٹوٹی نہ چہوٹی نہ اوتری خمار
پہہکا نشہ دین احمدؐ سی تو | منگا خود قیصر زبرجد سی تو
یہہ اصحاب تاریخ نی ہی لکہا | کہ تہا ازمین اک زمیندار تہا
بڑا نامور اور آتش پرست | تو ہر چیز کا حوصلہ اوس ہی پست

زمین آسمان اوسنی پیدا کئی | مکین و مکان اوسنی پیدا کئی

چرندی پرندی پری آدمی | اطاعت مین رہتی ہین اوسکی سبھی

وہ خالق ہی اور سب یہہ مخلوق ہین | دل خوش عبادت کی صندوق ہین

عجب خالقِ خلق ہی بی نیاز | کہ بھیجا یہان بندۂ سرفراز

نبی کر دیا نام عیسیٰ رکھا | پیمبر بنایا کیا پیشوا

پئی رہنمائی وہ پیدا ہوا | عبادت کا آئین ہویدا ہوا

کتابِ خدا بھی عنایت ہوئی | یہہ انجیل بھر ہدایت ملی

سراسر ہین احکام دین اسمین سب | کیا اللہ کا کام ہی بی سبب

سب اشراف عیسیٰ کی ملت مین ہین | بصدقِ دل اوسکی اطاعت مین ہین

پڑہی تہی جو الفاظ نیک اخوان | وہ سب ذکرِ انجیل تہا درمیان

سنا جبکہ سلطان نی یہہ سخن | ہوا بحرِ حیرت مین دل غوطہ زن

وہ انجیل پڑہتی تہی آواز سی ‏ بصوتِ حزین نیک انداز سی

محبت اسی دین کی آ گئی ‏ وہ آوازِ خوش دلین جا پا گئی

اوسی گہر مین بی خوف داخل ہوا ‏ اوس آواز پر دل سی مائل ہوا

تو کیا دیکہتا ہی یہہ لڑکا وہان ‏ عبادت مین ہین سب وہ انجیل دان

نمازون مین مشغول ہین سر بسر ‏ عبادت سی روشن ہی راہب کا گہر

محرک کیا دل کو ایمان نی ‏ تو اون سبسی پوچہا یہہ سلمان نی

پرستش یہہ کسکی ہی بولو شتاب ‏ یہہ تم لوگ پڑہتی ہو کسکی کتاب

کہا سب نی بیشک خدا ایک ہی ‏ ہئی بندگان خالقِ نیک ہی

بہت خوب ہی ذاتِ پاکِ خدا ‏ اوسی نی دو عالم کو پیدا کیا

فرازندۂ آسمان ہی وہی ‏ برآرندۂ جسم و جان ہی وہی

اوسی نی بنائی ہین ساتون سپہر ‏ اوسی نی کئی ہین بشر رشکِ مہر

اوسی جا رہا شام تک با خدا | سرِ شام سلمان راہی ہوا

کیا مستعد راہبون کو ادہر | روانہ ہوا اوسی کہکر یہہ گہر

اوسی گہر مین آنا بہانہ ہوا | کہ تیرِ الم کا نشانہ ہوا

کہا باپ نی حال کہہ ای پسر | زراعت کی دی مجہکو یکسر خبر

زبس مزرعِ دین کی تہا فکر مین | منغّص ہوا کہیت کی ذکر مین

کہا کہیت کا کیا کہون ماجرا | نہ جوتا نہ بویا کہین باجرا

نہ گوڑی زمین اور چلایا نہ ہر | مجہی کہیت کی کیا خبر ای پدر

مگر دین کا کہیت تیّار ہی | فقط پانی ایقان کا درکار ہی

خفا ہو گیا باپ سُنکر یہہ حال | منغّص ہوا وہ پسر سی کمال

بس اکبار چینِ جبین تیز کی | حسامِ نصیحت وہین تیز کی

کہ کسنی کہی تجہکو تعلیم کی | سُجہائی روش کاف اور جیم کی

ہوا فکر کی بعد جب ہوشیار | ہوا دینِ عیسیٰ اوسی آشکار

جو ایمان سی جان پُرضو ہوئی | ضیائی درون شمع کی لو ہوئی

کیا شعلۂ نورنی گرم دل | ہوئی مشعلِ عیسوی مشتعل

وہ دینِ مسیح نبیؐ سی ملا | بصد صدقِ دل لاکہہ جی سی ملا

وہ مذہب سی اپنی ہوا اجنبی | ہوا داخلِ ملّتِ عیسوی

جو آغاز کا نیک پایا مآل | تو نصرانیون سی کیا یہہ سوال

کوئی جائی خوش ہمکو بتلائیی | جہان اہلِ ملّت ہون ہمجائیی

کہا راہبون نی کہ ای نیکنام | یہان سی ہی نزدیک اک شہر شام

بسی ہین وہان اہلِ ایمان بہت | فدائی نبیؐ ہین وہ ذیشان بہت

کہا اسنی مجھکو یہی عید ہی | وہ کیا ملک ہی قابلِ دید ہی

کوئی قافلہ گر چلی شام کو | تو لی ساتہہ اس محنت انجام کو

شقی نی کہی دست و پاتان کر ۔ لکد مشت ماری اوسی جان کر

وہ بیکل یہہ بولا نہ مانونگا آج ۔ نہ کہائیگا اب ابن آدم اناج

بہت اسپہ کرتا تہا وہ مارپیٹ ۔ یہہ کہتا تہا با بانہ مجہکو گہسیٹ

مرا دل ہٹی گا نہ اوس دین سی ۔ ہوا عشق قلبی ہر آئین سی

مسلسل جو تقریر سلمان نی کی ۔ تو یہہ غم کی تدبیر نادان نی کی

کہ دربند کرکی وہ آشفتہ سر ۔ یہہ تعذیر سونچا سگِ بیخبر

پسر کو کرون قید مین مبتلا ۔ جوابو نکی پائی جزا و سزا

کرون قید سلمان کو زندان مین ۔ خلل لائی بد نیک ایمان مین

وہین اوسنی زنجیرین منگوائیان ۔ پسر کی قدم جو منی آئیان

اوٹہایا تہایا دبی پور پور ۔ پسر کو بنایا شکنجی مین مور

ہوئی پاؤن زنجیر سی آشنا ۔ بہت شور غل سنگدل نی کیا

پسر نی چمک کر دیا یہ جواب کہہ کیا آپ کہتی ہین عالیجناب

اگر مہر دین دل کو دکھلائی ہی ہوس شعلۂ نار کی کیا رہی

پرستش سی آتش کی دل سرد ہے مری سامنی آگ اب برد ہی

مراد بیان ایزد پرستی مین ہے پسند اک یہی بات ہستی مین ہی

مجھی جانتی آپ ایزد پرست مقدّر ہوا تہا ز روز الست

اوٹہا مثل مار سیہ اوسکا باپ کہا خوب نیچو مین آئی ہین آپ

طمانچونسی مونہہ کو کیا لال لال رخ لالہ تر ہوئی دونو گال

گل گوش مل مل کی خوشبو کیا جفاؤنسی تن بہر کو اتّو کیا

کیا چٹکیون سی بدن نیلگون بنایا گل کاسنی رنگ خون

پکڑ ہاتہہ جہٹکا دیا زور سی کلیجیکو کہٹکا دیا زور سی

لب تر بہی اوس خشک دلنی ملی رہا وہ تو اوپر یہہ غمگین تلی

ہوئی عقل دنگ اوسکی تقدیر پر | لگا ہاتہہ سلمان کا زنجیر پر

جدا ہوگئین دم مین زنجیر پا | ہراک بند آپس سی کہل کہل گیا

نکل آیا زنجیروںسی یون جوان | کہ بدلیسی ہو چاند جیسی عیان

جو بدلیسی نکلا مہ بی کلف | چلا گہر سی عیسائیونکی طرف

وہ پہنچا جو ہین پیش عیسائیان | تمنائین سب لکی برآئیان

بہت خوش ہوئی راہب پر بہی | بہت آفرین اسکی ہمت پہ کی

اسی قافلی کو حوالہ کیا | اوہر یہہ بہی ان سبسی رخصت ہوا

روانہ ہوا شام کی شہر کو | یہی ٹہن گئی اب یہانسی چلو

جو پہنچا سوئی ملک یزدان پرست | بہت خوب دیکہا وہان بندوبست

وہان ایک راہب کی خدمت جو کی | محبت جو کی اور اطاعت جو کی

بدل وہ ہوا اسکی اوپر شفیق | عبادت بتائی سمجہکر رفیق

ہوا قید زندان مین سلمان جب
تہا دلکو کچہہ اوسکی رنج و تعب

نظر اوسکی تہی ایزد پاک پر
اذیت سی رکہتا نہ تہا کچہہ خطر

کہا راہبون نی کئی دنکی بعد
کہ چلئی یہہ تاریخ ہی نیک و سعد

لکہا اونکو سلمان نی یہہ جواب
کہ مجہپر تو ہی قید خانہ عذاب

رہا ہونگا جب قید خانیسی مین
نہ باز آؤنگا شام جانیسی مین

رہائیکی صورت نہ آئی نظر
ہراسان ہوا دلمین وہ خوش سیر

اسی فکر مین وہ شب و روز تہا
نہ یار و رفیق اور نہ دلسوز تہا

غرض ایک شب باپ جب سو گیا
یہان بخت بیدار بس ہو گیا

دعا کی پسر نی کہ ای ذو الجلال
جہٹون قید سی رفع ہو یہہ ملال

جو کی عجز و زاری سی اسنی دعا
تو مطلب دعا کا نشانہ ہوا

وہین قدرت حق ہوئی آشکار
اوسیدم ہوا لطف پروردگار

مشرف جو خدمت سی ہوا یجوان ملی نقد اسلام جب درمیان

ہماری طرف سی درود و سلام بہت عرض کرنا سُن ای نیکنام

وصیت یہ کرکی مرا وہ جوان کیا دفن اسنی اوسی پہر وہان

فراغت جو ہین دفن سی ہوچکی یکایک خبر اسکو اوسجا ملی

کہ اک قافلہ ہی عرب کو روان چلا جانب کاروان یہ جوان

کیا کاروانی سی اسنی بیان کہ سُن گوش دلسی اسی ایجوان

مری مُلک مین ہین بہت گوسفند بہت چست چالاک فربہ بلند

سوا انکی گائین بہی ہین شیر دآ کہ قند مکرر ہی چہاتی کی دہار

اگر مجھکو پہنچائی سوی عرب تو وہ اپنا مایہ تجہی دونمین سب

کیا حیلہ پرداز نی سب قبول کہا گائین دی ہوگا مطلب حصول

غرض گائین دیگر چلا اوسکی ساتہہ لئی جاتا تہا وہ اسی ہاتہون ہاتہہ

وہ جب دارِ فانی سی راہی ہوا — اسی دوسری سی ملا مدعا

چہہ عیسائی استاد انکی ہوئی — یہہ شاگرد اون سبکی ہوتی رہے

غرض ساتوان شخص جب ملگیا — لکہا ہی کہ وہ شہر موصل کا تہا

ہوا نزع کا وقت اسکا ہی جب — تو سلمان نی کی عرض ای خوش لقب

وصیّت کرو تا کہ دل شاد ہو — ہماری سُنو اور اپنی کہو

کہا اوس سی راہب نی ای حقشناس — وصیّت یہی ہی نہو بجز اس

مری بعد ملکِ عرب جائیگا — یہودی بہت کوہ پر پائیگا

اوسی کوہ پر جا کی ہو نا مکین — ملین گی وہین خاتم المرسلین

نشان نبیؐ ہی یہہ ای باصفا — تصدّق نہ لیگا وہ ہی بی ریا

ہدایا کریگا مگر وہ قبول — سمجہتا ہی وہ نیکی فروع و اصول

نبوت کی ہی مُہر شانو نپہ صاف — کریگا وہ اعدائی دین سی مصاف

سنو گوشِ دل سی فسانہ اب اور — خدا کی کرو کارسازی پہ غور

کہ آقا کا بہائی جو تہا خوشقیاس — ملا وہ تکو آیا بہائی کی پاس

ڈرا کی جو جنگل مین دیکہا اسے — غلام برادر جو پایا اسے

برادر سی اسکو خریدا وہین — کیا اسنی ہمراہ بیچا وہین

چلا لیکی وہ انکو یثرب کی سمت — چلی مہر جسطرح مغرب کی سمت

غرض جبکہ پہنچی یہہ اوس شہر مین — بصد شوق مطلوب کی لہر مین

نشان جو جو راہب نی تبلائے تہے — وہ سلمان پر ساری ظاہر ہوئے

یتی وہ جو بالکل ہوئی آشکار — ہوا دلمین خوش طالب وئی یار

مراد اوسکی برآئی اس شہر مین — کہ قسمت اوسی لائی اس شہر مین

حقیقت سناؤن اب اسلام کی — یہہ ہی بات سلمان کی نام کی

## سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کی ایمان لانیکی کیفیت

قزاقی جو جنگل مین پہنچا یہود — مروّت حمایت ہوئی کچھہ نہ سود

یہودی اک اور اسکا تہا آشنا — وہان ترک انصاف اسنی کیا

طمع آگئی بیچا سلمان کو — گیا بہول جنگل مین احسان کو

بنایا یہودی نی انکو غلام — خریدا انہین زر دیا شاد کام

لیا زر یہودی نی رخصت ہوا — یہہ بیچارہ سلمان بہچک رہگیا

پہنسا جب مصیبت مین یہہ خستہ جان — تو کیا دیکہتا ہی وہان یہہ جوان

کہ خرمیکی ہین پیڑ اوسجا بہت — جو صحرا مین میوہ یہہ پایا بہت

کہا اسنی دلسی کہ ای میرے دل — نہو تو غم و رنجسی مضمحل

وہی جا ہو شاید یہہ ای مہربان — وصیّت جو کرگئی موا تہا جوان

تجہی جسکی خواہش ہی ہو وہ زمین — یہہ جا آرزو کی نہوئی کہین

وہ خوش خوش بہرحال رہنی لگا — مصائب کو راحتسی سہنی لگا

بنی اوس و خزرج ہین فرمان پذیر — چراغِ جہان ہی شہِ بی نظیر

یہہ مذکور سلمان بہی سنتا تہا سب — حکایاتِ خوش داستانِ عرب

ہوا دست بستہ حضورِ دلی — پہر آقا سی یہہ گفتگو اونی کی

کہ ای میری مالک سماءِ کرم — سرتاجِ مولا ہمار کرم

دو بارا یہہ تقریر سنوائی — یہہ کیا ہی یہہ کیا کچہہ تو فرمائی

وہ آشفتہ روبی ادب ہو گیا — طمانچہ بہی مارا غضب ہو گیا

کہا تجہکو کیا جا کی لگ کام مین — تجسس نہ کر بی سبب نام مین

تو بیچارہ سلمان چپ رہ گیا — نہ کچہہ مونہہ سی بولا نہ پہر کچہہ کہا

سرِ شام لیکن یہہ تدبیر کی — بڑہی روشنی ماہِ تقدیر کی

کیا ایک تیار خوانِ طعام — چلا لیکی پیشِ شہِ نیکنام

رکہا آگی حضرت کی خوانِ طعام — لگا امتحاناً یہہ کرنی کلام

نہ بہکا مجھی ساقیِ خوشمزاج — مئی دین کا ساغر پلا کوئی آج

بطِ آب طاہر ہو بہرِ وضو — کلوا واشربوا کی نہو گفتگو

صراحی برنگِ صبا اڑ چلی — دل اہل کین سوزِ غم سی جلی

بہری شیشہ ولمین رنگِ وضو — اڑی نکہتِ روئی گل چار سو

فلک دورِ ایما نہ تحسین کری — سبو وان پہ پیمانہ نفرین کری

یہودیکا بہائی جو عم زاد تہا — بڑا نیک خو نیک بنیاد تہا

ملاقات کو آیا بہائی کی پاس — تو کہنی لگا ای اخی خوش قیاس

سنا ہی بہت مشتہر ہی بیان — کہ آیا ہی کعبی سی کوئی جوان

قبا مین ہوا ہی وہ منزل گزین — کہ خاتم پہ ہو جس طرح سی نگین

وہ کہتا ہی اوپر سی وحی آتی ہی — ہر اک نکہہ ساحر کی شرماتی ہی

بتاتا ہی خود کو رسولِ خدا — نبی مقتدا پادشہ پیشوا

نہایت تمنّا سی وہ باصفا | پس پشت مولا کہڑا ہوگیا

یہہ دیکہا رسولِ خدا نی جو ہین | نبیؐ الورا پیشوا نی جو ہین

اولٹ دی رداوش سی اسطرح | نکل آئی بدلی سی مہ جسطرح

پڑی مُہرِ دین پر جو اسکی نظر | لیا بوسہ ہونٹہونسی بس دوڑکر

اوسی وقت ممتاز سلمان ہوا | مسلمان ہوا وہ مسلمان ہوا

بصدصدقِ دل لایا ایمانِ پاک | مسلّم ہوا دلسی سلمانِ پاک

پیمبرؐ نی لطف وکرم سی کہا | کہ ای پاک دل نیک خو باحیا

کچہہ احوال اپنا ہی کر تو بیان | بتا کسطرح سی تو پہنچا یہان

کیا عرض حال اپنا سلمان نی جب | کہا اوس سی شہ نی کہ ای خوش لقب

خرید اپنی مالک سی تو آپ کو | زرِ نقد دینگی ہم اوسکو جو ہو

وہ ہنستا چلا اپنی آقا کی پاس | کہا بیچ لی مجھکو ای خوش قیاس

تصدق ہی شاہا اگر ہو قبول ۔ مطالب لی ہون ہماری حصول

شہنشہ نی وہ عرض خوش کی قبول ۔ کہ تا ہو نہ یہہ اپنی دلین ملول

نشانِ نبوّت جتایا اوسی ۔ نبیؐ و علیؑ نی نہ کہایا اوسی

حبیبون کو تقسیم سب کردیا ۔ رخِ نورِ ایمان سی دل بہر دیا

سلیمان کا سلمان کو آیا مزا ۔ نشانِ نبوّت یہہ پہلا ملا

بہر اوسری روز خرمونکا جام ۔ وہ لیکر گیا پیش خیر الانام

کہا میرا ہدیہ یہہ منظور ہو ۔ جو مقبول ہو جان مسرور ہو

پذیرا ہوا اور وہ ہدیہ قبول ۔ ہوئی دولتِ عیش اسکو حصول

علیؑ کو دیا خود تناول کیا ۔ بچا جو ہر اک کو عطا کر دیا

ہوئی پہر تو امید سلمان نی یاد ۔ کہا دل سی مونہہ مانگی آئی مراد

ارادہ ہوا دیکہئی مُہر ہی ۔ پئی امتحان ایسی تدبیر کی

کہا بو کے ان سبکو آگاہ کر | زمین مین دبین جب مجہی دی خبر

قضیبین جو سلمان کو کین عطا | تو سلمان نی گاڑین وہ ایک جا

پیمبر سی پہر عرض کی ای جناب | رسالت مآب و ثریا رکاب

خداوند شاخین وہ سب گڑ چکین | حضور ایک بہی اونمین باقی نہین

چلی اون قضیبون کی جانب رسولؐ | دعا کی خدا سی جمین سب اُصول

ثمر سے سما تک اثر کر گئے | دعا خشک شاخون کو تر کر گئی

ہری ہو گئی نخل خرما بلند | لگی اونمین خرمی بہی مانندِ قند

گلستان جو تیار و تر ہو چکا | دعائے نبیؐ کا اثر ہو چکا

تو سلمان سی ارشادِ حضرت ہوا | کہ لا اپنی آقا کو ای بی ریا

نہو تو متفکر نکر کچہہ ہراس | خرید آپکو اب تو ای حق شناس

زرِ نقد مانگی تو یہہ اوسی کہہ | کہ بر وقت پائیگا اوسکو بہی رہ

خریدو نگا مین اپنی کو تجہسی آج ۔ نہ نیکی سی ہونا کہین بد مزاج

تبا لینگا کیا ای نہال کرم ۔ کہان تک ہی قیمت ہی کتنی رقم

کہا اوسنی اشجار خرما مین مول ۔ مگر تین سو کیون کہون گول گول

اونہین اپنی ہاتہونسی بو ہون دراز ۔ زمین سی کشیدہ ہون ای سرفراز

بڑہین وہ گہنی ہون بخوبی شجر ۔ ہری اور تر و تازہ اور پرثمر

تو بعد اوسکی تکلیف یہہ وو نگا مین ۔ طلا کی چہل اوقیہ لونگا مین

خریدی جو اپنی کو یہہ راہ ہی ۔ یہہ منظور ہی اور دلخواہ ہی

یہہ قیمت ہی تیری اگر دی سکی ۔ خرید آپ اپنی کو گر لی سکی

یہہ خدمت مین شاہ جہان کی گیا ۔ کہا دست بستہ وہ سب ماجرا

نبی نی سنا اور کیا سب قبول ۔ کہا اپنی دل مین نہو تو ملول

صحابہ سی منگوا کی پہر برملا ۔ اوسی تین سو کین قضیبین عطا

اوقیہ بضم بمقدار ۴۰ درم یعنی پنج درم و بعضی گویند چہل درم ۱۲ منتخب

قضیب بمعنی شاخ درخت

# قطعات تاریخ

## قطعهٔ تاریخ طبع کتاب هیئت حیدری از نتائج افکار بلند آسمان پیوند مهتاب الدوله بهادر متخلص به درخشان که هر مصرع اش تاریخ است

کتابی رقم زد سلیمان شبیه — فلک جاه ابر کرم گستری

یم جود و ذیجاه گیتی پناه — بهار کرامت گل جعفری

ملک خو پری رخ فهیم و جمیل — بلرزد بجا خسرو خاوری

سپهر عطا جان عالم خلیق — شه پاک نام و مه برتری

ندیده چمن همچو آن گلعذار — نگاری ته چرخ نیلوفری

زهی نظم اکمل عجب نام پاک — بیان شرف هیئت حیدری

بهر مصرع شاه والا شکوه — عجب جلوهٔ زهره و مشتری

بتابد پی رونق سخن — بعرش علا کوکب اختری

زرِ نقد کی یون ہوئی اوفتاد ‏ ‏ نبیؐ کو ہوا جبکہ حکمِ جہاد

غنیمت کا آیا جو مال و منال ‏ ‏ ہوا وزن کرنیسی وہ کم کمال

زبانِ مبارک نی تاثیر کی ‏ ‏ دُعائی معلّیٰ نی تدبیر کی

کہ پورا ہوا مال تہا وہ جو کم ‏ ‏ چہل اوقیہ وہ ہوا بی الم

عطا کردیا شہنی سلمان کو ‏ ‏ کیا اسطرح کامل ایمان کو

دیا اسنی آقا کو جاکر وہ مال ‏ ‏ بیان کردیا معجزیکا بہی حال

رہا ہو گیا قیدِ آقا سی وہ ‏ ‏ ملا آکی اپنی مسیحا سی وہ

سلیمان کی مانند سلمان ہوا ‏ ‏ سخی و غنی اہلِ ایمان ہوا

جمال و درون و برون نیک تہا ‏ ‏ ہزارونمین لاکھونمین وہ ایک تہا

تمام شد

بمدح شہ اختر تا جدار — محب شہنشاہ دلدل سوار

زہی قہرمان عدالت سرشت — کہ دارد بہ دنیا متاع بہشت

بہ صوم و صلوٰۃ و بہ بذل و کرم — بہ عشق و ولائی امیرام

بہ طاعات حق بارکوع و سجود — زخیل شہان گوی سبقت ربود

نویسم اگر بخشش شہریار — شود جان حاتم بہ کلکم نثار

گر انصاف سلطان نمایم بیان — شود محو ذکر انوشیروان

چہ دارد سر فتنہ چشم حیات — کہ در عہد او شد مریض ثبات

شود گر بمیدان کین جنگجو — برآرد روان از نہاد عدو

بلندار کند نیزۂ خون فشان — رساند بمریخ نوک سنان

کشد تیغ تیز ار بمیدان کین — گریزد تہہ حوت گاو زمین

گر آرائش بزم عشرت کند — برد روح جمشید رشک و حسد

رقم شد جلی سال طبع کتاب
عشئہ ۱۲ دلاتی
دل منکران خون نمود این نوید
سنہ ۱۲ ۸۶ شگفہ
درخشان ز مہر شہ پاک وسعد
سنہ ۱۲ ۸۷ ع

بہر مصرع چیدہ رقصان پری
عشئہ ۱۲ فصلے
بجا پل بہر ہیبت حیدری
سنہ ۱۲ ۹۶ ء
بجا یافتم گنج مدحت گری
سنہ ۱۲ ۹۶ ہجری

## قطعۂ تاریخ از نتائج افکار شاعر شیرین کلام تعیش الدولہ بہادر متخلص بہ عیش

بدہ ساقیا ساغر جم وقار
که دل تنگم از درد و رخمار
ز فرط ہجوم ہموم و ملال
بشد کند طبع و زبان گشت لال
نہ بیند مرا چرخِ سفلہ پرست
کہ با شم دمی با مئی سور ست
بنامش بدہ ساغر لاجواب
کہ شد بہر او رجعت آفتاب
بیار آتشین می بہ بزم طرب
کہ سوز د ز رشکش دل بولہب
در آیم بہ بزم ثنا گستری
فروزم چراغ سخن پروری

پی طبع این نسخهٔ لاجواب | چو شد حکم سلطان عالیجناب
بتائید استاد روح الامین | نمودم بدل فکر ہجری سنین
در آمد در سال از موج فکر | زہی جوہر سیف بااوج فکر
۱۲ ۹۴ ۱۲
دگر دم زدم با مسیحی سنین | ز سلطان باذل فضایل بین

**قطعهٔ تاریخ از فکر شاعر نکته سنج محمد علی متخلص بہ محسن**

معجزات حیدری فرمود نظم | طبع والای شہ واجد علی
گفت در منقوط محسن سال طبع | نظم زیبای شہ واجد علی
۹۴ ۱۲

**تمام شد**

سه آسمان معانی ست او | سپهر همه نکته دانی ست او

نویسد چو نثر آن شه ارجمند | شود پایۀ معنی ز نثره بلند

چو آرد بکف دُرّ مکنون شعر | دهد اوج شعری بمضمون شعر

در آید دمی چون بعلم عروض | کند کشف اصل رموز و غموض

سخندان و هم قدردان سخن | ازو هست روشن جهان سخن

الٰهی بود تا سخن را بقا | بود تا زبان زینت کامها

بماند شه اختر ذی کرم | باقبال و دولت بجاه و حشم

درین دور فرّخ ز فکر بلند | رقم زد کتاب فصاحت پسند

بذکر غزای وصیِّ نبیّ | مسمّی ست با هیبت حیدری

به توصیف شاه زمین و زمن | بداد ست لاریب داد سخن

ندارم بمدح و ثنایش مجال | کنون بایدم فکر تاریخ سال